عمر و عیار کی تعلیمی زندگی، غریب مُلّا کی پریشاں حالیوں کا دُکھڑا، اور اسکی جدت طرازانہ شوخیوں کا ایک سلسلہ ہے۔ فطرتاً آپ بد شوق اور کھیل کود کی طرف مائل، خواجہ عبدالمطلب کے ڈر اور امیر حمزہ کی رفاقت کے خیال نے مکتب میں لا بٹھایا تو کیا ہوا۔ روز روز کی شرارتوں سے مُلّا اور تمام لڑکوں کا دَم ناک میں آگیا تھا۔ الف، بے، تے پر مُلّا سے اچھی خاصی جھڑپ ہوگئی۔ ایک روز لڑکوں کے کھانے مُلّا کے کپڑوں میں چھپا دیے جاتے ہیں۔ کسی روز خضاب میں ہڑتال شریک کرکے بیچارے مُلّا کے چہرہ کو داڑھی کے بار سے سبکدوش کروا دیا جاتا ہے۔ مُلّا کی مار پیٹ کا بدلہ اُسکے جسم کو سوئیوں سے چھلنی کرکے نکالا جاتا ہے۔ ابھی "بابا شملہ" کی مٹھائی کے جانفرسا سانحہ سے مُلّا کی طبیعت عمرو سے صاف نہیں ہوئی تھی کہ دوسرے روز صبح سویرے آپ سب سے اول مکتب میں جاکر اُسکو جھاڑ، صاف کرکے پڑھنے بیٹھ جاتے ہیں۔ حضرت مُلّا صاحب کو دُنیا کی اونچ نیچ کی کیا خبر تھی۔ انھوں نے دل میں کہا کہ اس پر میرا خوف غالب ہے سب سے پہلے آیا ہے۔ آج اسکو کچھ نہ کہا چاہیے۔ "بھلا وا دیا چاہیے" حالانکہ یہ بھی عمرو کی ایک مجہول شرارت تھی۔ اسکی اس تمام کارروائی کا مقصد صرف یہ تھا کہ مُلّا جی کو ایک نفسیاتی مغالطہ دیا جائے۔ اور اسکے دل پر اپنی انفعالیت اور شرمندگی کا نقش جماکر دوسری بڑی شرارت کے لیے راستہ تیار کرلیا جائے۔ چنانچہ

"مُلّا نے سب کو سبق دیکر.... خضاب تیار کرکے عمرو کے ہاتھ پہلے سے حمام میں بھیج دیا اور پیچھے آپ قصد حمام کا کیا۔ عمرو نے راہ میں فرصت پاکر دھبڑ ہڑتال خوب باریک پیس کر خضاب میں ملا دیا۔ ہرگاہ ملا جی حمام میں گئے، وہ خضاب داڑھی و مونچھوں میں لگا کر ایک ساعت کے بعد گرم پانی سے جو دھویا، تو مونچھ داڑھی کا صفایا ہوگیا" (صفحہ ۲۲)

ایک معمولی واقعہ سے اس کا بخوبی اندازہ ہو سکتا ہے کہ عمرو کے خیالات کی پرواز کس جہان میں رہتی تھی۔ ظرافت اور شرارت اُسکی زندگی کے اصول بن گئے تھے۔ اور خود اسکی چلبلی، جدت طراز اور مضطرب طبیعت نے اُسکو ہر وقت ایک نئی مہم کے سر کرنے پر اُبھارا۔ اسکے مشاہدے کا زاویہ نگاہ عمومیت سے مختلف تھا۔ ہر وہ واقعہ جو اُسکی نظروں کے سامنے سے گذرتا تھا، وہ اُسکو اس خاص غرض سے مطالعہ کرتا تھا کہ اُسکے کن پہلوؤں سے ظرافت پیدا کی جا سکتی ہے۔

عام طور سے بچپن کی مسرت بخش فضا ضرور اس طرز زندگی کی مؤید ہو سکتی ہے۔ لیکن عمرو کی خاص خاص حالات میں عملی زندگی و جوانی اور بڑھاپے کے ایام زندگی میں کسی قسم کا فرق محسوس ہی نہیں ہوتا

نوشیرواں باغ داد میں دعوت کا سامان امیر حمزہ کے لیے فراہم کرکے امیر حمزہ کو مدعو کرتا ہے - بختک اور عمرو کو اندر آنے کی اجازت نہ تھی - باغ کے مدخل پر عادی پہلوان کو اس غرض سے قائم کیا گیا تھا کہ کسی کو پادشاہ کی اجازت کے بغیر اندر نہ آنے دے - عمرو کے لیے ایسی رکاوٹیں کب قطعی ہو سکتی تھیں ؟ عادی کی آنکھوں میں خاک جھونک آپ اندر ہو رہے اور اندر پہونچنے کے بعد آپ نے جو جو کام کیے وہ نہایت دلچسپ اور حیرت انگیز ہیں -

عمرو مشکل سے یا آسانی سے غرض بہرحال اندر تو پہونچ گیا - اب نوشیرواں کی محفلِ عیش میں بار کس طرح پا سکتا تھا ؟ امیر کسی طرح اسکو اپنے پاس نہیں بلا سکتے تھے، کیونکہ بادشاہ کا حکم ان پر قابلِ پابندی تھا - نوشیرواں اسکی فتنہ پردازیوں سے مخوف تھا کہ اسکی موجودگی محلِ عشرت میں ضرور تفرقہ اندازی کا باعث ہوگی - لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اس عیار نے اندر آنے سے پہلے ہی مجلس میں داخل ہونے کی تدبیر سوچ لی تھی -

"گلگشت کرتا ہوا اُس قصر کی طرف گیا جہاں بادشاہ اور امیر بزم افروز تھے ..... متصل اس قصر کے ایک درخت چنار کا تھا - اُسکے نیچے بیٹھ کے دوتارا ملا کر گانے لگا - عمرو کا گانا مُردے کو جلاتا تھا - ..... امیر کے کان میں جو آواز گئی، مقبل وفادار سے فرمانے لگے کہ "عمرو کی سی آواز آتی ہے ..... ہم نے عادی کو منع کر دیا تھا کہ عمرو کو باغ میں نہ آنے دے ..... پھر یہ کیونکر آ گیا ؟ جاؤ عادی کو تو بلا لاؤ" - بادشاہ نے امیر کو برہم دیکھ کر کہا کہ "عادی کو بلانا کچھ ضرور نہیں - ہمنے عمرو کا قصور معاف کیا - ہاں عمرو کو بلا لو - ....." (ص ۹۲)

غرض عمرو کے کمالِ موسیقی نے اُسکو بزم شاہ تک پہونچا دیا - لیکن یہاں پہونچ کر ہم کو معلوم ہوتا ہے کہ اسکے اس طرح دھوکے سے باغ میں آنے کی غرض کوئی ذاتی منفعت نہیں تھی، بلکہ امیر سے ملاقات کرنی منظور تھی - باغ میں داخل ہونے کے بعد سے اُسکی پیش بینی نے اسکو اس امر کا یقین دلا دیا تھا کہ بختک بھی ضرور اندر آنے کی کوشش کریگا - اس خیال نے اُسکو "جھاڑی جھاڑی گلبن گلبن بوٹا بوٹا" دیکھنے پر مجبور کر دیا - اس معائنہ کے دَوران میں،

"بدرو پر جو نگاہ پڑی، بغور جو نظر کی، دیکھا کہ کوئی شخص سر نکال کر ادھر اُدھر دیکھ رہا ہے اور پھر سر کو اندر کھینچ لیتا ہے - سمجھا کہ ہو نہ ہو یہ بختک ہے - ..... خواجہ ملمع پوش سے کہ مہتر باغبانوں کا تھا جا کر کہا کہ "بوالعجب غفلت میں سُکھ نیندیں لے رہا ہے اور باغ میں ایک چور بدرو کی راہ سے گھسا چاہتا ہے - میں نے آہٹ پا کر تجھے خبر دی ... اب

توجان اور تیرا کام جانے اور بادشاہ کا انتظام جانے۔ ..... وہ گھبرا کے مع چند باغبانوں کے پیچھے لیکر اُٹھا۔ اور بدرو سے متصل دیوار باغ سے لگ رہا۔ جوہیں بختک بدرو سے نکلا، باغبانوں نے لپٹ کر پکڑ لیا۔ ہر چند اُس نے کہا کہ "میں بختک ہوں" کسی نے نہ مانا۔ ایک درخت کے ٹہنے میں لٹکا کر ہر ایک نے بجائے خود زدوکوب کرنی شروع کی ..... جب خوب ہڈیاں بختک کی نرم ہو چکیں، اور پیٹھ اور پسلیاں ورم کر گئیں"

تو اسکو ایک درخت سے بندھوا دیا۔ اور ادھر بادشاہ کو اُبھار کر سیر گلگشت پر مائل کیا، تاکہ وہ سب ارکان دولت کے ساتھ اپنے وزیر بختک کی شرمناک صورت دیکھے۔ غریب بختک کی شامت آئی تھی جو یہاں اس طرح چلا آیا۔ اس فضیحت کے بعد جب دربار میں جگہ ملی اُس نے پھر اپنے کرتوتوں سے اپنے آپ کو عمرو کی آنکھ میں کانٹے کی طرح کھٹکا دیا۔ امیر حمزہ کی نگاہ جب سے مہرنگار پر پڑی تھی ہر گھڑی اُٹھ کر باہر جاتے اور بام دلدار پر نگاہ ڈال آتے۔ بختک تاڑ گیا اور اُنکو روکنے کی کوشش شروع کی، اور بادشاہ سے کہا کہ

"لوگ ہر گھڑی محفل سے اُٹھ اُٹھ کر باہر جاتے ہیں، مجلس کا لطف جاتا ہے ..... حکم دیجیے کہ جو کوئی بلا ضرورت مجلس سے باہر کا قصد کریگا اسکو اس پر سو تمن جرمانہ دینا پڑے گا۔"

امیر نے بھی اسکی تائید کی۔ لیکن اُٹھنا کم نہ ہوا، اور جرمانے بھرتے رہے۔ بزرجمہر کے اشارے پر عمرو نے بختک کو جن جن طریقوں سے رُسوا کیا اُسکا منظر صفحہ ۱۰۵۔ اور ۱۰۶ پر ملاحظہ فرمائیے۔

(۱۲)

عمرو عیار کا کردار کتنے ہی مضحکہ خیز اور دلچسپ صفات کا مجموعہ کیوں نہ ہو، لیکن چند عمدہ صفات سے کلیتہً خالی نہیں ہے۔ عمرو عیار، لالچی، چور، شریر غرض سب کچھ تھا، لیکن اس کے ساتھ ساتھ وہ نہایت عاقل اور فرزانہ بھی تھا۔ اسکے دُور اندیش ہونے میں کسی کو شبہ نہیں۔ اسکے اس خاص وصف کو ہم اسکے کردار کے عمیق مطالعہ کے بعد اخذ کر سکتے ہیں۔

عمرو بلحاظ نام اور باعتبار کردار ایک عیار ہے۔ اور عیار بھی کیسا؟ شاید اسکے جیسے لندہاہیہ عیار بہت کم گذرے ہونگے۔ ظاہر ہے کہ اس پیشہ کی تمام خدمات انجام دینے کے لیے جس قماش کے آدمی کی ضرورت ہوگی وہ نہایت ذکی اور سریع الفہم ہوگا۔ کیونکہ اسکے بغیر اس پیشہ میں کامیابی ممکن نہیں۔ بے معنی مذاق اور لغو شرارت بیوقوفی کی علامات ہیں۔ اس قسم کے مذاق سے عمرو عیار کے کردار کا دامن عموماً پاک ہے۔ اس کا مذاق موزوں اور نتیجہ خیز ہوتا ہے۔

وہ تمام فطری افعال بھی جو عمرو سے منسوب کیے گئے ہیں، ایسے نہیں ہیں کہ ہر کس و ناکس ان کا سرانجام کر سکے۔ اس نے اپنی عقل خداداد کی مدد سے امیر حمزہ کو قدم قدم پر ٹھوکریں کھانے سے بچایا ہے۔ امیر حمزہ ایک شجیع اور بہادر انسان ہیں، جنکی طبیعت ہر بہادر انسان کی طرح سادہ اور اینچ پیچ سے بیخبر واقع ہوئی ہے۔ وہ فتنہ پردازانہ پیچیدگیوں سے کماحقہٗ ناواقف ہیں۔ کیونکہ انکو اپنی قوتِ بازو پر پورا بھروسہ ہے۔ وہ کمزور انسان ہوتا ہے جسکی ہمت شرمناک ریشہ دوانیوں میں صرف ہوتی ہے۔ جب قوت طبیعی سے کامیابی حاصل کرنا اُسکے حصہ میں نہیں ہوتا، تو وہ مجبوراً اور فطرتاً سازشوں پر اُتر آتا ہے۔ حمزہ جیسے دلیر شخص پر ایک روک تھام کی کل بھی ہونی ضروری تھی، جو اُسکو اونچ نیچ سے آگاہ کرتی رہے۔ یہ کام عمرو عیار کے سپرد کیا گیا ہے۔ اور اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ عمرو عیار کی تمام افسانوی حیات کا کس قدر حصہ خود اپنی ذات کے لیے صرف ہوا ہے، اور کتنا امیر حمزہ کے لیے وقف ہے؟ صرف اسکی حرص تو ہم کو کہیں کہیں اس کا شبہہ دلاتی ہے کہ اسکو اپنا خیال ہے۔ اسکے سوا اور کہیں یہ ثابت نہیں ہوتا کہ عمرو نے کوئی کام ذاتی نفع کی خاطر انجام دیا ہے۔

اس خاص نقطۂ نظر سے بھی عمرو کی حالت واضح ہو جانے کے بعد ہم کو اسکی پیش بینی، ذکاوت اور فراست کی اہمیت کے سمجھنے میں کوئی دقت باقی نہیں رہتی۔ عمرو عیار کی ہوشیاری سے آجکل کے ڈاکٹر بھی سبق لے سکتے ہیں۔ گستہم پہلوان نے دھوکے سے امیر اور اُنکے رفقا کو اپنے مکان میں دعوت پر بلایا۔ بے خبری کے عالم میں چار سو مسلح سپاہی امیر پر آن پڑے۔ ایسی نازک حالت میں امیر کے جاں نثار رفقا میں سے بہرام نے سینہ سپر کرکے اُس وار کو اپنے شکم پر لیا جو امیر پر اترا چاہتا تھا۔ اس صدمہ سے اُسکی آنتیں پیٹ کے باہر نکل پڑیں۔ اور سسکنے لگا۔ بزرجمہر جنکی ذات میں ایک "قدیم حکیم" کے پورے لوازم جمع تھے نہایت پریشان تھے کہ بہرام "وہ دل پر ہاتھ لگانے سے فوراً مرجائے گا" اور یہ غیر ممکن ہے کہ وہ دل کو ہاتھ نہ لگایا جائے، اور زخم کے سینے کی کوئی تدبیر عمل میں آسکے"۔

"عمرو بولا" خواجہ! واقع میں آپ حکیم حاذق ہیں اور میرے اُستاد صادق ہیں، لیکن حق یہ ہے کہ حکمت بہت مشکل ہے"..... یہ کہکر ایک استرہ جیب سے نکالا۔ بہرام کو دونوں پاؤں کے درمیان دباکر ہاتھ پیٹ کی طرف بڑھایا۔ بزرجمہر نے عمرو سے پوچھا کہ ارادہ کیا ہے؟" عمرو نے کہا کہ "جتنی آنتیں پیٹ کے باہر ہیں انکو ہاتھ ڈالے بغیر

معاف کردوں گا .... پھر مرہم لگا کر اچھا کر دوں گا"۔ بہرام نے عمرو کی جو تقریر سنی، سنّاٹے میں آیا۔ زندگی سے مایوس ہو کر نہایت گھبرایا۔ ٹھنڈی سانس جو حسرت سے بھری، تمام آنتیں پیٹ میں جاتی رہیں"۔ (ص۹۲)

اس میں شک نہیں کہ بادی النظر میں عمر کے دانشمندانہ افعال بعض وقت نہایت معمولی نظر آئیں گے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ معلوم ہو جانے کے بعد ہر شے آسان ہے۔

نوعیت میں اس سے بالکل مختلف ایک اور مثال اسکی ہوشیاری کی پیش کر کے ہم اس بحث کو ختم کرتے ہیں۔

امیر حمزہ کا جزیرۂ سراندیپ کو جانا ٹھہر گیا۔ اور بادشاہ نے امیر کی درخواست پر مہرنگار کے ساتھ انکی منگنی کی رسم ادا کیے جانے کا حکم بھی صادر فرما دیا۔ امیر، محل میں جا رہے تھے کہ بختک کے دل میں شرارت کی سمائی کہ چل کر سُننا چاہیے کہ امیر اور مہرنگار میں کیا راز کی باتیں ہوتی ہیں۔ فوراً خچر پر سوار ہو کر نکلا۔ محل کے قریب دونوں کی مُٹ بھیڑ ہوئی۔ عمرو نے امیر سے کہا کہ آپ چلیے میں اس سے سمجھ لوں گا۔ آگے بڑھ کر بختک کے خچر کی باگ پکڑ لی اور ایک پُرانا تمسک اُس کے آگے کر دیا جسکی رُو سے اسکے (۵۰۰) تمن بختک پر واجب الادا تھے۔ عذر کرنے لگا کہ "میں ہندوستان جا رہا ہوں، جیتا واپس ہوتا ہوں یا مُردہ، میری رقم واپس کر دیجیے"۔ بختک کے پاس اُس وقت رقم کہاں تھی، بلطائف الحیل ٹالنا چاہا۔ عمرو اُسکے سر ہو رہا اور زخمی کر کے واپس لوٹا۔

محل میں داخل ہونے کی کوشش کی تو دربان لکڑی اُٹھا کر پیچھے دوڑا۔ عمرو آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر اس زور سے چلّایا کہ امیر بدحواس ہو گئے۔ دربان منت سماجت کرنے لگا۔ غرض اچھا خاصا ہنگامہ برپا ہو گیا۔ خود امیر دوڑے ہوے باہر تشریف لائے، اور آنکھوں پر سے ہاتھوں کو علٰحدہ کیا تو دیکھا کہ آنکھیں صاف اور تاراسی چمکتی ہیں۔ شرارت کا سبب پوچھا۔ کہنے لگا "آپ کے سر کی قسم دربان نے لکڑی میرے مارنے کو اُٹھائی تھی۔ اگر لکڑی مارتا تو میری آنکھوں ہی میں لگتی، اور آنکھیں پھوڑ ہی ڈالتی"۔ امیر اسکو اندر لے گئے۔

عمرو کی یہ ساری کوشش صرف اس مقصد کے ماتحت عمل میں آئی کہ کسی طرح اندر جا کر اپنی "سرمایہ دار" معشوقہ فتنہ بانو سے ملے اور کچھ نقد مار لے جائے۔

ان چند مثالوں سے نہ صرف عمرو کی دُور اندیشی، ذکاوت اور ہوشیاری کا ثبوت ملتا ہے، ان سے اسکی دوستانہ ہمدردی، ایثار، رفاقت اور امیر حمزہ کے ساتھ اسکی خود فراموشانہ

محبت کا بھی پتہ چلتا ہے

(۱۳)

ہمارے اوپر کے بیانات اس امر کے کافی مظہر ہیں کہ عمرو عیار کے کرداری عناصر انفرادی حیثیت سے نہیں بلکہ مجموعی حیثیت سے اس میں ایک انفرادیت پیدا کر کے اسکو ادبیات کے زندہ کرداروں میں شامل کر رہے ہیں۔ اگر کوئی شخص ہم سے یہ کہے کہ عمرو عیار کے کردار میں جدید کردار نگاری کی تمام خوبیاں موجود ہیں یا یہ کہ اسکے کردار میں کوئی عمق ہے، تو شاید ہم اسکو تسلیم کرنے کے لیے تیار نہ ہو سکیں گے۔ لیکن ہم اس امر سے انکار نہیں کر سکتے کہ عمرو عیار کے جیسے کردار نہ صرف اُردو ادبیات میں مفقود ہیں بلکہ دنیا کی دوسری زبانوں میں بھی بمشکل دستیاب ہو سکیں گے۔ اسکی وجہ ہم نے اوپر کسی مقام پر بالتفصیل بیان کر دی ہے۔ اسکے کردار کی یہ خصوصیت یا وہ صفت اسکو باقی رہنے والے کرداروں کی فہرست میں نہیں شامل کرا رہے ہیں، بلکہ یہ تمام اوصاف ہیں جن کی ہیئت اجتماعی عمرو عیار کے کردار کو ایک چلتے پھرتے، گوشت اور پوست والے انسان کی طرح ہمارے سامنے لا کر کھڑا کر رہی ہے۔

عمرو عیار کے کردار کی اہمیت کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ وہ سارے قصے میں رگ و ریشوں کی طرح چاروں طرف دوڑ گیا ہے۔ گو آخری داستان میں اسکا ذکر کم ہے، لیکن پہلی تین داستانیں اسکے کارناموں سے لبریز ہیں۔

ہم نے کردار نگاری کے اصول میں یہ بیان کیا ہے کہ اشخاص قصہ کی ظاہری شکل اور شباہت کے ساتھ ساتھ جب تک اُنکے لباس اور اُسکی خصوصیات کا بھی ذکر نہ کیا جائے، ہم اُن سے مانوس ہو ہی نہیں سکتے۔ اور انکو انسانی نمونوں کے محشرستان سے ممیز نہیں کر سکتے۔ یہ دونوں چیزیں خصوصاً لباس اشخاص قصہ کی صورتوں کو ہمارے ذہنوں میں معین اور واضح طور پر مشخص کر دیتی ہیں۔ داستانوں میں اشخاص قصہ کے لباس کا ذکر کوئی نئی چیز نہیں۔ لیکن داستان امیر حمزہ کا مصنف برخلاف تمام اصلی اشخاص قصہ کے، عمرو عیار کے لباس کا ذکر بجد تفصیل کے ساتھ پیش کرتا ہے۔ اور عیاری کے لباس کا بیان اس سے زیادہ تفصیل کے ساتھ ہم کو شاید ہی کہیں دستیاب ہو سکے۔ (ملاحظہ ہو صفحہ ۴۷-۵۰) مصنف کی اس دُوربینی کے ہم خاص طور پر ممنون ہیں۔

(۱۴)

اس مقالہ کو ہم اُسوقت تک تشفی کے ساتھ ختم نہیں کر سکتے جب تک کہ ان چند خامیوں

کی طرف بھی ایک اجمالی اشارہ نہ کرویں، جو قصہ نگار رتنے' بلحاظ کردار نگار، عمرو کی شخصیت کے پیش کرنے میں کی ہیں۔ اگر فوق الفطرت عناصر سے چشم پوشی اس عذر کی بنا پر کر بھی لی جائے کہ کہ قدیم قصوں کا یہ ایک لازمی اصول تھا، پھر بھی بعض ایسے غیر نفسیاتی اور خلافِ فطرتِ انسانی امور کے پیدا کرنے پر قصہ نگار کسی حال میں بھی معاف نہیں کیا جا سکتا، جو اُس کے روزانہ مشاہدہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ اگر ذرا بھی توجہ کی جاتی تو کوئی وجہ نہیں کہ عمرو کا کردار چند معمولی اور مبتذل یا افتادہ اسقام سے پاک نہ ہو جاتا۔

تمام فوق الفطرت قصوں کی طرح "داستان حمزہ" کے کردار بھی اپنی پیدائش کے وقت سے لیکر آخر وقت تک ایک حالت پر قائم رہتے ہیں۔ حمزہ ہو یا عمرو کسی کے بچپن اور بڑھاپے میں کوئی فرق نظر نہیں آتا۔ جس حالت میں کہ دنیائے قصہ میں وہ وجود پذیر ہوتے ہیں اُسی عالم میں راہی عدم بھی۔ عمرو کی زندگی کے ابتدائی اور آخری واقعات کے مقابلی مطالعہ سے ہمارے اس بیان کی تصدیق ہو سکتی ہے۔

قصہ نگار رتنے ایام شیر خوارگی ہی میں عمرو سے ایسے افعال سرزد کرائے ہیں جو کسی حال میں بھی بے سمجھ لڑکوں سے سرانجام نہیں پا سکتے۔ اگر عمرو کی پہلی شرارت یعنی بزرجمہر کی انگشتری کے چُرا لینے کو ایک اتفاق سمجھ کر ہمارا ذہن تسلیم بھی کر لے تاہم یہ قرینِ قیاس ہے . . . . کہ چار ماہ کا بچہ دو اپنے سے زیادہ قوی لڑکوں کو قصداً پلنگ سے نیچے گرا کر دایہ کی دونوں چھاتیوں سے آپ اکیلا دودھ پی جائے!

اس مثال سے زیادہ بعید از قیاس عمرو کا حمزہ کے جھولے سے لعل چُرانا ہے۔ عمرو نے مکتب کے مُلّا سے پہلے سبق پر جو حجت کی تھی وہ ایسی ہے کہ شاید آجکل کے بعض انٹرنس کے طالبعلموں کی سمجھ میں بھی اچھی طرح نہ آسکے۔ یہ وہ غلطی ہے جسکا ازتکاب نذیر احمد نے بھی اپنی ہر دلعزیز تصنیف "توبۃ النصوح" میں کیا ہے۔ اور جس کا ذکر ہم نے اپنی کتاب میں بالتفصیل کیا ہے جہاں عمر اور بچے میں مطابقت کی ضرورت پر زور دیا گیا ہے[1]۔

"...... عمرو سے جب اُس نے کہا کہ "الف" بولا "راست اور برحق ہے"۔ مُلّا نے کہا کہ "میں کہتا ہوں کہ "الف" کہہ، تو کہتا ہے کہ "راست اور برحق ہے"۔ یہ کیا بات ہے؟ کیسا احمق ہے! عمرو نے کہا کہ "جو آپ کہتے ہیں اُس کا جواب دیتا ہوں۔ جو بات میں سمجھا

---

[1] ملاحظہ ہو "دنیائے افسانہ" صلا۹۔

ہوں وہی خدمتِ عالی میں عرض کر رہا ہوں۔ یعنی آپ کہتے ہیں "الف" میں کہتا ہوں "ذات اور بر حق ہے" اس میں سرِمو فرق نہیں۔ مطلق ہے۔ یعنی الف سیدھا ہے۔ اور الف کا عدد ایک ہے۔ اور ذات وحدہ لاشریک کی بھی واحد ہے۔ اگر یہ غلط اور لغو کہتا ہوں تو آپ تادیب اور تنبیہ فرمائیے۔ مجھے قائل کیجیے۔ اور کسی طور پر سمجھائیے۔ آپ اس میں کیا کہتے ہیں؟ کیا خدا واحد نہیں ہے؟ اور کوئی بھی اُس سے مشارکت رکھتا ہے؟ اُس کے سوا اور کوئی شان وحدانیت رکھتا ہے؟ ..." وغیرہ۔ (ص ۱۴۲ تا ۱۴۳)

یہاں ہم بخوفِ طوالت صرف ایک نمونے پر اکتفا کرتے ہیں۔ ان تمام خلافِ عادت واقعات کو پڑھنے کے بعد قاری کے دل میں یہ خیال خود بخود پیدا ہوگا کہ جس شخص نے صفحے کے صفحے سیاہ کر ڈالے ہیں، اور نہ صرف سیاہ کیے بلکہ ان میں ایسی دلچسپی مضمر رکھی ہے کہ آج تک لوگ داستان کو برابر پڑھے چلے جا رہے ہیں، ایسا کیا یہ قوت تھا کہ اُس میں سچ اور جھوٹ میں تمیز کرنے کا شعور نہ تھا؟ قصے کی سیرتوں کے طویل سلسلے، پلاٹ کا ایک حد تک انتظام، تخیل کی بلندی، یہ تمام چیزیں ایسی ہیں جو ایک لغو نگار کے قلم کا نتیجہ نہیں ہو سکتیں۔ قصہ نگار غیر معمولی ذہانت کا آدمی نہ تصور کیا جائے، تاہم اُسکے دیوانہ ہونے کا کسی کو شبہ نہیں ہو سکتا۔ پھر یہ کیا معاملہ ہے کہ ایک سمجھدار آدمی بعض وقت کسی خبط کے دورہ میں بے سر و پا باتیں کہنے لگے!

واقعہ یہ ہے کہ قدیم قصہ نگاروں کی ذہنیت موجودہ قصہ نگاروں سے بالکل مختلف تھی ضرورتِ زمانہ کے لحاظ سے اُنکے قصے کا پیش ہونا ہی اُنکی ہر دلعزیزی کے لیے کافی تھا۔ پڑھنے والے "تنقید کا کوڑا" لیکر تو نہیں بیٹھتے تھے۔ جو کچھ ایک بلند تخیل کا نتیجہ ہوتا، اسکے استقبال کے لیے عوام خندہ پیشانی تیار رہتے تھے۔ یہ اسباب تھے جو قدیم داستانوں کی پیشکشی کا باعث ہوئے

لیکن اس اختلاف کے باوجود قدیم اور جدید قصہ نگاروں کی ذہنیت میں ایک چیز منزول مشترک بھی پائی جاتی ہے۔ اور وہ کردار کے مکمل کرنے کے لیے مواد کی جستجو ہے۔ جس طرح ایک جدید ناول نگار ہیجان خیز اور تعجب انگیز واقعات کے اندر سے ایک شخص قصہ کو بامراد نکال لاتا ہے، اُسی طرح قدما نے بھی اسکی کوشش کی۔ صرف طریقے مختلف ہیں۔ جن افسانوی معمول کو ہم معمولی اور مطابق فطرت واقعات کی باریکیوں سے سلجھاتے ہیں، قدما اُسی کو غیر معمولی اور فوق فطری ذریعہ سے سلجھانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اسکے اس فعل میں بعض وقت خود اُن کے مخاطبین کے اعتقادات کو بھی دخل ہوتا ہے۔ اگلے لوگوں نے جو کچھ کیا وہ اُنکے زمانے کا

تقاضہ تھا۔ اور ہم جو فطرت کا راگ گا رہے ہیں، یہ نتیجہ ہے ہمارے معاصرین کی اس طرف توجہ کا۔ قدما عجائبات کے تلاش میں رہتے تھے۔ یہ چیزیں اب ہماری معاشرۃ کو مسرور کرنے سے قاصر ہیں۔
اس کے علاوہ قدیم اور جدید اصول افسانہ نگاری میں ایک اور بین فرق پڑگیا ہے۔ قدیم افسانہ نگاری کا اصول تصوریت Idealism تھا، اور موجودہ افسانے حقیقیت Realism کے اصول پر لکھے جاتے ہیں۔ قدیم لوگ تصوری دنیا کی تخلیق کو زیادہ پسند کرتے تھے جس کی ہر شے اپنی انتہائی کمالات اور قوتوں کے ساتھ جلوہ گر ہوتی تھی حقیقیت ایک حد تک افسانہ نگاری کے دائرہ سے باہر تصور کی جاتی تھی۔ اس لیے انکا تخیل جب کبھی ایک مکمل دنیا کے اجزا کی جستجو کی طرف جولانی پاتا، تو وسائل کی کمی کی وجہ سے ایسے راستے اختیار کرتا، جو خود عمرو عیاری کی کردار نگاری میں اختیار کیے گئے ہیں۔ قدیم قصوں میں جہاں ایک ہیرو خدائی قوتوں کا مظہر ہوتا ہے، شیطانی طاقتوں کا حامل بھی ہیرو کے مخالف کی شکل میں پیش کر دیا جاتا ہے۔ ورنہ اسکے بغیر دو برابر کی ٹکریں نہیں ہو سکتیں۔
ان اصولوں کی روشنی میں عمرو عیار کے کردار کا مطالعہ، اُس کے کردار کے چند اسقام کو یقیناً غیر اہم بنا دے گا۔ کسی کارنامے سے مانوس ہونے اور اُسکی کما حقہ وقعت قائم کرنے کی غرض سے ضروری ہے کہ ہم اسکا مطالعہ اُس اصول کے ماتحت کریں جسکو اسکوتھ Asquith "تاریخی نظریہ تنقید" Historical method of criticism کے نام سے موسوم کرتا ہے[1]۔ اس اصول کی رو سے ہر کارنامے کو اسی خاص ماحول کے درمیان رکھکر جانچا جاتا ہے۔ جب تک ایسا نہ ہوگا، کسی ادیب یا مشہور شخص کی اہمیت کا صحیح اندازہ قائم کرنے میں ہم کامیاب نہیں ہوسکیں گے۔ اگر ایسا نہ ہو تو قدیم شاعر کی طرح افسانہ نگار کو بھی مجبوراً یہ کہنا پڑے گا

" قصۂ مرا بمدرسہ کہ بُرد؟ "

محمد عبدالقادر سروری

ایم اے، ایل ایل بی

---

[1] اوکسفرڈ ایڈریسز۔ باب "تنقید"

احسان اپنے سر پر لینا باعث عدم توجہ کا ہوتا تھا چنانچہ اوس مین دو تین امر کو مین نقل کرتا ہون۔ جس عرصے مین غازی الدین حیدر کے آخر زمانے مین نواب معتمد الدولہ برسرکار تھے اور جناب چھوٹے چچا صاحب بادشاہ اودھ کے سفیر کلکتہ مین تھے تب نواب معتمد الدولہ نے جناب ممدوح سے جب لارڈ ہسٹ گورنر جنرل کے ساتھ لکھنؤ مین آئے زبانی کہا کہ مین چاہتا ہون کہ میرے اور تمھارے درمیان مین کوئی شخص میرا اور تمھارا دونون کا معتمد مقرر ہو۔ جناب چچا صاحب نے جناب والد ماجد مغفور کا ذکر کیا کہ اون سے بہتر کوئی شخص نہین ملیگا نواب معتمد الدولہ راضی ہوئے اور یہ قرار دیا کہ ایک نیا عہدہ عدالت کا واسطے انفصال معاملات سرحدی بادشاہی اور انگریزی کے ہزار روپیہ درماہہ کا مقرر کیا جائے وہ جناب ممدوح کے نامزد ہو اس ذریعہ سے جناب والد مغفور دربار مین حاضر رہین گے اور معاملات مخفیہ کی تحریرات حضرت کے ہاتھ سے ہوا کریگی۔ جب اس بندوبست کی جناب والد ماجد مغفور کو اطلاع کی گئی تو آپ نے اس کو قبول اس شرط پر کیا کہ بادشاہ کی طرف سے گورنر جنرل کے نام پر تحریر آپ کے تقرر اور طلب کی کی جائے اور گورنر جنرل بموجب اس کے آپ کو تحریری حکم دیوین اس صورت مین وہ عہدہ آپ کو قبول ہوگا۔ چونکہ اون دنون مین معاملات سرحدی کی بدنظمی کی اکثر گورنر جنرل کی طرف سے شکایت ہوا کرتی تھی نواب معتمد الدولہ اور چھوٹے چچا صاحب کو یہ موقع ملا کہ نواب نے یہان رزیڈنٹ سے اور چچا صاحب نے کلکتہ مین دفتر فارسی کے سکرتر سے اوس کو تذکرہ کرکے منظور کروایا۔ رزیڈنٹ راضی ہوئے کہ بادشاہ کا خط جناب والد ماجد کے طلب اور تقرر کا گورنر جنرل کے پاس بھیج دین گے اور سفارش اوس کی منظوری کی کرین گے اور سکرتر راضی ہوئے کہ جب ایسی درخواست بادشاہ کی آویگی تو حکم تحریری جناب والد ماجد کے نام پر جائے گا۔ یہ امر تو بخوبی طے ہوگیا صرف خط بادشاہ کا گورنر جنرل کے نام پر لکھنا باقی تھا اور اوس کا بھی مسودہ دفتر مین ہوا تھا

بیان بابت جناب والد ماجد کے تقرر کا دربار شاہی و دولتی سرکار کے لیے
[illegible]

مگر اجرا اوس کا غازی الدین حیدر بادشاہ کی بیماری کے سبب سے ملتوی رہا اور بادشاہ اوسی بیماری مین قضا کر گئے۔ جب میر فضل علی نصیر الدین حیدر بادشاہ کے نایب ہوئے اور جناب چچا صاحب کی عہدۂ سفارت سے برخاست ہوئی۔ اون کی جگہ پر جناب عاشق علی خان بہادر جو قرابت مین راقم کے ماموں ہوتے تھے مقرر ہوے۔ میر فضل علی کو جناب والد ماجد سے فی الجملہ محبت تھی۔ جب اون کے ہنگام قیام مین فرخ آباد مین جناب والد ماجد دورۂ عدالت دایر و سایر کے واسطے آتے تھے تو میر فضل علی کی آپ کی فرودگاہ مین کثرت سے آمد و رفت رہتی تھی اور جناب عاشق علی خان صاحب مغفور واسطے رفع شکایت برادرانہ کے کہ جناب چچا صاحب کی موقوفی کے بعد عہدۂ سفارت پر مقرر ہوئے تھے کہ علی العموم موقوف کرانا اونھین کی طرف منتسب تھا دونون صاحب نے آپس مین مشورہ کرکے یہ تجویز کیا کہ جو بندوبست جناب والد ماجد کے واسطے ہوا تھا اور بنا اوس کی نواب معتمد الدولہ ڈال چکے تھے اوس کی تکمیل کی جائے بموجب لوس کے ایک خط میر فضل علی کا اوسی مضمون کا جناب عاشق علی خان صاحب کے خط مین ملفوف بریلی مین اوس عرصے مین پہونچا کہ جب راقم بھی حضرت کے ہمراہ تھا اور عاشق علی خان صاحب اور سبحان علی خان صاحب کمبوہ جو میر فضل علی کے پیشدست تھے اُن دونون کا خط نہایت اصرار اور مبالغے کا اوس عہدے کے قبول کا آیا اور راقم نے بہت اصرار سے عرض کیا کہ راقم کو یہان اپنا قایم مقام مقرر کرا کے آپ تشریف لیجائین مگر جناب والد ماجد مغفور نے احسان اون سب صاحبون کا ایسی حالت مین کہ چھوٹے چچا صاحب کی معزولی ہوئی ہرگز گوارا نہ کیا اور اون خطوط کا جواب بھی نہ لکھا۔ اور حکیم مہدی علی خان جب پہلے نصیر الدین حیدر بادشاہ کے عہد مین اور جب دوسری دفعہ محمد علی شاہ بادشاہ کے عہد مین مدار المہام مقرر ہوئے چونکہ وہ جناب جد امجد مغفور کے شاگرد تھے اس نظر سے اون کو اور ہمارے اہتمام کی طرف توجہ نہ تھا مگر جناب والد ماجد مغفور سے بہت

حکیم مہدی علی خان کی مدار المہامی مین لکھنؤ کی سلطنت
واسطے حصول وظیفہ ... منظور ہو چکی

محبت اور تپاک کرتے تھے چنانچہ جب والد ماجد فرخ آباد مین دورے کے واسطے تشریف لاتے تھے ایک کوٹھی اپنے مکانات مین سے آپ کی سکونت کے واسطے خالی کردیا کرتے تھے اور مکرر دعوت بھی کرتے تھے کچھ اس مین شبہ نہ تھا کہ اگر آپ اون کی حالت نیابت اور مدار المہامی مین مجھے سپرد کرتے تو خواہ مخواہ کوئی عہدہ معقول مجھے دیتے باوصف میرے اصرار کے آپ کو اسطرف توجہ نہ ہوئی۔ اور نواب روشن الدولہ کی مدار المہامی مین جب سبحان علی خان صاحب کمبوہ کو نہایت مداخلت تھی ایسی کہ گویا وہی مدار المہام تھے تو اوس عرصے مین خان صاحب ممدوح لکھنؤ مین ایک دن آپ کی ملاقات کے واسطے آئے۔ راقم بھی موجود تھا۔ سبحان علی خان نے از خود بغیر کچھ ادھر کی تحریک کے جناب والد ماجد مغفور سے کہا کہ ان کو بالفعل یہان وطن مین چھوڑ جائیے مین ان کے واسطے کچھ تجویز کرداؤن آپ نے انکار کیا اور فرمایا ان کی مفارقت مجھے منظور نہین ہے۔ اوسی عرصے مین جناب چھوٹے چچا صاحب نے ایک عہدہ لکھنؤ مین میرے واسطے تجویز کروایا اور وہ عہدہ میری اپنی غلطی سے نہ ہاتھ آیا۔ یعنی جناب ممدوح نے مجھ سے اوس کے ظہور تک اوس کے اخفا کی تاکید کی تھی۔ اس خیال سے کہ بعضے اورا عزہ اگر سنین گے تو تمھارے اوپر مجھکو اون کی تقدیم کرنا پڑیگی۔ اور جب دفعۃً تمھارا تقرر ہو جائے گا تو اون کی گفتگو کا محل نہ رہے گا۔ یہ امر مین نے آپ کے ایک مشیر کار سے جس کی طرف میرا گمان تھا کہ وہ اوس راز سے واقف ہین اوس کا ذکر کیا حالانکہ آپ نے اون سے بھی مخفی کیا تھا۔ غرض اونھین کی زبان سے شہرہ ہو گیا اور وہ امر بھی واقع نہ ہوا۔ غرض ان سب خیبت رجا سے جو مکرر واقع ہوئین مین نہایت رنجیدہ اور متفکر رہا کرتا تھا مگر جیسا پیشتر ذکر ہوا ہے وہ سب خیبت رجا موجب بہتری کی میرے واسطے ہوئین اس واسطے کہ اون سب امیدواریون مین ڈیڑھ دو سو روپیہ مہینے سے زیادہ کسی مین امید ملنے کی نہ تھی اور اگر کسی ایک عہدے سے اون مین سے مین متعلق

سبحان علی خان کمبوہ جو نواب روشن الدولہ کی مدار المہامی مین بڑے صاحب اختیار تھے خود بجائے ان کے مدار المہام ہونا چاہتے تھے کو کسی عہدہ پر مقرر کروانا چاہتے تھے وہ آپ نے قبول نہ کیا

ہو جاتا تو ظہور اوس ترقی کا اور فلاح کا جو میرے واسطے ہوئی ہرگز نہ ہوتا۔ الغرض اسی عرصے مین کہ مین کان پور مین جناب والد ماجد مغفور کے ساتھ تھا آگرے کی گورنری بنگالے کی گورنری سے یعنی گورنر جنرل سے علیحدہ مقرر ہوئی۔ اور ایک گورنر مع جمیع دفاتر کے جداگانہ مقرر ہو کے الہ آباد مین آیا اور پہلے مقر اوس کا وہی الہ آباد مقرر ہوا اون کے ہمراہ مسٹر مکسوین جو آگرے کے کمشنر تھے اور جناب بھائی صاحب مغفور سے بہت مواعید ترقی کے کر کے گئے تھے اور اونھین کے ایما سے بھائی صاحب نے مجھکو آگرے مین طلب کیا تھا اور کوئی امر میرے واسطے ظہور مین نہ آیا سکرٹری ہو کے آئے اس واسطے جناب بھائی صاحب مغفور نے اکبرآباد سے مجھکو لکھا کہ تم اس عرصے مین الہ آباد مین جاؤ اور مسٹر مکسوین سے ملاقات کر کے میرے واسطے بھی یاد دہی کرو اور اپنے تقرر کے واسطے بھی عرض کرو۔ چنانچہ مین نے الہ آباد کے سفر کی جناب والد ماجد مغفور سے اجازت طلب کی آپ نے بنظر تحریر بھائی صاحب کے نہایت بکراہ اجازت دی۔ غرض مین الہ آباد مین پہنچا اور بعد دو تین ملاقات کے حاکم ممدوح سے اگرچہ اوس عرصے مین صورت ترقی اور فلاح کی بھائی صاحب کے واسطے نہین ہوئی مگر مسٹر مکسوین نے راقم کے تئین اپنے دفتر کے فارسی کے کام کے واسطے منشی مقرر کیا۔ تقریب میرے تقرر کی عجیب و غریب ہوئی۔ دو تین ملاقات کے بعد جب معلوم ہوا کہ کچھ مطلب اون سے نہین نکلتا تو ایک دن مین اون سے رخصت ہونے کے واسطے گیا باتون باتون مین مین نے اپنے تعلق کا حال قایم مقامی مین عہدہ افتا کے اکبرآباد مین مذکور کیا۔ کچھ اسناد انگریزی جو اوس عرصے مین متعلق میری کارگزاری کے تھے اوس کی نقل مین نے اپنے ہاتھ سے کی تھی فی الجملہ اوس مین خامی تھی وہ نقول مین نے اون کے دیکھنے کے واسطے پیش کین۔ اونھون نے وہ دیکھ کے پوچھا یہ کس کے ہاتھ کی لکھی ہوئی ہین مین نے اپنے ہاتھ سے لکھنا بیان کیا۔ اون کی میز پر ایک مسودہ دفتر کی ایک چٹھی کا ظاہر اونھین کا اپنا لکھا ہوا ہوگا رکھا تھا وہ مجھے دیا کہ اس کو

[illegible]

پڑھو چونکہ ہاتھ کی لکھی ہوئی چٹھیون کے پڑھنے کی کچھ مشق مین نے کی تھی مین اوس کو اول سے آخر تک پڑھ گیا۔ کچھ الفاظ نہین معلوم ہوئے وہ اونھین نے خود بتا دیے چونکہ اوس عرصے مین حکام کی نہایت خواہش تھی کہ یہان کے شرفا انگریزی سیکھین۔ اور خصوص اہل اسلام کے بڑے بڑے خاندانون کے لوگون کی نفرت انگریزی سیکھنے سے سب کے دلون مین تھی۔ اسی قدر میری مشق اور توجہ انگریزی مین موجب نہایت ادن کی مسرت کا ہوا اوسی وقت مجھے دفتر مین حکم حاضر رہنے کا کیا اور اوس دن کا فارسی کا کام میرے ہاتھ سے لیا پھر گورنر سے استجازت کر کے مجھکو اپنے دفاتر عدالت اور مال مین میر منشی مقرر کیا۔ رپوٹ میرے تقرر کے واسطے جو گورنر کو لکھا تھا اوس کا مضمون یہ تھا۔ ہمارے دفتر مین فارسی کام اتنا کم ہے کہ دس روپیہ مہینے کا ایک متصدی اوس کو انجام کر سکتا ہے لیکن یہ دفتر بہت عالی ہے۔ کم رتبہ آدمی کا یہان رہنا مصلحت نہین ہے اور فلانا شخص جس کو تین پشت سے مین جانتا ہون اگرچہ وہ اوس خاندان کا ہے کہ اطلاق لقب منشی کا اپنے اوپر عار سمجھے گا لیکن اس بڑے دفتر مین خصوص میرے سکرٹیری کے سبب سے البتہ وہ قبول کریگا۔ مین چاہتا ہون کہ سو روپیہ ماہیانہ اوس کے واسطے مین مقرر کر کے ان دفاتر مین منشی مقرر کرون گورنر نے منظور کیا اور ۱۸۳۴ء مین راقم اوس عہدے پر مامور ہوا قریب ایک برس کے اوس زمانے سے وہ سب دفاتر مع گورنر وغیرہ الہ آباد مین مقیم رہے اوس کے بعد گورنری آگرہ کی جو پہلے ولایت سے منظور ہوئی تھی اوس کا تقرر پھر موقوف ہو گیا اور حکم ہوا وہان صرف لفٹنٹ گورنر ہندوستان کے گورنر جنرل کی تبعیت مین رہے چنانچہ کچھ ذکر اوس کا تیسرے باب مین ہندوستان کے ذکر مین ہو چکا ہے مگر اوس کے ساتھ یہ حکم ہوا کہ مقر گورنری کا اکبر آباد مقرر ہو اس سبب سے سارے دفاتر اکبر آباد مین منتقل ہوئے اور راقم چند سال معیت اپنے بڑے بھائی کے بہت آسایش سے رہا اگرچہ بسبب اپنی فضولیون کے اکثر زیر بار رہا مگر مشہور ہے خاک برداری از تودہ کلان

بہتر ہے اوس عہدے پر دو تین کام بہت عمدہ میرے ہاتھ سے بن پڑے۔ ایک مرتبہ کانپور کے حکام نے تحریک کی کہ جناب عم والا مقام مولوی حکیم الدین خان بہادر مغفور کی تبدیلی اوس ضلع سے کی جائے صدر کے حکام نے بموجب اون کی تحریک کے تبدیلی جناب ممدوح کی میرٹھ کے ضلع مین قرار دی اور گورنر کے پاس رپوٹ کی جناب چچا صاحب وہان کی تبدیلی سے اتنے ناراض تھے کہ مستعد استعفا دینے پر تھے اوس عرصے مین گورنر مسٹر الگزنڈر راس نام ایک صاحب تھے راقم اون کے پاس گیا اور دو عرضیان ایک چچا صاحب کی طرف سے اور ایک حضرت والد ماجد کی طرف سے لکھ کے لے گیا چونکہ صاحب ممدوح بریلی کی عدالت دایر و سایر مین مدت تک رہے تھے اور وہان جناب والد ماجد مغفور دایر و سایر کے قاضی تھے اس سبب سے اون کو بہت محبت جناب والد ماجد سے تھی چنانچہ جب راقم کی اطلاع ہوئی مجھے بلالیا اور پوچھا کہان آئے مین نے عرض کیا کہ ایک ظلم شدید جناب چچا صاحب اور جناب والد ماجد پر ہوا ہے اوس کی دادرسی کے واسطے حاضر ہوا ہون۔ جواب مین جناب والد ماجد مغفور کا نام لے کے کہا کہ وہ میرے بڑے دوست ہین ہرگز مین روا نہ رکھون گا کہ اون کو کچھ رنج پہونچے جب راقم نے سب کیفیت بیان کی تب اون کی میز پر ایک بکس کاغذات کا بھرا رکھا تھا اوس کو کھولا اور وہ رپوٹ جو صدر عدالت سے اس باب مین آیا تھا دیکھا اور دیکھ کے کہا مجھکو دونون صاحبون کی دیانت اور امانت مین کچھ شبہ نہین ہے لیکن اون مقدمات مین جو ایک محکمہ کا مرافعہ دوسرے محکمہ مین ہو البتہ متخاصمین کو محل گفتگو اور اعتراض کا ہوگا کہ بھائی کی خاطر سے دوسرے بھائی نے اتفاق اون کی تجویز پر کیا اس سبب سے تبدیلی ایک کسی کی ضرور ہے بعد اوس کے خود کہا۔ مولوی حکیم الدین خانصاحب کا عذر تبدیلی سے بیان کرو مین نے عرض کیا بسبب قلت تنخواہ کے اور کثرت مصارف جو اس تبدیلی کے سبب سے پڑین گے اوس کے متحمل نہو سکتے۔ بیس پچیس برس کے قیام مین کانپور مین ایک مکان سکونت کا بنایا تھا

سعی مصنف سے تبدیلی جناب عم والا مقام مولوی حکیم الدین خان مغفور کی ملتوی رہی

وہ ضایع ہوگا اور جہان جائین گے وہان مکان بنانا پڑیگا۔ اور یہان سے بسبب قرب وطن کے بہت مصارف مین تخفیف تھی۔ ان عذرات کو قبول نہ کیا پھر خود کہنے لگے کہ اگر تمھارے چچا کی بدلی ہو تو تمھارے والد کو کیا عذر ہے۔ مین نے عذر کیا کہ حضور کو غالبًا معلوم ہے کہ کانپور کے حکام نے پہلے عہدہ صدر الصدوری کا والد کے واسطے تجویز کیا تھا چونکہ اوس مین استحقاق چچا صاحب کا فوت ہوتا تھا اونھون نے قبول نہ کیا اور اون کے تحت چونکہ بڑے بھائی ہین صدر امینی کے قبول کرنے مین انکار نہ ہوا۔ اب اگر چچا صاحب کی بدلی ہوگی تو غیر صدر الصدور کے تحت رہنا ہوگا۔ یہ امر بعد تیس برس سرکار کی نوکری کرنے کے عہدہ عہدون پر منظور نہین ہے مجبوری سے استعفا دین گے فرمایا البتہ یہ عذر تمھارے والد کا قبول کرنے کے قابل ہے لیکن اگر اون کی اپنی تبدیلی بہ ترقی کسی ضلع مین ہو کہ وہ خود کہین کے صدر الصدور مقرر کیے جائین تو کیا عذر ہے۔ مین نے عرض کیا اس صورت مین کیا عذر کی جگہ ہے یہ تو عین آرزو ہے فرمایا خاطر جمع رکھو اسی طرح سے تبدیلی ہوگی اور اوسی وقت اوس رپوٹ پر حکم لکھا کہ بسبب معذرت قابل قبول مولوی علیم الدین خان کے بالفعل تبدیلی مولوی حکیم الدین خان کی مناسب نہین ہے جب کسی ضلع مین صدر الصدوری کا عہدہ خالی ہو تو وہ اوس عہدے پر مقرر کیے جادین اس جواب کے جانے سے صدر کے حکام خصوص کانپور کے سب حکام بہت متعجب ہوے جب حقیقت حال منکشف ہوئی تو اوس عرصے مین مسٹر کالڈکٹ نام ایک صاحب کانپور کے کلکٹر اور مجسٹریٹ تھے اور ظاہرا وہی بہت محرک چچا صاحب کی تبدیلی کے تھے ایک دن چچا صاحب سے کہنے لگے کہ ایک بیٹے قاضی علیم الدین خان صاحب کے بہت معتبر عہدے پر جو آپ لوگون کے بڑے فائدے کا ہے نوکر ہین۔ اس عرصے سے قریب دو برس کے بعد اٹاوہ مین نیا ضلع قرار پایا کہ وہان جج اور صدر الصدور وغیرہ نئے بھرتی کرنے کا حکم ہوا۔ صدر کے حکام نے مولوی ولایت علی خان نام جو فرخ آباد کے رہنے والے اور وہین کے صدر امین تھے

تقرر جناب والد ماجد مغفور اٹاوہ کی صدر الصدوری پر راقم کی تحریر سے

اون کے واسطے رپوٹ کیا کہ وہ اٹاوہ کے صدر الصدور مقرر ہون۔ جب یہ رپوٹ آیا تو راقم نے ایک عرضی جناب والد ماجد مغفور کی طرف سے لکھ کے اور الگزنڈر اس صاحب کا پچھلا حکم جو چچا صاحب کی بدلی کی رپوٹ پر ہوا تھا دفتر سے نکلوا کے ولایت علی خان کی رپوٹ کے ساتھ شامل کروا کے لفٹنٹ گورنر کے بکس مین رکھدی۔ اس عرصے مین مسٹر ٹمکاف آگرہ کی گورنری کی موقوفی کے بعد بلقب لفٹنٹ گورنر معین ہوے تھے اونھون نے سب کاغذات دیکھ کے حکام صدر سے ایک رپوٹ طلب کی اس مضمون کی کہ باوصف الگزنڈر اس کے حکم کے درباب تقرر مولوی علیم الدین خان جو صدر سے تقدیم مولوی ولایت علی خان کی ہوئی تو کیا اون کا استحقاق اور لیاقت اور دیانت مولوی علیم الدین خان سے زیادہ ہے اس استفسار کی کیفیت جو جناب والد ماجد مغفور نے سنی بہت آزردگی کا خط مجھکو لکھا کہ تم نے عبث یہ تحریک کی اگر حکام صدر نے اپنی پچھلی رائے کے بموجب تقدیم مولوی ولایت علی خان کی کی تو نہایت موجب سبکی کا میرے واسطے ہے لیکن چونکہ اوس وقت مین صدر کے حکام بہت پرانے اور فہمیدہ اور منصف تھے اونھون نے جواب مین لکھا کہ کسی طرح سے مولوی علیم الدین خان پر ولایت علی خان کو ترجیح نہین ہو سکتی اور چونکہ اٹاوہ کے ضلع کی تجویز کے وقت مولوی علیم الدین خان کا نام زیر نظر نہ تھا اور فرخ آباد مین قلت مقدمات صدر امینی کی زیر نظر تھی اس واسطے وہ تجویز کی گئی تھی حقیقت مین تقرر مولوی علیم الدین خان کا اٹاوہ کی صدر الصدوری پر چاہیے چنانچہ حسب الطلب ممدوح وہان مامور ہوئے

مولوی شہاب الدین خان مغفور والد ماجد کے عم زاد کا تقرر سہارنپور کی صدر الصدوری پر راقم کی تحریر سے

اور تیسرا امر راقم کی کوشش کا تقرر جناب مولوی شہاب الدین خان مغفور کا جو بنی عم حضرت والد ماجد کے تھے سہارنپور کی صدر الصدوری پر ہوا۔ اوس کی حقیقت یہ ہے کہ جناب ممدوح اوس ضلع مین مفتی اور صدر امین پچھلے بندوبست کے تھے جب نیا بندوبست پیش ہوا وہان کے جج کی تحریک سے حکام صدر نے تجویز کیا کہ اوس ضلع مین بسبب قلت مقدمات کے نہ حاجت صدر الصدوری کی ہے نہ صدر امینی کی مفتی عدالت عہدہ افتا اور مفتی شہر

پر مقرر ہون اور اون کا درماہہ بدستور باقی رہے - جناب ممدوح نے ایک عرضی اپنے فوت
استحقاق کی گورنر جنرل کے نام پر میرے پاس بھیجی - اوس عرصے مین مسٹر طامسن سکرٹری
آگرے کی لفٹنٹی کے تھے جس کا کام بھی لارڈ آکلنڈ گورنر جنرل شملہ کے مقام مین کرتے تھے
مین نے وہ عرضی طامسن صاحب کے پاس پیش کی - اونھون نے کہا بڑا افسوس ہے کہ اوس
ضلع مین بسبب قلت مقدمات کے صدر الصدوری اور صدر امینی تجویز نہین ہے - مین نے
عرض کیا کہ صدر الصدوری تجویز نہ ہونے سے صرف تین سو روپیہ مہینے کی تخفیف ہوئی اگر
وہان قلت مقدمات ہے صرف وہان ایک صدر الصدور رہے اور ضلع میرٹھ سے متعلق
ہو جائے تو کئی ہزار روپے مہینے کی تخفیف ہوتی ہے چونکہ طامسن صاحب کے مزاج مین بڑی
گنجایش تھی یہ امر اون کے دل مین جم گیا اوس رپوٹ کے جواب مین حکام صدر کو لکھا گیا
بالفعل وہان صدر الصدور مقرر کیا جاے اور اوس ضلع کے توڑنے کی فکر اور دیوانی کا کام میرٹھ وغیرہ
سے متعلق کرنے کا بندوبست آیندہ ہوگا - چنانچہ جب راقم عہدۂ میر منشی پر فارسی دفتر گورنر جنرل کے
مقرر ہوا اور کلکتہ کے جانے کے وقت رخصت ہونے کے واسطے اٹاوے مین جناب والد ماجد
مغفور کے پاس گیا آپ نے ارشاد کیا کہ جناب اقدس آلہی کو اصل تیرا تقرر اسی عہدے پر منظور
تھا اور پہلے اوس سے جو اکبراباد کی گورنری کے دفتر پر تیری ماموری ہوئی تھی صرف ان
تینون امور عمدہ کے اہتمام کے لیے ہوئی تھی - الغرض ۱۸۳۷ء مین جب لارڈ اکلنڈ گورنر جنرل
نے کلکتہ سے ممالک مغربیہ ہندوستان کا سفر کیا اور دستور کے موافق لفٹنٹ گورنر آگرے کے برخاست ہوکے وہ کام
بھی گورنر جنرل کے ذمے پر ہوا اور چونکہ وہ جا کے شملہ پر ٹھہرے تو وہان آگرے کی گورنری کے
دفتر بھی طلب کیے راقم بھی بموجب طلب کے شاہجہان آباد مین لشکر کے شامل ہوا - چونکہ
سفر مین دستور ہے مشاہرۂ معینہ ہر شخص کا جو حضر مین ہوتا ہے گورنری کے دفاتر مین
بڑھ جایا کرتا ہے اس سبب سے اور بسبب سیر و سیاحت کے ایک گونہ تنعم حاصل ہوا مگر
کوہستان پر بسبب تنہائی بہت کچھ اوراد اور وظایف بڑھ گئے اور اوس کی برکت سے

..... بموجب طلب گورنر جنرل کے آگرے مین

رندمشربی اور آزادی جو طبیعت مین باقتضاے سن شباب تھی وہ جاتی رہی کچھ تقوے زیادہ ہوگیا۔ اور چونکہ جب سے شادی ہوئی تھی دو لڑکے پیدا ہوئے تھے اور وہ کمسنی مین گذر گئے اوس کے بعد میرے گھر کے لوگون کو ایک ایسا عارضہ پیدا ہوا کہ مکرر سقوط حمل ہوا اور اولاد کی طرف سے ایک صورت یاس کی سی ہوگئی تھی وہین کوہستان مین خبر ولادت ایک لڑکی کی آئی کہ غرۂ جمادی الاول ۱۲۵۴ھ مین وطن مین پیدا ہوئی۔ یہ خبر سن کے راقم نے نہایت گریہ و زاری سے جناب اقدس الٰہی کے حضور مین دعا اوس کی حیات کی کی جس سے مین گویا مایوس ہوگیا تھا۔ کہ اللہ تعالےٰ نے اوس کی زندگی مین بھی برکت دی اور اوس کی ولادت اتنی مبارک میرے واسطے ہوئی کہ اوس کے روز ولادت کے چوتھے یا پانچوین دن گورنر جنرل کی طرف سے مجھے خطاب خانی اور بہادری کا عطا ہوا اور پھر روز بروز ترقی ہوتی گئی۔ تھوڑے دنون کے بعد خلعت کارچوبی اور سرپیچ مرصع عطا ہوا۔ اور اوس کی ولادت سے آٹھ مہینے کے بعد عہدہ میر منشی فارسی دفتر گورنر جنرل کا عطا ہوا اور برکت اوراد اور ادعیۂ ماثورہ سے اوس عرصے مین طبیعت مین نہایت فرحت اور بشاشت رہتی تھی اور مدت سے جو ایک انقباض اور دل بستگی بسبب زیرباری کے تھی اگرچہ وہ زیرباری کچھ عرصے کے بعد رفع ہوئی مگر قبض اور دل بستگی اوسی عرصے سے رفع ہوئی اور نہایت بسط طبیعت حاصل ہونا شروع ہوا جو لامحالہ میرے عقیدے مین برکت سے اوراد اور وظایف کے اور تقوے کے حاصل ہوا۔ غرض حکم میرے خطاب کے چھاپنے کا کلکتے کے گورنمنٹ گیازٹ مین اور دہلی گیازٹ مین اور آگرہ کے ایک انگریزی اخبار مین جو اوس عرصے مین بنام آگرہ اخبار مشہور تھا اس مضمون سے گیا کہ فلانے شخص کو خطاب خانی اور بہادری کا بنظر حسن کارگزاری اور دیانت اور امانت ذاتی اور حسن خدمت اور قدامت اون کے جد قاضی القضات قاضی نجم الدین علیخان بہادر اور اون کے والد مولوی علیم الدین خان بہادر نانا و ... کے صدر الصدور کے گورنر جنرل بہادر نے عطا کیا تاکہ ہر شخص اون کو اس خطاب کے ساتھ یاد

خطاب خانی اور بہادری کا لارڈ گورنر جنرل نے عطا کیا اور اوس تقریب
مین خلعت بھی دیا اور وہ خطاب سلطان دہلی مین اور گورنمنٹ گیازٹ مین چھپا

کرے۔ چنانچہ دہلی گیازٹ کے آٹھوین اگست سنہ ۱۸۳۸ء کے پرچے مین اور آگرہ اخبار کے گیارھوین اوسی مہینے کے پرچے مین اور گورمنٹ گیازٹ کلکتہ کے اٹھارھوین اوسی مہینے کے پرچے مین یہ حکم مشتہر کیا گیا۔ ہر شخص کو اس امر سے بہت تعجب تھا کہ اوس زمانے تک روزگار پیشہ لوگون کو کبھی اس نہج سے خطاب نہین ہوا تھا۔ مجھ سے پیشتر روزگار پیشہ لوگون مین صرف دو آدمیون کو یہ خطاب ملا تھا۔ ایک مولوی صاحب علی خان مرحوم کو جو مجھ سے پیشتر میر منشی تھے۔ اور ایک التفات حسین خان لکھنؤ کی رزیڈنٹی کے میر منشی کو مگر اون دونون کو صرف سند ملی تھی گیازٹ وغیرہ مین وہ حکم نہین چھاپا گیا تھا۔ سند جو راقم کو ملی اوس مین آدھے صفحہ مین انگریزی اور آدھے مین فارسی عبارت ہے اور فارسی عبارت کے اوپر گورنر جنرل کی بڑی مہر ہے جو خطوط کے لفافون پر ہوتی ہے اور انگریزی عبارت کے نیچے گورنر جنرل کے اپنے ہاتھ کے دستخط ہین۔ اس مقام پر صرف فارسی عبارت کی نقل مناسب معلوم ہوئی

**سند نواب مستطاب معلی القاب گورنر جنرل بہادر دام اقبالہ بنام مولوی مسیح الدین خان بہادر منشی دفاتر عدالت و مال علاقۂ ملک مغرب**

چون حسن خدمات و قدامت و نیکنامی بزرگان ایشان و نیز امانت و دیانت خود شان بانجام امور متعلقہ عہدۂ ایشان پسندیدہ خاطر دریا مقاطر آمدہ بنا بران درین زمان از راہ مزید عنایت و الطاف خطاب خانی و بہادری مرحمت گردیدہ سند ہذا اسمت مضا پذیرفت لازم کہ بیش از بیش بدیانت و امانت مستعد انجام و انصرام امور متعلقہ خود باشند و این سند را ذریعۂ فخر و اعزاز بین الامثال خود شناسند تحریر فی التاریخ دوم ماہ اگست سنہ ۱۸۳۸ء مطابق یازدہم شہر جمادی الاولی سنہ ۱۲۵۴ھ مقام شملہ۔ اب اس مقام پر نقل ایک حکایت عجیب کی ضرور ہوئی جو حقیقت مین وہی واقعہ موجب عطاے خطاب کا مجھکو اور فی الجملہ موجب ترقی کا عہدۂ میر منشی پر ہوا اور بعد اوس کے وہی واقعہ بانضمام بعضے اور وقایع کے موجب بے خاست کا

میر منشی کے عہدے سے ہوا۔ چونکہ اس عرصے مین ہنری طارنس نام ایک ارباب قلم مین سے نائب سکرٹیری گورنر جنرل کے تھے اور اہتمام فارسی دفتر کا اونھین سے متعلق تھا اور لارڈ آکلنڈ کو ایک شفقت خاص اون پر تھی اور اون کو بہت معتمد رکھتے تھے شملہ مین اونھون نے الف لیلہ ولیلہ عربی کی مجھ سے پڑھ کے اوس کا انگریزی مین ترجمہ کیا تھا اس سبب سے اون کو ایک توجہ باطنی میری طرف تھی۔ میرے بہت خیر طلب تھے اور چاہتے تھے کہ کسی عہدے پر میری ترقی ہو۔ اس عرصے مین لکھنؤ کے اخبار سے معلوم ہوا کہ التفات حسین خان میر منشی لکھنؤ کی رزیڈنسی کے قضا کر گئے۔ ہنری طارنس نے مجھ سے مطلق کچھ نہین کہا اور ایک اپنی خانگی چٹھی مین کرنیل لو کو جو اوس عرصے مین لکھنؤ کے رزیڈنٹ تھے میری سفارش کی لکھ بھیجی اس مضمون سے کہ مین ایک شخص بڑے عالی خاندان اور فاضل مستعد اور بالیاقت کی تمکو نشان دیتا ہون جو بالفعل گورنر جنرل کے دفاتر مین متعلق ہے اگر تم اپنا میر منشی اونکو کرو تو وضع شے کی اپنے محل پر ہو گی اور مین بھی تمھاری مہربانی کا ممنون ہونگا۔ مین نے التفات حسین خان کے مرنے کی خبر بھی نہین سنی تھی۔ مولوی صاحب علی خان مرحوم جو اوس عرصے مین میر منشی تھے اونھون نے آکے مجھے اس کی اطلاع کی اور چونکہ اوس عرصے مین ہنری طارنس قائم مقام سکرٹری تھے اس سبب سے کہ ولیم جی مکناٹن سکرٹیری مستقل چند عرصے کے واسطے ایک اور کام پر گئے تھے اس سبب سے مولوی ممدوح کو یقین کلی میرے تقرر کا اوس عہدے پر تھا اس واسطے اونھون نے آکے مجھے مبارکباد دی۔ مین نے جاکے ہنری طارنس کے پاس نہایت اپنا امتنان ایسے حفظ الغیب کا بیان کیا اور چونکہ اوس عرصے مین وہ منصب بہت بااعتبار اور اعزاز خصوص لکھنؤ کے ارباب اقتدار کے قلوب مین تھا۔ اور کرنل لو نے ظاہر اکسی سے کچھ میرے کوائف بھی پوچھے ہون گے اور شاید وہ کیفیت سفارش ہنری طارنس کی بھی نقل کی ہو گی کہ بعضے وہان کے معتمد لوگون کے خطوط بطور اُستلاف کے اس واقعے کی اطلاع کے واسطے اور حقیقت حال دریافت کرنے کے واسطے

..... رزیڈنسی سے میر منشی کا انتقال ہونا ..... سے واسطے کرنیل لو سے سعی کرنا اور درد و نیکا مولوی اولاد علی [illegible] سے نوکری سے عذر کرنا

میرے نام پر آئے۔ اور وہان کی کیفیت یہ تھی کہ کرنل لو نے بمجرد التفات حسین خان کے انتقال کے مولوی اعزالدین مرحوم سندیلہ کے رہنے والے کو جو گوالیرمین رزیڈنٹی کے سیرمنشی تھے اور وہان سے استعفا دیکے اور پنشن لے کے چلے آئے تھے اوس عہدے پر مقرر کر دیا تھا۔ کرنل لو نے ہنری طارنس کے خط کا جواب نہ لکھا اور راقم نے خبر تقرر مولوی اعزالدین مرحوم کی سن کے اون سے جا کے عرض کیا کہ آپ نے غائبانہ میرے حال پر شفقت کی مگر اپنی شومی بخت کا کیا علاج ہے اوس عہدے پر دوسرا شخص مقرر ہو گیا چونکہ سررشتہ کے موافق منظوری اوس عہدے کے تقرر کی گورنر جنرل کی طرف سے ہوتی تھی اور ہنری طارنس نوجوان آدمی بہت زود رنج تھے اونھون نے فرمایا اب تک تقرر نہین ہوا یہان منظوری کے واسطے رپوٹ نہین آیا ہے اور کرنل لو بہت عاقل ہے ایسے آدمی کو جسکو کبرسنی سے اور ہاتھ مین رعشہ ہو جانے سے جب طاقت لکھنے کی باقی نہین رہی اوس وقت پنشن ملی ہے ہرگز ایسے عہدے پر مقرر نہین کریگا مطلب اونکا یہ تھا کہ اگر یہان رپوٹ بھیجین گے تو وہ نامنظور ہوگی چنانچہ اس امر کو نہایت غصہ مین آکے پھر صاف کہا کہ اونکی وجہ نامنظوری کی تو کھلی ہوئی ہے کسی کے واسطے رپورٹ وہ کرینگے ہرگز منظور نہین ہوگی مجھے کرنل لو چھوکرا سمجھے ہین ہمارے خط کی کچھ وقعت نہ کی جواب بھی نہین بھیجا۔ اور فوراً گورنر جنرل کے یہان سے مجھے مخاطب خانی اور بہادری کے خطاب کا کردا دیا تاکہ کرنل لو کے دل مین میری ہیبت وقعت ہو جاوے اور ظاہرا ہنری طارنس نے یہ تقریر کرنیل لو کی شکایت کی جو مجھ سے کی تھی کسی اپنے دوست کو لکھنؤ مین بھی لکھ بھیجی تھی یا کوئی افسر لکھنؤ کا بہار ون پر آیا تھا اوس سے زبانی کہا ہو کہ یہ خبر کرنل لو کو ہو گئی اون کو خوف اپنی رپوٹ کی نامنظوری کا ہوا اس واسطے مکناٹن صاحب کی معاودت تک اپنے عہدے پر اونھون نے رپوٹ نہ بھیجی جب وہ پھر اپنے عہدے پر آئے تب رپوٹ بھیجی اور اوس کے ساتھ ہنری طارنس کے خط کا بھی جواب بھیجا اوس مین نہایت معذرت لکھی کہ چونکہ قبل آپ کے خط پہونچنے کے ہم نے فلانے شخص کو مقرر کیا اگر اوس کو برخاست کر کے ہم فلانے شخص کو مقرر کرتے تو علی العموم اہل ہند کے دل مین

آتا کہ گورنر جنرل نے ہماری تجویز کو نامنظور کر کے اپنے دفتر سے ایک شخص کو مقرر کر کے بھیجا
اوس مین قطع نظر میری سبکی کے ہندوستانی ریاست مین ایسے امور کے تصور سے احتمال
مفاسد کا بھی تھا۔ اس واسطے آپ کی مہربانی سے امید ہے کہ ہماری رپوٹ کو منظور
کروا نیے اور میرے اوپر احسان کیجیے۔ اور رپوٹ مین لکھا کہ مولوی اعزالدین کو مین نے اس
نظر سے مقرر کیا کہ میرا بہت اعتماد اون پر تھا۔ اور چونکہ گوالیار مین مخالفت آب وہوا سے
وہ مریض ہو گئے تھے اپنے وطن جب آئے تو اون کو صحت ہو گئی۔ اور اون کے تقرر سے سرکار
کا نفع ہے کہ اون کی پنشن تخفیف کی مدین آجائیگی۔ الغرض جب یہ رپوٹ اور ہنری طارنس
کے خط کا جواب آیا تو پھر وہ مجھ سے کہنے لگے کہ اب رپوٹ نامنظور کرانا بڑی نامردی ہے
پھر آپ کے واسطے انشاء اللہ تعالی کوئی اور فکر لطیف کی جائیگی۔ اور ظاہرا اوسی وقت
سے اپنے دل مین تصمیم عزیمت کر لی کہ دفتر فارسی کا میرمنشی راقم کو مقرر کرے اس واسطے
کہ مکناٹن صاحب کی روانگی کابل کی طرف زیر تجویز تھی اور وہ مولوی صاحب علی خان
مرحوم کو ساتھ لیجانے کے واسطے باہم قرار دے چکے تھے لیکن چونکہ اوس وقت تک یہ
امر کھلا نہ تھا شرح اوس کی نہین کی۔ اس عرصے مین کرنیل لو رخصت لیکے ولایت کو چلے
گئے اور اون کی جگہ پر کرنیل کالفیلڈ نام ایک صاحب مقرر ہوے اور اتفاقات سے مولوی
اعزالدین بھی قضا کر گئے راقم نے جا کے ہنری طارنس سے بیان کیا اور درخواست کی
کہ اب پھر موقع آیا ہے آپ میرے لیے اوس عہدے کے واسطے کوشش فرمائین میرے
نام پر مقرر ہو جاے گا۔ چونکہ صاحب ممدوح اپنے دل مین عزم مصمم میرے تقرر کا دفتر فارسی
مین کر چکے تھے اس امر کی طرف مین نے اون کو کچھ ملتفت نہ پایا مگر مین نے نہایت اصرار
کیا اس سبب سے کہ اپنے وطن مین ایسے معزز عہدے کے حاصل ہونے کو مین ایک
فوز عظیم جانتا تھا۔ اوس وقت اونھون نے فرمایا کہ ہمارا سفارش کرنے کا جی نہین چاہتا
اس واسطے کہ جو ہماری سفارش نہین مانتا ہے تو اوس سے ہم کو عداوت ہو جاتی ہے

مولوی اعزالدین کا انتقال کرنا اور کرنیل کالفیلڈ ریزیڈنٹ سے مؤلف کی درخواست عہدہ میرمنشی ریزیڈنٹی کی بابت ہونا

لیکن خیر اگر تمھاری مرضی یہی ہے تو گورنر جنرل کے نام پر درخواست لکھو ہم کوشش کرینگے کہ تم کو یہین سے مقرر کرکے بھیج دیوین ۔ بموجب اون کے ایما کے مین نے گورنر جنرل کو درخواست دی ۔ اب میرے اوپر یہ امر منکشف ہوا کہ ہنری طارنس جو عزم مصمم میرے تقرر کا میر منشی کے عہدے پر کرچکے تھے اس سبب سے اونھون نے اوس سعی مین جس کا وعدہ کیا تھا قصور کیا یا گورنر جنرل نے خود مقرر کرکے بھیجنے مین مصلحت نہ سمجھی ۔ میری درخواست پر حکم لکھا جو اونھین ہنری طارنس کے خط کے ذریعے سے مجھے ملا کہ گورنر جنرل کو میری دیانت اور امانت اور لیاقت اور علو خاندان پر یقین حاصل ہے لیکن چونکہ اس منصب مین جس کے تقرر کی درخواست مین کرتا ہون اول سفارش رزیڈنٹ کی ضرور ہے اس واسطے مجھے چاہیے کہ مین رزیڈنٹ سے درخواست کرون یقین ہے کہ وہ بنظر میرے علم اور فضل اور علو خاندان کے ضرور میرے واسطے رپوٹ کرین گے اوس وقت یہان سے منظوری ہوگی یہ حکم لاہور مین اواسط نومبر ۱۸۴۳ء مین صادر ہوا ۔ لیکن چونکہ راقم نے ہنری طارنس کو اس امر مین خوب مستعد نہ پایا بلکہ بعضے قراین سے یہ میری درخواست اون کے خلاف مزاج معلوم ہوئی مین نے صاحب رزیڈنٹ کے پاس تین مہینے تک درخواست نہ بھیجی ۔ جب اواسط فبرواری مین راقم لشکر کے ساتھ شاہجہان آباد مین پہونچا جناب بھائی صاحب مغفور جو وہان کے صدر امین مقرر ہوئے تھے وہ میرے اس تامل سے اس درخواست کے بھیجنے مین رزیڈنٹ کے پاس میری راے کا تخطیہ کیا اور تاکید کی کہ اب تک چونکہ رپوٹ نہین آیا ہے مضایقہ نہین ہے اب بھی درخواست بھیج دو جب یہ میری درخواست لکھنؤ مین پہونچی اوس وقت وہ رپوٹ روانہ کرچکے تھے ۔ مجھے ایک انگریزی خط لکھا کہ اون کو بڑا افسوس ہے میری درخواست کے پہونچنے سے پیشتر وہ رپوٹ روانہ کرچکے اور رپوٹ بھی حقیقت مین بھیج چکے تھے لیکن اوسمین لکھا تھا کہ ہمارے پاس اس عہدے کے واسطے بہت سی درخواستین گذری ہین اوس مین سے چھ آدمیون کا نام ہم نے منتخب کیا ہے جن کی درخواستین اس

رپوٹ کے ساتھ ملفوف ہین ۔ ان چھ درخواستون مین ایک درخواست قاضی محفوظ علیخان مرحوم راقم کے عمہ زاد بھائی کی تھی ۔ اور ایک درخواست مولوی مجید الدین خان مرحوم راقم کے والد ماجد کے بنی عم بھائی کے بیٹے کی تھی اور چار درخواستین اور تھین ۔ غالب ایسا ہے کہ اگر قبل رپوٹ روانہ ہونے کے میری درخواست پہونچتی تو میری درخواست بھی وہ بھیج دیتے اور ظن غالب قریب بہ یقین ہے کہ گورنر جنرل میری درخواست کو منظور فرماتے ۔ اس واسطے کہ اُن چھ درخواستون مین جس کی درخواست کو کرنل کالفیلڈ نے ترجیح دی تھی وہ گورنر جنرل نے نامنظور کی ۔ اوس کی نامنظوری کا عجب قصہ ہے جس کو مین بیان کرتا ہون ۔ الغرض جب کرنل کالفیلڈ کی چٹھی میرے نام پر جس کا مین نے اوپر ذکر کیا آئی مین اوس چٹھی کو لیکے مسٹر ہنری طارنس کے پاس گیا اونھون نے وہ چٹھی دیکھ کے فرمایا کہ ہان رپوٹ آئی مگر جس کے واسطے اونھون نے رپوٹ کی اوس کا تقرر نامنظور رہا اب یقین ہے کہ وہ تمھارے واسطے رپوٹ کرین گے ۔ مین نے کہا اگر ارشاد کیجیے تو مین پھر ایک درخواست اون کے پاس بھیج دون اونھون نے نہایت تاکید سے منع کیا کہ تم ہرگز اب درخواست نہ بھیجو رزیڈنٹ اہل فوج سے ہے جو نہایت غصہ ور اور تنک مزاج لوگ ہوتے ہین اوس کی سمجھ مین آوے گا کہ نامنظوری اوس کی رپوٹ کی تمھارے ہی تقرر کے واسطے تھی تو وہ اپنی رزیڈنٹی چھوڑ دیگا مگر تمھین ہرگز نہ مقرر کرے گا ۔ میری سمجھ مین اس مسٹر ہنری طارنس کی ممانعت کا کچھ اثر نہ ہوا بلکہ بہ نظر اوس جواب کے جو اوس رپوٹ کا گیا تھا میری عقل مین یہ آیا کہ اگر مین دوسری درخواست نہ بھیجون گا تو کرنل کالفیلڈ سمجھین گے کہ مین مطمئن ہون کہ گورنر جنرل مجھے مقرر کرین گے اور اگر مین دوسری درخواست بھیجون گا تو اون کے ذہن مین یہ آویگا کہ مجھے یقین ہے کہ بغیر اون کے رپوٹ کرنے کے مین نہین مقرر رہ سکتا ۔ الغرض مین نے دوسری درخواست کرنل کالفیلڈ کے نام پر اس مضمون کی لکھ بھیجی کہ آپ کا عنایت نامہ متضمن اس امر کے کہ آپ کو

وہ بھلا قتیل کو کب ماننے والے تھے، انھوں نے اپنے کلام کی تائید میں اساتذۂ اہل زبان پیش کیے اور کہا

طالب و عرفی و نظیری را | دامن از کف کنم چگونہ رہا
آں ظہوری جہانِ معنی را | خامہ روح و روانِ معنی را

مخاصمین جو قتیل کے شاگرد تھے اس پر اور بر افروختہ ہو گئے اور مرزا صاحب کے کلام پر اور اعتراض وار دکیے، یہ سب واقعات انکی مثنوی "بادِ مخالف" میں مذکور ہیں۔

دوسرا مباحثہ اس وجہ سے ہوا کہ مرزا نے فارسی کی مشہور لغت "برہانِ قاطع" پر اعتراض کیے اور انکو کتابی صورت میں شایع کیا اور "قاطع برہان" نام رکھا۔ اُسکے ایک سال بعد اس کتاب کو ترمیم کرکے اسکا نام "درفش کاویانی" رکھا۔ اس کتاب سے مرزا کی انتہائی قابلیت اور تبحر کا پتہ چلتا ہے۔ اسکے اکثر جواب لکھے گئے۔ کالکتہ سے ایک شخص مرزا احمد بیگ نے "موید البرہان" کے نام سے ایک کتاب لکھی۔ غالب نے اسکا جواب "تیغ تیز" سے دیا اور ایک دوسری کتاب "ساطع برہان" کا جواب "نامۂ غالب" سے دیا گیا۔

مرزا کے فارسی کلام پر اس کتاب میں کوئی رائے دینا بےموقع ہے، مگر اتنا ہم ضرور کہینگے کہ وہ نظم و نثر فارسی دونوں کے اُستاد کامل تھے۔ اور اُن کا مقابلہ ہندوستان اور ایران کے بڑے بڑے شعرا خسرو، نظیری، فیضی، بیدل و حزیں وغیرہ سے بے تکلف کیا جا سکتا ہے۔

**غالب کی شاعری کے تین دور**

غالب کی شاعری تین مراتب یا ادوار پر تقسیم کی جا سکتی ہے جس سے انکی شاعری کی ترقی اور نیز ہر دور کی خصوصیات کا پتہ بخوبی چل سکتا ہے۔ یہ بات مزید پیش نظر رکھنا چاہیے کہ غالب اپنی قابلیت اور کلام کو اپنے اُردو دیوان کی معیار سے کبھی نہیں جانچنا چاہتے تھے۔ اُن کا قول تھا

فارسی بیں تا بہ بینی نقشہائے رنگ رنگ | بگذر از مجموعۂ اُردو کہ بیرنگ من است

اور وہ ہمیشہ اپنے فارسی کلام ہی کو اپنا مایۂ ناز سمجھتے تھے۔ اُنھوں نے اپنا مقابلہ کبھی کسی اُردو شاعر سے نہیں کیا۔ البتہ اہل زبان کے کلام سے اپنے کلام کو تولنے پر ہمیشہ مستعد تھے۔ مگر باایں ہمہ اُنکی ذہانت و طباعی اور اُنکی فطری شاعری کا پورا اثر اُنکے اُردو کلام میں بھی اُسی طرح جلوہ گر ہے جس طرح اُنکے فارسی کلام میں ہے۔ مرزا کا اُردو دیوان تقریباً اٹھارہ سو ابیات سے زیادہ نہ ہوگا۔ مگر اُسکو زبان اُردو کا بہترین خزانہ اور اُردو شاعری کا نہایت گراں قدر سرمایہ

سمجھنا چاہیے - مرزا کی شاعری کا پہلا دَور اس وقت سے شروع ہوتا ہے جب سے کہ انھوں نے شعر کہنا شروع کیا - تا عمر پچیس سال جب کہ اُنھوں نے نے اپنے اُردو دیوان کو چھانٹا اور اُس میں سے فارسی کی غیر مانوس ترکیبیں اور بندشیں نکال ڈالیں - اب وہ قدیم کلام جو مروجہ دیوان سے خارج کیا گیا تھا ایک عرصہ دراز کے بعد بڑی کوشش اور کاوش سے بہم پہونچا کر چھاپا گیا ہے اور اُسکے مطالعہ سے بہت سے فائدے حاصل ہوتے ہیں - اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ ابتدائی افکار مرزا کس قسم کی ہوتی تھیں - نیز یہ کہ کن کن ترکیبوں اور بندشوں کو اُنھوں نے ترک کیا جو ابتدا میں انکو پسند تھیں - اس نئے دریافت شدہ کلام کی نازکخیالیاں اور نئی نئی ترکیبیں قرونِ وسطیٰ کے اُن یورپی شعرا سے ملتی جلتی ہیں جن کو انگریزی اصطلاح میں " اسکولمن " کہتے ہیں - اس دَور کی شاعری میں فارسی ترکیبوں اور نازکخیالیوں کی بہت کثرت ہے علی الخصوص مرزا عبدالقادر بیدل کا بہت تتبع معلوم ہوتا ہے چنانچہ خود کہتے ہیں

مطرب دل نے مرے تارِ نفس سے غالب ساز پر رشتہ پئے نغمۂ بیدل باندھا
مجھے راہِ سخن میں خوفِ گمراہی نہیں غالب عصائے خضر صحرائے سخن ہے خامہ بیدل کا

طرز نازکخیالی کے متبعین کی خصوصیت یہ معلوم ہوتی ہے کہ حقائق شعری کو سیدھے سیدھے الفاظ میں کہنے کے بجائے وہ مضمون کو تخیل کی پیچیدہ گھاٹیوں سے گزارتے ہیں اور اسی اشکال میں وہ اپنی خصوصیت اور ناموری سمجھتے ہیں - بعض اوقات اُنکی بلند پروازیاں اور نازک خیالیاں اس قدر بلند ہو جاتی ہیں کہ نظروں سے اوجھل ہو کر شعر کا مطلب اور اثر بالکل جاتا رہتا ہے ایسے ہی اشعار پر " کوہ کندن و کاہ برآوردن " کی مثل پوری طرح صادق آتی ہے - یہ قدرتی بات تھی کہ مرزا کو یہ رنگ بہت پسند آیا اس وجہ سے کہ اُنکے مزاج کی افتاد یہ واقع ہوئی تھی کہ وہ ہر چیز میں اپنے آپ کو عام لوگوں سے علٰحدہ رکھنا چاہتے تھے - اسی لیے شاعری میں بھی انھوں نے یہ رنگ اپنے واسطے منتخب کیا - اس وجہ سے کہ اس میں فارسیت کا غلبہ تھا - اور فارسی کا ذوق اُنکی فطرت میں کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا - یہ طرز اُنکے اعلیٰ خیالات کے اظہار کا ایک بڑا آلہ کار تھا - مرزا بیدل کے وہ صرف متبع ہی نہیں بلکہ خلوص کے ساتھ اُنکے معترف بھی بھی ہیں، جیسا کہ مذکورۂ بالا شعروں سے معلوم ہوا - یہ رنگ اگرچہ کچھ اچھا نہ تھا، مگر تھوڑی مدت تک مرزا کی طبیعت پر غالب رہا، بعد کو وہ خود سنبھل گئے اور اپنے واسطے ایک نیا راستہ نکالا - جس میں نہ صرف بیدل کی پیروی

ترک کی بلکہ اس طرز کا کلام بھی اپنے دیوان سے خارج کردیا۔ اُنکے ابتدائی کلام کی خصوصیات حسب ذیل ہیں :۔ عجیب و غریب تشبیہیں، ایسی بلند پروازیاں جنسے شعر کے معنی مبہم ہوکر رہ جاتے ہیں۔ فارسی کی ایسی بندشیں اور ایسے غیر مانوس الفاظ جو شعر کی روانی اور فصاحت کلام کے منافی ہیں۔ ابتدائی کلام میں وہ سخنہ کاری، وہ اثر اور وہ عمیق جذبات جو انکے بعد کے کلام میں ہیں نہیں پائے جاتے۔ انکے ایسے اشعار محض فارسی الفاظ کی لڑیاں معلوم ہوتے ہیں جنمیں اُردو کی آمیزش محض اس وجہ سے ہے کہ شعر اُردو کہا جاسکے اور ادنیٰ تغیر سے وہ فارسی ہوجاتا ہے۔ گو اُنکے ابتدائی کلام کا مضحکہ بھی اُڑایا جاتا تھا، جیسے کہ حکیم آغا جان عیش نے جل کر کہا کہ

اگر اپنا کہا تم آپ ہی سمجھے تو کیا سمجھے (قطعہ) مزا کہنے کا جب ہے اک کہے اور دوسرا سمجھے
کلامِ میر سمجھے اور زبانِ میرزا سمجھے مگر ان کا کہا یہ آپ سمجھیں یا خدا سمجھے

مگر اس میں کوئی شک نہیں کہ اس سے بھی اُنکے اعلیٰ درجے کی دماغی قوت اور آیندہ کے ارتقا کا پتہ چلتا ہے۔ انکی اس دور کی شاعری بھی نہایت ممتاز اور مخصوص ہے۔ اور اُنکی جُودتِ طبع سے معلوم ہوجاتا ہے کہ آیندہ وہ کتنی ترقی کرنے والے ہیں۔ انکی ابتدائی فکر میں بھی ایسی ایسی نازک خیالیاں، نئی نئی تخئیلیں اور پُر لطف تشبیہیں ملتی ہیں کہ اُردو شعرا میں کسی اور کے یہاں نظر نہیں آتیں۔ اپنے مخالفین کے اعتراضات اور مضحکہ انگیز نقالی اور اپنے مخلص احباب مثلاً مولانا فضل حق خیرآبادی اور مفتی صدر الدین خاں آزردہ وغیرہ کی دوستانہ صلاح اور خود اپنی انصاف پسند طبیعت کے تقاضہ سے آخرکار یہ رنگ ترک کرکے ایک دوسری روش اختیار کی۔

دوسرے دَور میں فارسیت کا وہ غلبہ اور نازک خیالیوں کا وہ انداز نہیں جو پہلے مرزا کو مرغوب تھا۔ اس میں زبان صاف ہوگئی ہے۔ الفاظ پر پوری قدرت ہے۔ اور فارسی بندشوں اور محاورات میں ایک معتد بہ کمی ہے۔ مگر فارسی کے اعلیٰ خیالات ویسے ہی ہیں جو مذاق سلیم کو گراں نہیں گزرتے بلکہ سامع کے دل و دماغ میں ایک پُر لطف ہیجان پیدا کردیتے ہیں۔ اس قسم کے اشعار تھوڑی سی کاوش کے بعد جب سمجھ میں آجاتے ہیں تو مسرت کاوش غضب کی ہوتی ہے۔

مرزا کی شاعری کا تیسرا دَور اُنکے کمال فن کا لب لباب اور ارتقاے کمال کی آخری منزل ہے۔ اس دور کے بعض اشعار جامعیت اور اختصار میں فی الحقیقت اپنا جواب نہیں رکھتے اس عہد کی غزلوں میں ندرت خیال کے ساتھ لطافت زبان اور شستگی کلام عجیب لطف دیتی ہے۔ ان میں ایجاز کے ساتھ سلاست و روانی، نازک خیالی اور جدت تخیل سب کچھ بدرجہ احسن موجود ہے۔

اور انھیں سے غالب کو شعرائے اُردو کی صفِ اولیں میں نہایت ممتاز جگہ ملی ہے۔

غالب کے خصوصیات۔ پہلی خصوصیت جدت پسندی

ہماری رائے میں مرزا کے قصرِ شاعری کی مستحکم بنیاد اُنکی جدت طرازی پر قائم ہے جس میں جدتِ تخیل، جدتِ طرزِ ادا، جدتِ تشبیہات، جدتِ استعارات، جدتِ محاکات، جدتِ الفاظ، غرض ہر قسم کی جدتیں شامل ہیں۔ پامال مضامین مرزا صاحب کے خاص طرزِ ادا سے بالکل نئے معلوم ہونے لگتے ہیں اور معمولی سے معمولی واقعات اک ایسے اسلوب سے بیان کر جاتے ہیں کہ گویا اس سے پہلے کبھی نہیں سنے گئے تھے نئے خیالات کے ادا کرنے کا طریقہ بھی نیا ہوتا ہے۔ اس جدتِ اسلوب سے معمولی سے معمولی خیال اور پامال سے پامال مضمون بہت مرتفع ہو جاتا ہے اسی جدت طرازی اور دقیقہ سنجی کی وجہ سے شعر میں کبھی کبھی معمے کی سی صورت پیدا ہو جاتی ہے جسکا حل ایک خاص لطف پیدا کرتا ہے۔ غالب اور اکثر شعرائے اُردو و نیز بعض شعرائے فارسی میں بڑا فرق یہ ہے کہ غالب کے یہاں الفاظ خیالات کے تابع ہوتے ہیں اور اُن لوگوں کے یہاں معاملہ برعکس ہے جس سے اُنکے اشعار میں تصنع اور بدمزگی پیدا ہو جاتی ہے۔ اور اسی قسم کے کلام سے اُنکے دیوان بھرے پڑے ہیں۔ مرزا صاحب کے یہاں خیالات اُنکے تک بندی اور قافیہ پیمائی نہیں بلکہ خیال آفرینی ہے۔

غالب بود شیوۂ من قافیہ بندی ظلمے ست کہ بر کلکِ ورقِ سکیم امشب

دوسری خصوصیت نظر فریبیِ طرزِ تحریر

اسی سے متعلق اور ملتی جلتی اُنکے کلام میں نظر فریبی اور بات سے بات پیدا ہوتا ہے۔ وہ ایک سُر چھیڑتے ہیں اور سامع کا ذہن پورا راگ منضبط کرتا ہے۔ اسی وجہ سے مجہول الکیف سامع مرزا غالب کے شاعرانہ ترانوں سے لطف اندوز نہیں ہو سکتے مرزا کسی چیز کا تفصیلی ذکر نہیں کرتے، بلکہ پڑھنے والے کا خیال خود اُسکے لوازم جمع کر لیتا ہے جیسا کہ اوپر کہا جا چکا ہے مرزا صاحب کی شاعری کا خاص طغرائے امتیاز جادۂ عام سے علحدگی ہے جسکا شوق بلکہ عشق اُنکے رگ و پے میں سرایت کیے ہوئے تھا۔ وہ کسی چیز میں اپنی شرکت عام لوگوں کے ساتھ پسند نہیں کرتے تھے۔ تخلص بدلنے کا واقعہ جسکا ذکر اوپر ہوا، اسکا بیّن ثبوت ہے۔ اسی طرح وہ اپنے لباس، وضع قطع، بات چیت، طرزِ تحریر، غرضکہ ہر چیز میں اسی علحدگی کا ہمیشہ خیال رکھتے تھے۔ اُنکے خطوط، اُنکے اشعار، ہر چیز سے مترشح ہے کہ وہ عام باتوں سے سخت متنفر تھے۔

کیا آبروئے عشق جہاں عام ہو جفا رُکتا ہوں تم کو بے سبب آزار دیکھ کر

انکی ابتدائی مشکل پسندی اسی علحدگی پسندی پر مبنی معلوم ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے اُنکی شاعری سے

لام داغ لطف نہیں اُٹھا سکتے ۔ اُنکے الفاظ میں خیالات کا اس قدر زور ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ خیالات قید الفاظ کو توڑ ڈالیں گے ۔

آبگینہ تندیٔ صہبا سے پگھلا جائے ہے

تیسری خصوصیت ذاتی جذبات کا ادا کرنا

مرزا میں بڑی خصوصیت یہ ہے کہ انکے اشعار اُنکے خیالات کا صحیح فوٹو ہوتے ہیں - وہ زندگی اور مختلف کیفیاتِ زندگی کے ترانے گاتے ہیں - وہ اپنے اشعار کے ذریعہ سے اپنی دلی کیفیات اپنے کلام کے پڑھنے والے کے سامنے پیش کرتے ہیں جن میں کہیں غم و الم کے نالے، کہیں اُنکی مانذ عظمت کا مرقع، کہیں اُنکی حرمان نصیبی، کہیں ہجوم نا امیدی، کہیں جاں گداز مصائب، کہیں سعی بے حاصل، کہیں دنیا سے تنفر اور بیزاری، کہیں رحم خداوندی پر پورا پورا اعتماد، کہیں تعلقات دنیاوی سے دلبستگی اور اُسکی خوشی اور اُسکے آلام کا بیان ہوتا ہے - غرضکہ اُنکے لطیف اشعار اُنکی کیفیات قلبیہ کا جو وقتاً فوقتاً اور آناً فاناً وارد ہوتی رہتی ہیں صحیح بیرامیٹر ہیں -

چوتھی خصوصیت فلسفیت اور حقیقت طرازی

مرزا ایک بہت بڑے فلسفی ہیں اور اُنکے اکثر اشعار حقائق فلسفہ کو نہایت آسانی اور سادگی سے ظاہر کرتے ہیں - وہ رموز حقائق تصوف سے پوری طرح واقف اور فرقہ بندی اور مذہبی تعصبات سے بالکل مبرا تھے - فرماتے ہیں

ہم موحد ہیں ہمارا کیش ہے ترکِ رسوم ملتیں جب مٹ گئیں اجزائے ایماں ہو گئیں

اور اُنکے یہ خیال زبانی نہ تھے بلکہ وہ ان پر پوری طرح عامل تھے - انکی زندگی مذہبی رواداری اور آزادہ روی کی ایک درخشاں مثال تھی - اسی طرح اُن کا تخیل عبادت بھی بہت بلند ہے - کہتے ہیں

ہے پرے سرحدِ ادراک سے اپنا مسجود قبلہ کو اہلِ نظر قبلہ نما کہتے ہیں

جنت کے اس خیال سے کہ اُس میں نہریں جاری ہونگی اور وہی سب لطف حاصل ہونگے جو دنیا میں ہوتے ہیں، وہ متفق نہیں، بلکہ اسکو اخلاق اعلیٰ سے گرا ہوا سمجھتے ہیں - کہتے ہیں

ہم کو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن دل کے خوش رکھنے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

طاعت میں تا رہے نہ مے و انگبیں کی لاگ دوزخ میں ڈالدے کوئی لیکر بہشت کو

اُنکے نزدیک معیت علمی خود زندگی ہے - جس سے احساس وجود پیدا ہوتا ہے - اس وجہ سے کہ وہ اپنے مبدأ سے جدا ہو جاتا ہے - نغمۂ زندگی کو ایک نغمۂ نے سمجھنا چاہیے، جو نیستاں سے جدا ہونے پر نے سے بے اختیارانہ گرتی رہتی ہے اسی مضمون کو مرزا صاحب اس طرح ادا کرتے ہیں -

نہ تھا کچھ تو خدا تھا کچھ نہ ہوتا تو خدا ہوتا ڈبویا مجھ کو ہونے نے نہ ہوتا میں تو کیا ہوتا

بحیثیت ایک صوفی صافی کے وہ دنیا کے شادی و غم سے بالکل متاثر نہیں ہوتے بلکہ ایک مرتفع مقام سے ترانہ سنجی کرتے ہیں

تھا خواب میں خیال کو تجھ سے معاملہ جب آنکھ کھل گئی تو زیاں تھا نہ سُود تھا

کس قدر خوبصورتی سے وہ اس حقیقت کو ظاہر کرتے ہیں کہ عالمِ ظاہر مظہرِ روحِ حیات ہے مگر خود روحِ حیات نہیں ہے۔ بقول برگسن کے یہی روحِ حیات اجسام میں جلوہ گر ہے۔ مگر وہ خود اس عالم سے منزّہ ہے۔ غالب کہتے ہیں

ہے غیب غیب جسکو سمجھتے ہیں ہم شہود ہیں خواب میں ہنوز جو جاگے ہیں خواب میں

پانچویں خصوصیت جذبات نگاری — حقائقِ فلسفہ کے علاوہ مرزا صاحب کی شاعری جذبات سے بھی مملو ہے۔ اُنکے یہاں جانکاہ مصائب، دلگداز تکلیفیں، ناقابلِ برداشت مصیبتیں، جو لازمۂ زندگی ہیں، نہایت مؤثر الفاظ میں بیان کی گئی ہیں۔ گویا زندگی ایک ایسا جنازہ ہے جسکے ساتھ دُور سے قضا کے قہقہوں کی آوازیں آرہی ہیں۔ چنانچہ اسی زندگی اور غم کے لازم و ملزوم ہونے کے متعلق مرزا کہتے ہیں:

قیدِ حیات و بندِ غم اصل میں دونوں ایک ہیں موت سے پہلے آدمی غم سے نجات پائے کیوں
غم اگرچہ جاں گسل ہے پہ بچیں کہاں کہ دل ہے غمِ عشق اگر نہ ہوتا، غمِ روزگار ہوتا
شمعِ ہستی کا اسد کس سے ہو جز مرگ علاج شمع ہر رنگ میں جلتی ہے سحر ہونے تک

مرزا کے کلام میں بچوں کی سی ضد اور اپنے معاصر انگریزی شاعر شیلے کی طرح تنک مزاجی پائی جاتی ہے۔ وہ نہیں سمجھ سکتے کہ انکو اُنکے حال پر کیوں نہ چھوڑا جائے۔ اور اُنکے معاملات میں کیوں دست اندازی اور مزاحمت کی جائے۔ چنانچہ کہتے ہیں

دل ہی تو ہے نہ سنگ و خشت درد سے بھر نہ آئے کیوں

روئیں گے ہم ہزار بار کوئی ہمیں ستائے کیوں

بیچّے کی بھی سمجھ میں نہیں آتا کہ اُسکو تکلیف کیوں ہو۔ اسی طرح اس شعر میں

قفس میں مجھ سے روداد چمن کہتے نہ ڈر ہمدم گری ہے جس پہ کل بجلی وہ میرا آشیاں کیوں ہو

مرزا کے اشعار میں خود اُنھیں کے آلام و مصائب کے نقشے نظر آتے ہیں۔ انکے اشعار کو پڑھ کر رنج و غم کی رفعت اور مصیبت کی عظمت معلوم ہوتی ہے اور گناہ کی ظلمت دور ہو کر اُس میں

ایک نورانیت معلوم ہونے لگتی ہے۔ مندرجۂ ذیل شعر میں انتہا درجے کا انکسار اور عاجزی اور دلی پشیمانی اور اپنی بے حقیقتی کا اظہار کس پُراثر اور درد انگیز طریقہ سے کیا ہے:

قدرِ سنگِ سرِ رہ رکھتا ہوں — سخت ارزاں ہے گرانی میری

**کلام میں شوخی و ظرافت**

مرزا کی شاعری میں جو مایوسی اور درد کی تاریکی ہے اُس کو اُن کی طبعی ظرافت اور شوخی اکثر دور کر دیتی ہے۔ اکثر اشعار میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ حزن و یاس کے ابر میں ظرافت کی دھوپ نکلی ہوئی ہے۔ انکی ظرافت کی لطافت اور شوخیِ کلام کی نزاکت کو ہم ایک شگفتہ نازک پھول کے ساتھ تشبیہ دے سکتے ہیں مگر انکی ظرافت کبھی حدِ اعتدال سے بڑھ کر پھکڑ نہیں ہو جاتی اور متین سے متین آدمی اُس سے لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔

انکے اکثر اشعار نفسِ شاعری کی جان اور فصاحت و بلاغت کی روحِ رواں ہیں۔ سادہ الفاظ کی سطح کے نیچے عمیق معنی اس طرح پنہاں ہیں جیسے دریا کے شفاف پانی کے نیچے دریا کی تہ۔ اُنکی ہر تصویرِ الفاظ کے پیچھے، اُنکے ہر نقشِ خیال کی پشت پر ایسے ایسے تخیل کے وسیع مناظر نظر آتے رہتے ہیں جنکی محیط فضا حیات و ممات کے سربستہ رازوں سے معمور ہے۔

غالب ایک کامل مصور ہیں اور اُنکو خیالی تصویروں کے کھینچنے کا عجیب و غریب ملکہ حاصل ہے۔

نیند اُسکی ہے دماغ اُسکا ہے راتیں اُسکی ہیں — تیری زلفیں جسکے بازو پر پریشاں ہو گئیں

مُند گئیں کھولتے ہی کھولتے آنکھیں غالب — یار لائے مری بالیں پہ اُسے پر کس وقت

مُند گئیں کھولتے ہی کھولتے آنکھیں ہے ہے — خوب وقت آئے تم اس عاشقِ بیمار کے پاس

مرزا کو عجیب قوتِ ایجاز حاصل تھی۔ انکے بعض اشعار ایجاز و اختصار اور بات سے بات پیدا کرنے کے بے مثل نمونے ہیں۔ مثلاً

آتا ہے داغِ حسرتِ دل کا شمار یاد — مجھ سے مرے گنہ کا حساب اے خدا نہ مانگ

شعر نہایت پُر تاثیر ہے۔ ظاہر میں تو ارتکاب شدہ گناہوں کے حساب سے بچنا چاہتا ہے مگر در پردہ کہتا ہے کہ بہت سے گناہ ایسے بھی ہیں جنکے نہ کرنے سے دل میں حسرتوں کے داغ پڑ گئے۔ یہ ایک نڈر اور صاف گو گنہگار کی تصویر ہے، جو خدا سے بے دھڑک کہتا ہے کہ کردہ گناہ میرے کم ہیں، مگر ناکردہ گناہوں کی حسرت زیادہ ہے، اور اسی کی میں تجھ سے داد چاہتا ہوں۔

ناکردہ گناہوں کی بھی حسرت کی ملے داد — یارب اگر ان کردہ گناہوں کی سزا ہے[۱]

---

[۱] مرزا کے اس خیال کی تائید کہ اکثر گناہ ایسے تھے جن سے میں بچا، لہٰذا اُنکی حسرت کی بھی داد دی جائے (دیکھیے صفحہ ۲۹۰)

**غالب کا مقابلہ اپنے معاصرین شعرا سے**

غالب اپنے معاصرین ذوق و مومن سے بڑھ کر ہیں، علوِ خیال، فلسفۂ حیات، اور ذہانت و طباعی میں، مگر روزمرہ اور سادگی بیان اور محاورہ بندی کے اعتبار سے ذوق اُن سے بڑھے ہوئے ہیں، گو کہ مومن اس میں بھی اُن سے کم ہیں۔ یورپ کے شاعروں میں جو انکے معاصر یا قریب العہد تھے اُنکے کلام کا تو اُن شعرا ذیل کے کلام سے کیا جا سکتا ہے

(۱) رابرٹ براوننگ سے، جو انگلستان کا اسی عہد کا ایک فلسفی شاعر تھا۔ پروفیسر سینٹسبری براوننگ کی نسبت لکھتے ہیں کہ اُسکا سب سے بڑا کمال یہ ہے کہ وہ روح کا تجزیہ کرتا ہے، معززانِ ادب تجزیہ اس قدر نہیں کرتے جتنا کہ رموز روحانی کے عمق کو دریافت کرتے ہیں۔ حقائق کی جھلکیاں وہ دیکھتے ہیں۔ اُن کا کلام مثل مولانا روم وغیرہ کے سراپا اسرارِ تصوف نہیں ہے اور نہ من اولہ الیٰ آخرہ کوئی فلسفہ ہے، مگر حقائق اور رموز کا انکے کلام میں جا بجا پتہ تو موجود ہے۔ انکو صوفی براوننگ کہنا بجا ہے۔ ہر چند کہ براوننگ کے کھُردرے پن اور اکھڑ پن سے انکا کلام پاک ہے۔

(۲) مضامین حزن و یاس میں اُنکا مقابلہ جرمنی کے شاعر "ہین" سے خوب ہو سکتا ہے۔

(۳) مگر فی الحقیقت اگر کوئی فلسفی شاعر انکا مد مقابل یورپ میں گزرا ہے تو وہ جرمنی کا مشہور و معروف "گیٹے" ہے۔ غالب میں ان تین چیزوں کا اجتماع ہو گیا ہے یعنی فلسفی کی عقل دراک، صوفی کی نگاہ دوربین، چابکدست مصور کا نازک ہاتھ۔ اُنکی صنعت پُرکاری اور پُرکاری صنعت ہے۔ اور حسن حق ہے اور حق حسن ہے۔ وہ ایک صوفی صاف دل تھے اور اُن کا یہ قول بالکل صحیح ہے:—

آتے ہیں غیب سے یہ مضامیں خیال میں ‏ غالبؔ صریرِ خامہ نوائے سروش ہے

اُن کا تصوف کوئی شغل دلچسپی نہیں، اور نہ اُنکی شاعری محض خیالی شاعری ہے بلکہ وہ واقعات اور واردات سے لبریز ہے اور اسی وجہ سے اسکا شمار دنیا کی بہترین شاعری میں کیا جا سکتا ہے۔

---

(بقیہ حاشیہ ص ۲۸) یعنی اس کا ثمرہ نیک ملے، اسی آیت وافی الہدایت سے ہوتی ہے: و اَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّہٖ وَنَہَی النَّفْسَ عَنِ الْہَوٰی ، فَاِنَّ الْجَنَّۃَ ہِیَ الْمَاْوٰی ۔

(سورۃ النازعات)

# الکحل اور شریعتِ اسلامیہ

دنیائے کیمیا میں الکحل کی حیثیت نہایت اہم ہے۔ کیمیاء الاحیا (organic Chemistry) میں اسکو کسی دوسرے مرکب سے ثانوی حیثیت حاصل نہیں۔ خود کیمیائی تحقیق بہت حد تک اسی کی شرمندۂ احسان ہے۔ اگر یہ محلل محققین و مجربین کے ہاتھوں میں نہ ہوتا، تو بہت سی ایجادات ابھی تک عالم شہود کے بجائے عالم غیب سے متعلق ہوتیں۔ دنیائے طب میں اسکی حیثیت قرابادین کے جزو لاینفک کی ہے۔ قدرتی نباتات، جڑی بوٹیوں، کچی دھاتوں وغیرہ سے دوائی اجزا کے استخراج کے لیے بطور محلل کے استعمال ہوتی ہے۔ سیکڑوں دوائی اجزاء بجز الکحل کے کسی دوسرے بے ضرر محلل میں حل ہی نہیں ہو سکتے۔ اس لیے بہت سی دواؤں کی ساخت میں اسکو شامل کرنا ناگزیر ہوتا ہے۔ جلد پر ضماد کرنے کی بہت سی دوائیں اسی میں تیار کی جاتی ہیں۔ کاروباری زندگی کی طرف آئیے تو یہاں بھی اسکے بغیر چارہ نہیں۔ نقاش اپنی نقاشی کے لیے اس کا محتاج ہے۔ نجار کو اپنے تیار کردہ فرنیچر پر پالش کرنے کے لیے اس کے استعمال کے بغیر چارۂ کار نہیں۔ اور پھر گھروں، دیوان خانوں، جلسہ گاہوں وغیرہ کے علاوہ، مسجدوں، صومعوں، اور خانقاہوں کی آرایش بھی اسکی شائستگی کے بغیر بوجہ احسن نہیں ہو سکتی۔ غرض الکحل ایک ایسی شے ہے، جو نہ صرف تہذیب و تمدن کا لازمہ ہے، بلکہ بہت حد تک ضروریات زندگی اسی سے وابستہ ہیں۔

بعض حلقوں میں نہایت نیک نیتی سے اسلام کی مذہبی روایات کی بنا پر اس کا استعمال مخدوش اور مشتبہ نظروں سے دیکھا جاتا ہے، بلکہ حرام تک قرار دیدیا جاتا ہے۔ اس کا نتیجہ یا تو یہ ہوتا ہے کہ تہذیب و تمدن کے متوالے، ابنائے ملت، مذہب کو اپنے متمدن معاشرت سے منافی پاکر اس کی روایات سے بے نیاز و متنفر ہو جاتے ہیں اور انھیں اساطیر الاولین سے زیادہ وقیع نہیں سمجھتے۔ اور یا دوسری طرف مذہب کے نام کے عشاق، تہذیب و تمدن کو دجال کا جال اور شیطان کا چرخہ قرار دیکر اسکے نام تک سے بیزار ہو جاتے ہیں۔ اور کنج تنہائی و عزلت کی طرف فرار کے بغیر اپنے لیے مفر نہیں دیکھتے۔ یہ دونوں انتہا پسندی کی مثالیں ہیں اور انتہا میں خیر نہیں۔ خیر الامور اوسطہا۔ یہ آپس کی کشمکش اور باہمی منافرت، بُعد و تضاد کی خلیج کو خدا جانے کہاں تک وسیع کر دے۔ مجھے یقین ہے کہ مذہب اور تہذیب، اور شرع و معاشرت، باہم مخالف و متضاد نہیں، بلکہ ایک دوسرے کی ممد و معاون ہیں

یعنی ان میں کانچ کنکر کا بیر نہیں، بلکہ چولی دامن کا ساتھ ہے ۔ میری دلی تمنّا ہے کہ یہ دونوں روٹھے ہوئے گروہ من جائیں، انکی غلط فہمیاں رفع ہوں، اور ایک دوسرے سے بغلگیر ہوکر "اُمّۃً وسطاً" کی مہربان آغوش میں آ بیٹھیں۔ اسی نیت سے میں نے الکحل کے بارے میں اپنے تحقیقی خیالات کو ترتیب دیا ہے ۔ میری خواہش ہے کہ ارباب نظر ان کا تدبر و تعمق کی ترازو میں مخالف مواد سے موازنہ کریں۔ علمائے دین اور فقہاء ان شریعت غرا میری گزارشات کو کتاب و سنت کی کسوٹی پر کس کر دیکھیں۔ اگر میں غلطی پر ہوں تو ہر وقت اپنی غلطی واپس لینے کے لیے تیار رہوں۔ لیکن اگر میری معروضات صحت کے معیار پر پوری اتریں تو شاید انکی اشاعت مذہب و تہذیب کے درمیان حائل ہونیوالی خلیج کو پاٹنے کی مفید کوشش ثابت ہو۔

اس میں کسی کو بھی اختلاف کی گنجایش نہیں کہ شراب قطعی طور پر حرام ہے اور معنوی حیثیت سے نجس بلکہ اُم الخبائث ہے ۔ اسکے ساتھ ہی یہ دعویٰ بھی کیا جاتا ہے کہ شراب نجس اور ناپاک ہے۔ اور چونکہ الکحل شراب سے ماخوذ ہے، اس لیے شراب کے حکم میں ہے ۔ اور جس کسی چیز میں اس کی قلیل سے قلیل مقدار بھی پائی جائے وہ حرام، خبیث اور ناپاک ہے ۔ اس سے استنباط کا سلسلہ بہت دُور تک چلا جاتا ہے ۔ یعنی جس کام میں بھی الکحل استعمال ہو وہ ناجائز، اور بالآخر مغربی علاج اور طب ناجائز و حرام ۔ یہ تمام دعاوی اور انکے دلائل غور طلب ہیں۔

یہ صحیح ہے کہ ایک قسم کی الکحل شراب سے مستخرج ہے ۔ لیکن اسکو شراب کے حکم میں داخل کرنے کا دعویٰ تشنۂ دلیل ہے ۔ قسم اور حکم کا اطلاق عرف پر ہوتا ہے ماہیت پر نہیں ہوتا ۔ مثلاً اگر کوئی قسم کھائے کہ میں گوشت نہیں کھاؤں گا تو مچھلی اور بیضۂ مرغ کھانا اسکی قسم کے منافی نہ ہوگا۔ کیونکہ عرف عام میں بیضۂ مرغ اور مچھلی، گوشت نہیں کہلاتے ۔ حالانکہ انکی ماہیت وہی ہے۔ ایک اور مثال لیجیے ۔ پیشاب خارج ہونے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے اور اس سے ملوث ہوکر کپڑا ناپاک ہو جاتا ہے ۔ کیمیائی تحلیل سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ پیشاب کے ضروری اجزاء پانی، یوریا، نمک وغیرہ ہیں ۔ یہ سب اجزاء کم و بیش مقدار میں پسینے میں بھی پائے جاتے ہیں، لیکن پسینہ آنے سے وضو نہیں ٹوٹتا ۔ اور نہ ہی پسینے میں شرابور ہوکر بھی کپڑا اسکا ناپاک قرار دیا جاتا ہے ۔ حالانکہ پیشاب کی ماہیت پسینے میں موجود ہے ۔ اسی طرح الکحل شراب کا ایک لطیف جزو تو ہے، لیکن شراب کی طرح کبھی حصولِ سرور و نشاط کی غرض سے استعمال نہیں ہوتا ۔ اور جو نتائج بد شراب سے پیدا ہوتے ہیں، وہ کبھی الکحل سے حاصل نہیں کیے گئے ۔ اس لیے عرفاً اور لہٰذا شرعاً الکحل پر لفظ شراب یا خمر کا اطلاق

نہیں ہو سکتا۔

شراب (خمر) کیا ہے؟ اربعین النووی میں ہے:

عن عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان عمر قال علی منبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ اما بعد ایھا الناس انہ نزل تحریم الخمر وھی من خمسۃ: من العنب والتمر والعسل والحنطۃ والشعیر، والخمر ما خامر العقل

یعنی فرمایا کہ شراب حرام ہے اور وہ عام طور پر پانچ چیزوں یعنی انگور، کھجور، شہد، گیہوں، جو، وغیرہ سے تیار ہوتی ہے۔ اور شراب کی مجمل تعریف یہ ہے کہ وہ عقل کھو دے۔

مذکورہ بالا شکر یا نشاستہ دار اشیاء کو ایک خاص درجۂ حرارت پر جب اتھم خمیرہ موجود گی میں خمیر کیا جاتا ہے، تو شکر یا نشاستہ کی قلب ماہیت ہو جاتی ہے۔ جب اسے کشید کیا جاتا ہے تو یہ تبدیل شدہ نشاستہ یا شکر (یعنی الکحل) اور چند دیگر اجزاء اور خوشبوئیں کھنچ آتی ہیں۔ اس کو زیادہ صاف کر کے اور چند اجزاء معرفہ کے مزج و آمیزش کے بعد کہنہ کرنے کے لیے بند کر دیا جاتا ہے اور جب اس میں حسب پسند ذائقہ و تیزی پیدا ہو جاتی ہے تو اُسے سرور و مستی کے خاطر استعمال کیا جاتا ہے اسی شے کو شراب، خمر، مئے ناب، دخت رز وغیرہ کے نام دیے گئے ہیں۔ اس میں ایک بات یہ ہے کہ یہ جسکے منہ لگ گئی وہ اُسی کا ہو رہا۔ اسی کو پی کر بےخود ہونے والے رفتہ رفتہ خود اسی کے لیے بےخود ہونے لگتے ہیں۔ اور کہیں کے نہیں رہتے۔ اسکے استعمال سے اعتدال کی نہایت نازک حدود کے اندر رہ کر چند فوائد بھی حاصل ہو سکتے ہیں۔ مثلاً ذہنی قوٰی کی جلا، ہاضمہ اور اشتہا کی تیزی وغیرہ۔ لیکن اسکی برائیوں کی فہرست اتنی طویل ہے اور اسکی مضرات کا پلہ اس قدر بھاری ہے کہ اسکو منافع ان کا پاسنگ بھی نہیں ہو سکتے: فیھما اثم کبیر و منافع للناس، واثمھما اکبر من نفعھما۔

غالباً یہاں اس اجمال کی تفصیل کی ضرورت نہیں کہ شراب ناب افراد کے لیے وہ سم شیریں ہے جو اُن پر بیک وقت اخلاقی بیماریوں، جسمانی ہلاکتوں اور مالی تباہیوں کا باعث ہو سکتا ہے۔ جسم قوم و ملت کے لیے جرعۂ لالہ رنگ وہ تیغ شعلہ ریز ہے جو اس کا بند بند اور جوڑ جوڑ جدا کرنے کے لیے کھلی رہتی ہے۔ انما یرید الشیطان ان یوقع بینکم العداوۃ والبغضاء فی الخمر والمیسر۔ اور یہ خمر خمار وہ سحر ہے جو مبتلا کی روحانی آنکھوں کو اُس رسی کے دیکھنے سے اندھا، اور اُس بندھن (حبل اللہ) کے محسوس کرنے سے بےحس کر دیتی ہے، جو خالق کو مخلوق سے مربوط کیے ہوئے ہے۔ ویصدکم عن ذکر اللہ وعن الصلوٰۃ۔

شراب کا اثر براہ راست دماغ کے اُن حصص پر ہوتا ہے، جو عقل وادراک اور فہم وخرد

یعنی اعلیٰ ملکیت کے خزائن ہیں۔ اسکے عمل سے وہ حصص اس طرح اثر پذیر ہوتے ہیں کہ سب سے پہلے، سب سے اعلیٰ، اور سلسلۂ ارتقاء میں سب سے آخر پیدا ہونیوالی ملکی قوت ماؤف ہو جاتی ہے، مثلاً احساس ذمہ داری سب سے اول مفقود ہوتا ہے۔ اس سے بعد اس سے کم درجہ کی ملکی قوت سلب ہوتی ہے اور علیٰ ہذا قانون تنقیص law of dissolution کے ماتحت ایک ایک کرکے سب ملکی قوٰے مختل ہو جاتے ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ سفلی، حیوانی، وشہوانی قوٰے بے لگام ہو جاتے ہیں اور ان میں انتہائی تحریک اور بدترین انتشار پیدا ہو جاتا ہے۔ اور اس عقلی بیہوشی کے دوران میں مبتلاے شراب، زنا، چوری، قتل و غارت جیسے ہر بُرے سے بُرے اور خبیث سے خبیث گناہ کا مرتکب ہو سکتا ہے۔ اسی باعث شراب کو اُم الخبائث کہا گیا ہے۔ جیسا کہ حضرتِ عثمانؓ وغیرہ سے مروی ہے۔

مسلمانوں کو ان جسمانی، نفسی، روحانی، اقتصادی اور دیگر قلبی حیثیات سے مضرت رساں شئے کے سموم اثرات سے بچانے کے لیے اللہ تعالےٰ نے پہلے تو یہ کھول کر بتا دیا کہ اس شئے میں خوبیاں بھی ہیں، لیکن اسکی بُرائیاں خوبیوں سے کہیں بڑھی ہوئی ہیں۔ یعنی بالفاظ دیگر اس کے غیر معتدل استعمال سے روکا۔ لیکن جب اللہ تعالیٰ کے حاوی علی الکل علم کے علاوہ ہمارے ناقص و محدود تجربہ ومشاہدہ میں بھی یہ بات غیر مشتبہ اور قطعی طور پر ثابت ہو گئی کہ انسان کی کمزور و حریص طبیعت اس بارے میں اعتدال پر نہیں رہ سکتی، تو اس کا استعمال قطعی طور پر حرام اور ناجائز قرار دے دیا گیا۔

شراب کئی طرح سے پی جاتی ہے :۔ کبھی خالص اور کبھی ملاوٹ کے ساتھ۔ ملاوٹ کی چیزیں پانی، سوڈا، برف، عرقیات اور دیگر فرحیات ہیں۔ بعض لوگ شراب کو اس تاویل اور بہانہ سے پی سکتے تھے کہ شراب کی مقدار سے زیادہ حلال وطیب لوازم کی آمیزش کریں۔ اور کہہ دیا کہ ہماری مشروب میں حلال جزو غالب اور حرام مغلوب ہے، اس لیے اسکے استعمال میں کون حرج ہے؟ اس لیے رسول خدا (فداہ ابی واُمی) نے صاف صاف فرما دیا۔ ما اسکر کثیرہٗ فقلیلہٗ حرامٌ (جس کی قاضی شوکانی اور طحاوی نے ناحقہٗ تفسیر کر دی ہے۔ یعنی خواہ شراب میں کیا کچھ اور کتنا کچھ بھی ملا کر کیوں نہ پیو، یہ حرام ہے پر حرام ہے۔

رہا نجاست کا سوال! سو اسکا کوئی نقلی ثبوت نہیں۔ بعض لوگ اس فرمان ربّی کو بطور استدلال پیش کرتے ہیں : کہ انما الخمر والمیسر والانصاب والازلام رجس من عمل الشیطان۔ فاجتنبوہ

لسکم تفلحون - لفظ رجس معنوی پلیدی کے لیے بھی مستعمل ہے، اور اس سے بعض اوقات وہ ناپاکی بھی مراد لی جاتی ہے جسکے چھونے سے ہاتھ اور جسکے لگ جانے سے کپڑا ناپاک ہو جاتا ہے - یہاں معنی اول تو یقیناً مراد ہیں - اور ظاہر ہے کہ اس آیۂ کریمہ میں پچھلی تین چیزوں یعنی میسر، انصاب، ازلام کی نسبت جیسی ناپاکی کا معنی تو غالباً فقہاء میں سے کسی نے مراد نہیں لیا، بلکہ ان سب چیزوں کو معنوی برائیوں کے باعث قابل اجتناب قرار دیا گیا ہے - اور ساتھ ہی اگلی آیت میں برائیاں کھول کر بیان کر دی گئی ہیں - رہا "خمر" تو یہ ام الخبائث ضرور ہے، جسکے مفہوم کی تشریح اوپر کر چکا ہوں - اور اسکو فقہاء نے نجس فرمایا ہے - سو یہ نجس ہوا کرے، ہمیں اس سے بحث نہیں - ہم تو الکحل کے غیر نجس ثابت کرنے کے درپے ہیں -

تیسے اب الکحل کی ماہیت پر غور کریں - الکحلوں کی فہرست نہایت طویل ہے جن میں میتھیل Methyll ایتھل Ethyl بیوٹل Butal، پروپل وغیرہ کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں - یہ سب آکسیجن، ہائیڈروجن اور کاربن سے مرکب ہیں اور ہر ایک کا مخرج و مبدأ جدا جدا ہے - مثلاً اگر میتھل لکڑی سے حاصل ہوتی ہے، تو ایتھل شکر یا نشاستہ سے تیار ہوتی ہے، وقس علی ہذا - ان سب کے خواص میں باہم گرمشابہت سی ہے، جیسے ایک خاندان کے مختلف افراد میں ایک گونہ یگانگت سی ہوا کرتی ہے - یہاں ہمیں محض ایتھل الکحل سے بحث ہے - جسکو بڑے پیمانے پر حاصل کرنے کے لیے شکر یا نشاستہ کی تخمیر کی جاتی اور جو قدرتی طور پر تھوڑی سی مقدار میں انگور، کھجور، نبیذ وغیرہ میں پائی جاتی ہے - خمیری روٹی پکانے کے لیے جب آٹے کو خمیر کیا جاتا ہے تو تھوڑا سا نشاستہ تحلیل ہو کر الکحل اور کاربانک ایسڈ گیس پیدا کرتا ہے - یہ گیس ہی خمیری روٹی کو مسامدار بناتی ہے - اور الکحل خمیری روٹی کے تجزیہ سے الگ نکالی جا سکتی ہے - چنانچہ الکحل ایک خالص کیمیائی مرکب ہے - جو ایک طرف تو شراب جیسی حرام چیز اور دوسری طرف انگور، خمیری روٹی اور نبیذ جیسی حلال و طیب چیزوں میں پائی جاتی ہے - الکحل کا شراب کے حکم میں نہ ہونے کا ایک مزید ثبوت یہ ہوا کہ شراب کی تو ہر قلیل سے قلیل مقدار حرام ہے - لیکن ہر وہ چیز حرام نہیں قرار دی گئی جس میں الکحل موجود ہے - نبیذ کا استعمال خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے - اور کیمیائی امتحان سے نبیذ میں ابتدا سے الکحل ثابت ہوتی ہے - گرمیوں میں تیسرے دن نبیذ میں الکحل کی مقدار اس قدر بڑھ جاتی ہے کہ اس سے صریح سکر پیدا ہونے لگتا ہے - اسوقت نبیذ پہلے مکروہ اور پھر حرام ہو جاتی ہے - اس سے ثابت ہوا کہ کسی چیز میں الکحل کا پایا جانا اسے حرام نہیں کر دیتا، بلکہ جس وقت

الکحل کی مقدار اس قدر بڑھ جائے کہ سُکر پیدا ہونے لگے، اُسوقت وہ چیز حرام ہو جاتی ہے۔ چنانچہ حضرت عمرؓ کی خمر کی تعریف "ما خامر العقل" تو ابدالاباد تک صحیح ہے۔ لیکن اگر کوئی شخص اس کی تفسیر "ما فیہ الکحل" نے کرنے لگے تو یہ سراسر غلطی ہوگی۔ خلاصہ یہ ہے کہ

(۱) الکحل شراب کے حکم میں نہیں۔ اس لیے کہ:—

(ا) الکحل عرفاً شراب نہیں۔

(ب) کئی ایسی چیزیں جن میں الکحل موجود ہے تصریحاً کتاب وسنت سے حلال ثابت ہیں۔

(۲) حرمت کا معیار سُکر ہے۔

(۳) الکحل اُن معنوں میں نجس و ناپاک نہیں کہ جسکے چھو جانے سے ہاتھ اور لگ جانے سے کپڑا مکاناً ناپاک ہو جائے۔

اس سے یہ مستنبط ہو سکتا ہے کہ (۱) پینے کی ادویہ میں، اگر ناگزیر ہو تو الکحل کا استعمال اتنی مقدار میں جائز ہے جس سے سکر پیدا نہ ہو۔ البتہ شراب ہر مقدار میں حرام ہے۔ اور اسکا سوائے اس صورت کے استعمال جائز نہیں جبکہ اس کے بغیر جان نہ بچ سکے۔ اور وہ بھی محض بقدر ضرورت (غیر باغٍ ولا عادٍ)۔

(۲) چونکہ الکحل یا شراب ناپاک نہیں، اس لیے جلد پر ضماد کرنے والی دواؤں کو الکحل میں تیار کرنے سے شریعت مانع نہیں۔ اسی طرح فرنیچر کی پالش اور نقاشی کے لیے الکحل کے استعمال کی اجازت بلا خوفِ تردید دی جاسکتی ہے۔ ان اُرید الا الاصلاح ما استطعت۔ وما توفیقی الا باللہ۔ علیہ توکلت والیہ اُنیب۔

یحییٰ محمد عبدالقوی (متعلم کنگ ایڈورڈ میڈیکل کالج۔ لاہور)

## غزل

جوشِ جنوں میں آج لڑیں گے ہوا سے ہم
چھینینگے بوئے گیسوئے جاناں صبا سے ہم

جاتا ہے تو جہاں ہمیں کھل جائے گا ضرور
اک روز پوچھ لیں گے ترے نقشِ پا سے ہم

کہتے ہیں مجھ سے بڑھکے وہ گیسوئے دلستاں
اتنے بڑے ہوئے ہیں کسی کی دعا سے ہم

جب ہوا اثر تو خوشی سے اُچھل پڑے
ہاتھوں بلند ہو گئے دستِ دعا سے ہم

شرما کے تم نے حشر میں کیوں سر جھکالیا
کیا جانے کس کو مانگ رہے تھے خدا سے ہم

مہجور مرکے ہوتے ہیں احباب سے جدا
مُنہ پھیرتے ہیں آج طریقِ وفا سے ہم

سراج الدین مہجور
(نبیرۂ صہبائی مرحوم دہلوی)

# صبح عید کے دو ترانے

دیکھ تو ادھر کیا سہانی ہے فضائے صبحِ عید
کم نہیں حوروں سے حسنِ دلکشائے صبحِ عید

غنچۂ دل روزہ داروں کے کھلے جاتے ہیں کیوں
کیا چلی آتی ہے جنت سے ہوائے صبحِ عید

کاش لا دیتی مدینے سے صبا چن چن کے پھول
اور انھیں پھولوں میں سجاتی قبائے صبحِ عید

شام سے جسکی خوشی میں جاگتے ہیں رات بھر
صبح ایسی دوسری کب ہے سوائے صبحِ عید

ساقیا کھلنے کو ہے قفلِ درِ پیرِ مغاں
ہے کلیدِ او نو عقدہ کشائے صبحِ عید

کہہ دو رضواں لیکے آئے گلشنِ فردوس سے
نذر کو گلدستۂ تازہ برائے صبحِ عید

آرزوئے وصل میں ہو جاتی ہیں عمریں تمام
ہے غنیمت سال بھر پہ یہ لقائے صبحِ عید

حوریں جامِ شیر لے کر آئی ہیں فردوس سے
مرحبا! تیری حلاوت اے دعائے صبحِ عید

شامِ غربت سے گلے ملتی ہو جن کی بیکسی
ان غریبوں سے نہ پوچھو ماجرائے صبحِ عید

اب شفق وہ کملا و ہندی قافیوں کی بھی بہار
تا کجا قیدِ اضافت میں ثنائے صبحِ عید

پھر تمنا ہے ہم آغوشی پہ آئے صبحِ عید
پھر انھیں کوئی گلے مل کر منائے صبحِ عید

طالبِ دیدار کی قسمت جگائے صبحِ عید
سال بھر پہ پھر پیامِ دید لائے صبحِ عید

ہے کہاں ساقی مدینہ بھر کے پیاسوں کے لیے
چشمۂ کوثر سے خم بھر بھر کے لائے صبحِ عید

سال بھر بچھڑے ہوئے احباب لو لا کر کوئی
صورتِ شیر و شکر باہم ملائے صبحِ عید

جس سے ہو تقلیف ایسے ملنے جلنے کو سلام
بے تکلف آئے جو ملنے کو آئے صبحِ عید

جن کی راتیں کیا کہ دن تک خوابِ غفلت میں کٹیں
کون ایسے سونے والوں کو جگائے صبحِ عید

سال بھر پہ بھی کسی کا درد جو سنتے نہیں
کون انھیں روداد دل کوئی سنائے صبحِ عید

آنسوؤں سے آپ منہ دھو لیتے ہیں اپنا یتیم
اور انکو کون نہلائے دھلائے صبحِ عید

جن غریبوں کے ہو اشکوں کو نہ دامن تک نصیب
جامہ نو کون انھیں لاکر پہنائے صبحِ عید

نغمۂ رنگیں میں رنگِ ناموزوں بھی ہے
پھر شفق تیرا ترانہ کون گائے صبحِ عید

شفق عمادپوری

# جے۔ ڈبلو۔ رینالڈس

ہماری اُردو دنیا رینالڈس کے نام سے تو بخوبی واقف ہے لیکن اسکے سوانحی حالات سے بہت کم لوگوں کو واقفیت ہوگی۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ انگریز مصنفوں نے رینالڈس کے ساتھ سخت تعصب سے کام لیا ہے۔ اس کا ثبوت انسائیکلوپیڈیا سے مل سکتا ہے۔ جس میں معمولی سے معمولی انگریزی ادیب کا تذکرہ ہے، لیکن رینالڈس کا کچھ حال نہیں لکھا۔ حالانکہ وہ دنیا بھر میں جانے مانے کا ایک مشہور اور زبردست ناول نویس تھا۔ مختلف کتابوں اور رسالوں کی ورق گردانی سے مجھے جو کچھ بھی رینالڈس کے متعلق معلوم ہو سکا ہے اُس کا خلاصہ ہدیۂ ناظرین ہے۔ اعظم کریوی

---

جارج ولیم میک آرتھر رینالڈس ۲۳- جولائی ۱۸۱۴ء کو پیدا ہوا۔ اس کا باپ جارج رینالڈس بحری فوج میں کپتان تھا۔ اس کی ماں "میری" ایک متوسط درجے کے آدمی کی بیٹی تھی اور بقول ایک مؤرخ کے "فرانسیسی عورتوں سے زیادہ فیشن پر جان دیتی تھی" چونکہ انگریزی علم و ادب کے علاوہ لاطینی، یونانی اور فرانسیسی زبان سے بھی واقف تھی، وہ اکثر اپنے ننھے بچے کو نوٹنگھم اور وکلف کی سوانحعمریاں، کلمبس کے کارنامے، کُک اور دیگر بحری اور بری سیاحوں کے حالات، شیکسپیر، میسنجر وغیرہ کے ڈرامے سُنایا کرتی تھی۔ رینالڈس کو بھی خوب دلچسپی ہوتی تھی اور وہ اکثر اپنے دل میں سوچا کرتا "یا اللہ! کیا وہ بھی کوئی دن ہوگا جب میری بنائی ہوئی کہانیاں بھی لوگ پڑھیں گے اور اپنے بچوں کو سُنایا کریں گے"۔

میری بہت عقلمند اور دوراندیش عورت تھی۔ اس کا معمول تھا کہ جو کہانیاں وہ رینالڈس کو سُناتی، اُس سے سُن بھی لیا کرتی تھی، اور اسکے انعام میں خوبصورت مجلد کتابیں دیتی تھی۔ چنانچہ ایک مرتبہ بڑے دن کے موقعے پر میری نے رینالڈس کو شیکسپیر کے ڈراموں کا مجموعہ با تصویر اور ایک سُنہری انجیل انعام میں دی۔ دنیا کا دستور ہے کہ کھیل کود کے دنوں کے بعد بچّوں کو تعلیم دلاتے ہیں اسکے برخلاف "میری" نے پیدایش ہی سے رینالڈس کو تعلیم و تربیت دی۔ وہ اس سے بخوبی واقف تھی کہ یہ صرف ماں ہی کی تعلیم و تربیت کا نتیجہ تھا کہ لارڈ میکالے نے ایک نظم سات برس کی عمر میں لکھی تھی۔ چنانچہ ماں ہی کی تعلیم نے بچپن ہی سے رینالڈس میں بھی علمی مذاق پیدا کر دیا تھا، اور ابھی وہ چھ سال کا بھی نہیں ہوا تھا کہ اُس نے "ملٹن" اور "کوپر" کی دو چار نظمیں اور اسکاٹ کے گیت حفظ کر لیے۔

جب رینالڈس نے اپنی عمر کی چھٹی منزل میں قدم رکھا تو وہ "ایش گر" کے ابتدائی مدرسے میں داخل کر دیا گیا۔ وہاں رینالڈس کا معمول تھا کہ جب اُسکو فرصت ملتی تو وہ اپنے ہم جماعتوں کو "پلگرم پراگرس" "رابن سن کروسو" اور "شیکسپیر" کی کہانیاں سُنایا کرتا، مختلف مضامین پر لکچر دیتا۔ ایک دن اسکول ماسٹر نے چھُپ کر رینالڈس کا لکچر سُنا تو وہ بہت خوش ہوا، اور بجائے ناراض ہونے کے اُسکو شاباشی دی۔ اُس دن سے ماسٹر صاحب نے سب لڑکوں کو حکم دیا کہ وہ ہر سنیچر کو کوئی مضمون لکھ لایا کریں۔ اس کے لیے اسکول میں ایک علمی اور ادبی انجمن بنائی گئی جس کا سکرٹری سب نے بالاتفاق رینالڈس کو بنایا۔ دوسرے لڑکوں کے مضامین میں بچوں کے خیالات ہوتے تھے لیکن سکرٹری (رینالڈس) کے مضامین میں انشاپردازی کے اعلیٰ نمونے ہوتے تھے۔

ماسٹر صاحب نے ایک مرتبہ اعلان کیا کہ مندرجۂ ذیل کسی ایک عنوان پر جس کا سب سے بہتر مضمون ہوگا اُسے عام جلسہ میں انعام دیا جائے گا

(۱) اہل سیف، اہل قلم اور مدبرانِ ملک میں سے ملک کے لیے سب سے زیادہ کون مفید ہے۔

(۲) شیکسپیر اچھا ہے یا ملٹن

(۳) ناول کے مطالعہ سے کوئی اخلاقی یا علمی فائدہ ہوتا ہے یا نہیں

(۴) سولزیشن کے ساتھ ساتھ اخلاقی ترقی ہوتی ہے یا نہیں

(۵) غریب اچھے ہیں یا امیر۔

رینالڈس نے مضمون نمبر (۴) پر طبع آزمائی کی اور اوّل درجے کا انعام حاصل کیا۔

جب رینالڈس ابتدائی مدرسہ کی تعلیم ختم کر چکا تو اُس کے باپ نے اسکو سینڈہرسٹ کے فوجی کالج میں داخل کرا دیا، لیکن وہاں رینالڈس کو کوئی دلچسپی نہ ہوئی۔ قواعد پریڈ سے وہ بہت جی چراتا تھا فرصت کے وقت بجائے سبق یاد کرنے کے وہ مشہور انگریزی ناولوں کا مطالعہ کرتا۔ سینڈہرسٹ کالج میں اُس زمانے میں کوئی ادبی انجمن نہ تھی لیکن رینالڈس کی علم دوست طبیعت نے وہاں بھی علم وادب کا چرچا کر دیا۔ ایک رئیس زادہ مسٹر سنگ سے رینالڈس کی گہری دوستی ہوگئی جس سے وہ آزادی کے ساتھ علمی و ادبی گفتگو کیا کرتا۔ رینالڈس کی خوش قسمتی سے کالج میں ایک علم دوست پروفیسر آگئے اور اُنھوں نے اعلان کیا کہ "مناظرۂ شمشیر و قلم" پر جس کا مضمون سب سے اچھا ہوگا اُسکو انعام دیا جائے گا۔ بھلا رینالڈس کا قلم ایسے موقع پر جولانیاں کیوں نہ دکھاتا، اس نے بڑا زبردست مضمون لکھا اور اسی کو انعام ملا۔

فوجی کالج میں گانا بجانا، تیرنا اور تقریر کرنا بھی سکھایا جاتا تھا۔ رینالڈس نے دو مرتبہ تیرنے میں انعام پایا اور وہ بہت جلد کالج کا مشہور پیراک ہو گیا۔ وہ بانسری بجانے میں بھی بڑا اشتاق تھا۔

سالانہ امتحان قریب تھا اچانک رینالڈس کا دوست ٹیگ بہت بیمار ہو گیا۔ رینالڈس نے اسکی تیمارداری میں اپنے پڑھنے لکھنے کا بھی کچھ خیال نہ کیا اور رات دن اُسی کے پاس رہا۔ جب ٹیگ اچھا ہو گیا تو اُس نے اپنے باپ کو جو خط لکھا اُس میں رینالڈس کی بہت تعریف کی۔ ٹیگ کے باپ نے رینالڈس کا بہت شکریہ ادا کیا اور بڑے دن کے موقع پر جس طرح کے تحفے ٹیگ کے لیے بھیجے ویسے ہی رینالڈس کو بھی بھیجے لیکن "ابراہام کولی" کی تصانیف کا مجموعہ رینالڈس کو خاص کر بھیجا۔ رینالڈس نے اس مجموعہ کا حد سے زیادہ شکریہ ادا کیا۔ چنانچہ جب رینالڈس دُنیا کی اسٹیج پر ناولسٹ کے لباس میں نمودار ہوا تو اُس نے اپنے مشہور ناولوں میں اُس مجموعہ کے بھی کچھ اقتباسات دیے۔

ایک مرتبہ ٹیگ کے والد نے رینالڈس کو اپنے یہاں مدعو کیا اور بڑی قدر کی۔ رخصتی کے وقت ٹیگ کی ماں نے ایک موتیوں کی مالا اور شیکسپیر کے کُل ڈراموں کا مجموعہ رینالڈس کو تحفہ میں دیا۔ اُس وقت سے ٹیگ اور رینالڈس یک جان دو قالب بن گئے۔

لطیفہ

قواعد کی مشق کے لیے فوجی کالج سے دو میل کے فاصلے پر ایک چوڑی خندق بنوائی گئی تھی حکم تھا کہ جب ڈرل ماسٹر کسی لڑکے کو قواعد کرانے کے لیے کہے تو وہ اپنی جماعت کو "مارچ" کراتا ہوا اس خندق تک لیجائے اور "ہالٹ" (رُک جاؤ) کا حکم دے کر چُپ چاپ ۵ منٹ تک صف بستہ کھڑا رکھے اور پھر کالج کو واپس لائے۔ ڈرل ماسٹر لڑکوں کے ساتھ رہتا تھا۔ ایک دن رینالڈس کو قواعد کرانے کا حکم ملا۔ رینالڈس لڑکوں کو کالج سے "مارچ" کراتا ہوا لے چلا۔ راہ میں شاید آپ علمی دنیا کی سیر میں محو ہو گئے۔ جب خندق کے سامنے رینالڈس پہونچا، تو خیالات کا سلسلہ منقطع ہو گیا اور گھبراہٹ میں بجائے "ہالٹ" کے "مارچ" (بڑھے چلو) کا حکم دیدیا۔ جو لوگ کبھی فوج میں رہ چکے ہوں گے وہ فوجی قواعد اور قانون کی سختی کا بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں۔ رینالڈس کے حکم کا یہ نتیجہ ہوا کہ جو لڑکے سب سے آگے تھے وہ تو اوندھے ہو گئے اور دوسری صف والے اُن پر گر پڑے۔ رینالڈس کو اپنی اس حماقت کا کافی خمیازہ اُٹھانا پڑا۔ ڈرل ماسٹر نے اُنکی خوب مرمت کی۔ رینالڈس نے اسکے جواب میں کہا "میں یہ دیکھنا چاہتا تھا کہ آیا یہ فوج "ہالٹ" اور "مارچ" کے معنی سمجھنے پر بھی افسر کے حکم کی تعمیل کر سکتی ہے یا نہیں"۔ ڈرل ماسٹر نے دو سید ا بر رسید کیے، اور کہا "عذرِ گناہ بد تر از گناہ"۔

اُس دن سے رینالڈس کے دل میں کالج کی طرف سے سخت نفرت پیدا ہوگئی۔ باپ کے ڈر یا لحاظ سے پڑھتا تو رہا لیکن اس موقع کی تلاش میں رہا کہ کالج کو چھوڑ دے۔ کورٹ مارشل کا طریقہ سکھانے کے لیے ایک دن کالج میں "جھوٹا کورٹ مارشل" کیا گیا۔ اس کورٹ مارشل کا رینالڈس کے دل پر خاص اثر ہوا۔ اُس نے سوچا کہ "اگر خدانخواستہ میں بھی کسی قصور پر قید ہوا اور مجھے گولی سے اڑا دینے کی سزا ملی تو بہت برا ہوگا ــــ ایسی سپاہ گری پر لعنت ہے" اُسی دن اُس نے کالج کو چھوڑنے کا قطعی ارادہ کرلیا۔ باپ نے پہلے تو بہت سمجھایا، لیکن مجبوراً اجازت دیدی۔ چنانچہ رینالڈس نے ۱۳۔ ستمبر ۱۸۳۰ء کو کالج چھوڑ دیا اور اپنے دوست ینگ کے ساتھ ۲۶۔ اکتوبر ۱۸۳۰ء کو انگلینڈ کی سیاحت کے لیے روانہ ہوا۔ دو مہینے تک پہاڑی مناظر اور تاریخی مقامات کی سیر کرتا رہا یکم جنوری ۱۸۳۱ء کو لندن پہونچا اور وہاں کے تمام قابل دید مقامات کی سیر کرکے اپنے گھر واپس ہوا۔ کچھ دن ٹھہر کر پھر اپنے دوست ینگ کی ہمراہی میں اسپین کی سیاحت کی۔ اسی سفر میں رینالڈس نے اپنے ایک ناول کے لیے کافی مضمون حاصل کرلیا، جو بعد میں "پوپ جون" (شام غربت وغیرہ) کے نام سے شایع ہوا۔ اسپین اور جبل طارق کی سیر کے بعد اس کا ارادہ کوہ الپس سے گزر کر روم جانے کا تھا کہ اچانک اس کو ماں کی سخت بیماری کی خبر ملی اور رینالڈس گھر واپس ہوا اور اس کے پہونچنے کے تھوڑے ہی دنوں بعد اسکی ماں "میری" نے انتقال کیا۔ اپنی پیاری ماں کی موت پر رینالڈس نے اتنا زبردست مرثیہ لکھا کہ سننے والے اور پڑھنے والے رو دیے۔

"میری" کی وفات کے کچھ عرصہ بعد رینالڈس نے سر والٹر اسکاٹ کے "لیڈی آف دی لیک" "لارڈ آف دی آئل" وغیرہ کتابوں کے تاریخی مقامات دیکھنے کے واسطے اسکاٹ لینڈ کا سفر کیا اور وہاں سے فرانس پہونچا۔ پیرس پہونچ کر وہ اپنے دوست ینگ کے ساتھ ایک ہوٹل میں ٹھہرا وہاں ینگ کے باپ کے ایک دوست فرانسیسی سوداگر مسٹر جیک سیورے سے ملاقات ہوئی۔ فرانسیسی سوداگر نے دونوں کی بہت قدر کی۔ رینالڈس نے ینگ کے ساتھ ایک دن پیرس کے مشہور تھیٹر میں ایک فرانسیسی مصنف کا نیا ڈرامہ دیکھا۔ اسی ڈرامہ سے رینالڈس نے اپنے سب سے پہلے ناول "پیری سائڈ" کے لیے پلاٹ تیار کیا۔

فرانس کے تاریخی مقامات کی سیر سے فراغت پر دونوں دوست اٹلی پہونچے۔ گریگوری شانزدہم اُس وقت پوپ تھے۔ انکے دربار میں پہونچکر انکی زیارت کی۔ مشہور آدمیوں کی قبریں دیکھیں، چند خانقاہوں [illegible] عبادت کا جائزہ لیا۔ بعض ٹٹی کی آڑ میں شکار کھیلنے والے پادریوں کے کارنامے سنے

مِن کا آگے چل کر رینالڈس نے اپنے ناولوں میں خوب مضحکہ اُڑایا ہے۔ اٹلی کے شہر سے واپس ہو کر دونوں دوستوں نے اپنے گھر پر کچھ دنوں آرام کیا اور پھر روس کی سیاحت پر روانہ ہوئے اور پیٹرس برگ پہونچے۔ اسوقت نکولس جو ایک بڑا ظالم اور جابر بادشاہ تھا تخت سلطنت پر متمکن تھا۔ سنہ ۱۸۵۲ء تک تاتاریوں نے اتنی لوٹ مار کی کہ روسی انکے ہاتھوں سے تنگ آگئے اور انھوں نے اپنے ایک مقدس پادری سے دعا کراکر آس پاس کے غریب مسلمانوں پر حملہ کر دیا۔ کلمہ گو زندہ جلائے گئے۔ اس مسجد کو جسکے قریب اگلے فرماں رواؤں کے مزار تھے منہدم کراکر گرجا کی بنیاد ڈالی گئی۔ شیر خوار بچوں کو تہِ تیغ کیا، عورتوں کی بے عزتی کی اور اس مونسٹری (عبادت گاہ) کو جہاں کے پادری کی دعا سے انکے حسب اعتقاد مسلمانوں پر فتح حاصل ہوئی تھی اس قدر عزت دی کہ عرصے تک شاہی خاندان والے اس عبادت گاہ کی زیارت کو پیدل جاتے تھے۔ اس مقام پر جب رینالڈس پہونچا تو روسیوں کا ”ظالمانہ“ برتاؤ، اور مسلمانوں کے ساتھ خوں ریزی کی داستانیں سُن کر اُس کا دل بھر آیا اور اپنے دوست نیگ سے کہنے لگا۔

”نیگ! مسیحیوں کے ساتھ مسلمانوں نے ہمیشہ اچھے سلوک کیے ہیں، پھر میں نہیں سمجھ سکتا کہ انھیں مسلمانوں کے ساتھ مسیحیوں نے کیوں ظلم روا رکھا۔ حقیقت تو یہ ہے کہ علم وعقل حتیٰ کہ وحدت کا سبق بھی ہم نے مسلمانوں ہی سے پڑھا ہے۔ ورنہ ہم تو وہی ہیں جن کے آباؤ اجداد بندروں کی طرح درختوں پر رہا کرتے تھے۔“

روس سے براہ فرانس وڈنمارک دونوں دوست سویڈن پہونچے اور علم نباتات کے مشہور پروفیسر ”چارلس سن فی“ سے ملاقات کرکے انگلینڈ واپس ہوئے۔ وہاں پہونچکر رینالڈس نے مضمون نگاری شروع کی۔ سب سے پہلے اس نے ڈاکٹر جانسن کے ایک ڈرامہ ”شی اسٹوپس ٹو کنکر“ She Stoops to Conquer پر نکتہ چینیاں کیں۔

رینالڈس کے نکتہ چیں قلم سے مشہور شاعر لارڈ بیرن بھی نہ بچ سکا۔ اس نے ایک مقام پر لکھا کہ ”مجھے تسلیم ہے کہ بیرن نے اپنے قلم کے زور سے سر والٹر اسکاٹ کو میدانِ نظم میں شکست دی ہے لیکن ڈرامے میں وہ شیکسپیر کا کبھی مقابلہ نہیں کر سکتا۔“ اسکے ثبوت میں رینالڈس نے اتنا زبردست مضمون لکھا کہ اُسوقت کے بڑے بڑے نقاد دنگ رہ گئے۔

سنہ ۱۸۳۲ء میں رینالڈس نے اپنے مضامین کا رنگ بدل دیا اور چھوٹی چھوٹی سبق آموز کہانیاں لکھنی شروع کر دیں۔ انکو پڑھ کر اُس زمانے کے مشہور نقاد لارڈ فرانس جیفری کو سخت مغالطہ ہوا۔ اور

انھوں نے اپنا خیال ظاہر کیا کہ" ہو نہ ہو ان کہانیوں کا مصنف یا تو خود اسکاٹ ہے یا" رابرٹ سوتھی" Robert Southey۔ دھوکے میں آنے کی وجہ یہ تھی کہ رینالڈس کی تصنیف کردہ کہانیوں میں اسکا پورا نام نہ ہوتا تھا بلکہ "گمنام" "ایکس وائی زیڈ" وغیرہ لکھا ہوتا تھا۔ بعض لوگوں نے تو یہاں تک لکھ دیا تھا کہ "گمنام" کی کہانیاں سروالٹر اسکاٹ کی کہانیوں سے بھی زیادہ سبق آموز اور دلچسپ ہوتی ہیں"۔ جب رینالڈس کو خاص وعام کی باتوں کا پتہ چلا تو اُس نے ناول لکھنے کا ارادہ کیا۔ چنانچہ اُس نے اپنا پہلا ناول "جے، ایے، سائڈ" (باپ کا قاتل یا ناخلف) ۱۸۳۵ء میں شایع کرایا۔ اُسوقت اسکی عمر اکیس برس کی تھی۔ معترضین نے اسکے ناول پر خوب اعتراضات کیے۔ کسی نے لکھا "صرف ونحو کی بہت غلطیاں ہیں" کسی نے رائے ظاہر کی "زبان کی بہت غلطیاں ہیں۔ انشا پردازی کا طریقہ اچھا نہیں ہے"۔ اسکے برخلاف بہت سے سنجیدہ مضمون نگاروں نے دل کھول کر تعریف کی۔

پہلے ناول کے شایع ہونے کے بعد کچھ عرصے تک رینالڈس خاموش رہا اور اُن نقائص کی اصلاح میں کوشش کرتا رہا جن کی طرف لوگوں نے توجہ دلائی تھی۔ اور پھر یورپ کے اُن ملکوں کی سیر کو نکلا جنکو اسنے پیشتر نہیں دیکھا تھا۔ واپسی پر اس نے "ڈکنس" کی مشہور تصنیف "پک وک پیپر" کے طرز پر لیکن ایک نئے پیرایہ میں "پکوک ابراڈ" ۱۸۳۹ء میں لکھی، جو بہت مقبول ہوئی۔ پھر تو اُسکا رنگ جم گیا اور اس نے یکے بعد دیگرے ایسے ایسے ناول تصنیف کیے کہ ان لوگوں نے بھی جنھوں نے کبھی اسکی بُرائی کی تھی تعریف کرنے لگے۔

جب یورپ کی سیر سے رینالڈس کا دل بھر گیا تو اُس نے ترکی کا سفر کیا، جہاں سے وہ اپنے ناولوں کے لیے کافی مواد جمع کر لایا۔

۱۸۴۴ء میں رینالڈس نے پالٹیکس کی طرف توجہ کی اور ملکی انتظام پر ایسے زوردار مضامین لکھے کہ وہ پالٹیکس میں بھی مشہور ہو گیا۔

اخبار "لندن ڈیسپیچ" کی ممالک غیر کی خبروں کا وہ عرصے تک ایڈیٹر رہا۔ اسکا قول تھا کہ "وہ اخبار نویس بے ایمان ہے جو اپنے مخالف کی رائے کو اخبار میں جگہ نہیں دیتا"۔ چنانچہ ایڈیٹری کے زمانہ میں رینالڈس نے اپنے اس قول کو ہر طرح سے نباہا۔ جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ اخبار کے مالک سے رینالڈس سے نہ بنی اور اُس نے ۱۸۴۶ء میں اخبار سے قطع تعلق کر لیا۔ اور پھر تحریر وتقریر سے اپنے ملک کی خدمت کرنے لگا۔ انگلستان کے سرمایہ دار اپنے یہاں کے غریب مزدوروں سے جبر اور سختی سے کام لینے کا ارادہ رکھتے تھے۔ رینالڈس کو جب اسکی خبر ملی تو اُس نے مزدوروں کی حمایت میں "سمبرمن" (سوزن عشق)

کے نام سے ایک ناول شایع کیا جس کا بہت اچھا اثر ہوا۔

پولٹیکل مذاق کے لحاظ سے رینالڈس لبرل تھا۔ بقول بعض "برڈلا اور گلیڈ اسٹون کا ہمخیال تھا"۔ انھیں خیالات کی اشاعت کے لیے رینالڈس نے ایک ہفتہ وار اخبار "ملکی معلم" نکالا۔ پہلا ہی نمبر تین ہزار شائع ہوا۔ ملک نے اُسکی خاص قدر کی۔ لیکن بوجوہات چند، کچھ عرصہ کے بعد بند ہوگیا۔ مگر کچھ دنوں کے بعد رینالڈس نے پھر ایک ہفتہ وار اخبار "رینالڈس ویکلی" نکالا۔ ۵۔ مئی ۱۸۵۰ء کو اس کا پہلا نمبر نکلا۔ اس میں پولٹیکل معاملات پر بڑے زبردست مضامین تھے۔ وزیر اعظم پر بھی چند اعتراض تھے۔ یہ پرچہ اس قدر مقبول ہوا کہ مینجر کے پاس فائل کی کاپی کے علاوہ اور کوئی پرچہ باقی نہ رہا۔ دو چار نمبروں کو دیکھکر "کارلائل" پکار اُٹھے کہ "اگر رینالڈس کا یہی حال رہا تو وہ کسی دن بڑا زبردست اہل قلم ہوگا"۔ گلیڈ اسٹون بھی اکثر رینالڈس سے ملکی معاملات میں مشورہ لینے لگے۔

انگلستان میں سب سے بڑی معراج پارلیمنٹ کی ممبری ہے۔ رینالڈس کے دوستوں نے اسکو اسکی ترغیب دی۔ لیکن رینالڈس نے پسند نہ کیا۔ ایک مرتبہ خود گلیڈ اسٹون نے رینالڈس سے ممبری کا ذکر کیا تو اُس نے صاف انکار کر دیا اور کہا "اس کے لیے میں آپ کا ممنون ہوں، مگر میرا خیال ہے کہ جو ملکی خدمت پارلیمنٹ کے باہر رہ کر ہو سکتی ہے وہ اندر بیٹھ کر نہیں ہو سکتی"۔

پیرس کے زمانۂ قیام میں ینگ اور رینالڈس کو دو قبول صورت معزز فرانسیسی لیڈیوں سے ملاقات کا موقع ملا۔ بڑی کا نام "میری" اور چھوٹی کا "ورجینیا" تھا۔ رینالڈس کی چرب زبانی اور خوش مزاجی مشہور تھی۔ باتوں ہی باتوں میں پری کو شیشے میں اُتار لیا۔ "میری" نے ینگ کو اور "ورجینیا" نے رینالڈس کو منتخب کیا۔ عرصہ تک جانبین میں خط وکتابت ہوتی رہی لیکن آگے چل کر "میری" نے وعدہ خلافی کی اور ایک دوسرے فرانسیسی رئیس زادہ سے عقد کر لیا۔ ینگ کو سخت افسوس ہوا اور وہ رینالڈس کو لیکر فرانس پہونچا۔ لیکن "میری" کسی دوسری جگہ چلی گئی تھی۔ دونوں واپس ہوتے ہی تھے کہ "ورجینیا" نے رینالڈس کو ایک خط لکھا اور قرار پایا کہ اگلی اتوار کو رینالڈس سے ورجینیا کی شادی ہوگی۔ رینالڈس خوشی کے مارے جامے سے باہر ہوگئے۔ لیکن عجیب اتفاق ہوا گرجا میں وقت مقررہ پر "ورجینیا" نے بجائے "رینالڈس" کے اپنے عقد کا اعلان "ینگ" کے ساتھ کیا۔ اس اعلان سے قدرتی طور پر رینالڈس کی بہت دلشکنی ہوئی۔ لیکن اس نے ظاہرا طور پر اسکا اظہار اپنے دوست پر نہ ہونے دیا، بلکہ بڑی خوشی سے شادی میں شرکت کی۔

اس واقعے کے دو سال بعد رینالڈس کی شادی ایک متوسط درجے کی لیڈی سے ہوگئی

ایک سال کے بعد یہ ایک لڑکا پیدا ہوا جو بڑا ہو کر باپ کی طرح ناول نویس ہو کر ینگ رینالڈس کے نام سے مشہور رہوا۔ لیکن جو بات باپ کے ناولوں میں تھی وہ بیٹے کو نصیب نہ ہوئی۔ اور یہی وجہ ہے کہ رینالڈس سے زیادہ ینگ رینالڈس کی شہرت نہ ہوئی۔

شادی سے دس سال کے بعد رینالڈس کو اپنی بیوی سے جدائی ہوئی۔ اور اسی غم نے اسکو بھی ۱۸۶۸ء میں راہی ملک بقا کیا۔ کہا جاتا ہے کہ لڑکا پیدا ہونے کے بعد رینالڈس نے ڈاکخانہ میں ملازمت کرلی تھی اور ترقی کرکے پوسٹ ماسٹر ہو گیا تھا۔ اس زمانہ میں اس کا معمول تھا کہ وہ خفیہ طریقہ سے نوابوں اور رئیسوں وغیرہ کے خطوط بڑی صفائی سے کھول کر پڑھ لیتا تھا۔ اور پھر احتیاط سے بند کردیتا تھا۔ اور اس طرح سے اسکو شاہی محلوں کے "راز و نیاز" معلوم ہو گئے جنکا پردہ اس نے "اسرار دربار لندن" وغیرہ میں فاش کیا۔ لیکن مجھے اس بات کا ثبوت کسی سوانح نگار کی کتاب سے نہیں ملا۔ ممکن ہے کہ جس طرح سے رینالڈس کی سوانحعمری کے ساتھ تعصب سے کام لیا گیا ہے اسی طرح اس معاملہ کا بھی کچھ ذکر نہیں کیا۔

رینالڈس کے مذہب کے متعلق مورخوں میں اختلاف ہے۔ ایک امریکی سوانح نگار مشہور نقاد لکھتا ہے "میں اُسے عیسائی نہیں کہہ سکتا۔ موحد بھی اُسے نہیں کہہ سکتا۔ رینالڈس کی تصانیف سے تو مجھے یہی معلوم ہوتا ہے کہ اُس کا کوئی مذہب نہ تھا۔ جس طرح الزبتھ کے زمانہ نے اہل آزاد منش اپنے زمانہ کے ڈرامہ نویسوں کی تصانیف سے لطف اُٹھاتے تھے، جارج رینالڈس کی زبردست خواہش تھی کہ اسی طرح اسکے ناول بھی چندروزہ نہوں بلکہ مشرقی بھی اس سے ویسا ہی لطف حاصل کرسکیں جو مغرب والوں کو ملتا ہے۔ اس لیے اُس نے ایسی شعبدہ بازی سے کام لیا ہے جس سے اسکے مذہب کا پتہ لگانا بہت مشکل ہے۔ اسکی زندگی کا زیادہ حصہ خیالی دنیا میں بسر ہوا۔ "سندباد" کی سیاحت کا جواب "الہ دین" کی سی خیالی عمارتیں اسکی خیالی دنیا کے عجائب گھروں میں بکثرت موجود ہیں انشاپردازی کے ساتھ اس میں شاعرانہ مذاق بھی تھا۔ بذلہ سنجی، فصاحت، سلاست، استعارات و تشبیہات میں اسکا رنگ سب سے جدا ہے۔ اسکا روزانہ معمول تھا کہ وہ علی الصبح اُٹھتا۔ ہمیشہ وقت پر کھانا کھاتا اور مطالعہ کے وقت بالکل فنا فی الکتاب ہو جاتا تھا۔ وہ بڑا نڈر اور راست گو تھا۔ نفسانیت اور خود غرضی سے وہ مبرا تھا۔ اُسکا قول تھا کہ "ہر کام کا ثمرہ انسان کی خوشیوں کو بڑھاتا اور صدمات کو گھٹاتا ہے"۔ اردو میں رینالڈس کے قریبًا سب انگریزی ناولوں کا ترجمہ ہوچکا ہے جس سے ہندوستان میں اسکی ہردلعزیزی کا ثبوت ملتا ہے۔

اعظم کریوی (سابق ایڈیٹر اکبر)

# سفرنامۂ اُندلس

(۲)

## موجودہ اسپین

میں نے سفرنامۂ اندلس کے متعلق لکھتے ہوئے یہ وعدہ کیا تھا کہ جن باتوں کا مجھے علم ہے وہ میں عرض کروں گا۔ اُس وعدے کا ایفا کرتا ہوں۔ میں پھر عرض کرتا ہوں کہ اسپین کے متعلق یہ نہ فرض کر لینا چاہیے کہ چونکہ یہ ملک یورپ میں ہے اس لیے لازماً ترقی یافتہ ہوگا۔ حقیقت حال یہ ہے کہ ملک کا ملک مغلوب و مفلوک ہے۔ وہ نہ ترقی یافتہ ہے، نہ اُمید ہے کہ آیندہ ترقی کر سکے گا۔ اتنا ضرور ہے کہ وہ ہندوستان سے بدرجہا بہتر ہے، اور شاید بعض ممالکِ اسلامی سے بھی اچھا ہو۔ مگر گفتگو یہ ہے کہ یورپ کے اور ممالک کے مقابلہ میں وہ ملک کیسا ہے۔ ایک یوروپین سیاح کا قول ہے کہ "باشندگانِ اسپانیہ کو میں قرونِ متوسطہ کی صحیح اور زندہ تصویر سمجھتا ہوں"۔ یہی چند الفاظ موجودہ اسپین کا نقشہ، اور اُس ملک کے تمام تر تمدن کا خلاصہ ہے۔ میں اس قول کی صرف تفصیل کروں گا۔ مگر اسکو یاد رکھنا چاہیے کہ میں اسپین کا مقابلہ ہندوستان سے نہیں کر رہا ہوں جسکا تمغائے امتیاز غلامی ہے، بلکہ اُس ملک کا ذکر کرتا ہوں جو آزاد ہے اور یورپ میں واقع ہے۔

اسپین میں یورپ کے کسی اور ملک سے جائیے تو یہ نہیں معلوم ہوگا کہ یہ یورپ کا ایک حصہ ہے۔ اور تمام ممالک تہذیب و تمدن میں بہت آگے بڑھ چکے ہیں یا اپنی فکرِ ترقی میں لگے ہوئے ہیں، مگر اسپین ہے کہ دنیا و مافیہا سے الگ ایک غرور و تمکنت کے ساتھ بیٹھا ہوا انتظار کر رہا ہے کہ تہذیب و تمدن خود آکر اُسکے پیر چومیں گے۔ مانا کہ بعض بعض شہروں میں زندگی کے کچھ آثار ملتے ہیں؛ کارخانے بھی چل رہے ہیں، تجارت کو بھی کچھ فروغ ہوا ہے، پولیٹیکل حقوق بھی مانگے جا رہے ہیں؛ مگر ذرا غور سے دیکھیے تو تمام ملک ہے کہ میٹھی نیند سو رہا ہے۔ یہ آثارِ زندگی بھی دوسرے ملکوں کا اثر ہے! دوسرے ملک والوں کی کوشش کا نتیجہ۔ پرانے زمانے کے اکثر و بیشتر تبرکات زمانۂ حال اپنے پیچھے اتنی دور چھوڑ آیا ہے کہ وہ نظر سے اوجھل ہوگئے ہیں؛ مگر اسپین انکو اب تک پکڑے بیٹھا ہے۔

[illegible]

Serenos (رات کے چوکیدار) آپ سوا اسپین کے یورپ میں کہیں نہیں دیکھیں گے - اُن کا وہی پُرانا لباس ہے، وہی پُرانی لالٹین - ذرا جنگل میں نکل جائیے تو چرواہا رنگین کمبل اوڑھے ایک لمبے عصا پر تکیہ کیے ہوئے اپنی بھیڑ بکریاں چَراتا ملے گا۔ کسی چھوٹے سے شہر یا قصبہ میں داخل ہوجیے تو سب سے پہلے آپ کو مسلمانوں کے بنائے ہوئے کسی مضبوط و مہیب پھاٹک میں سے گزرنا پڑے گا جو قرونِ متوسطہ کی جنگوں کی یاد دلاتا ہوگا - اور اُسکے فوراً بعد محصّل آکر دامن پکڑے گا - اگر کہیں اسکو شبہ ہو جائے کہ آپ اپنے اسباب کے متعلق غلط بیانی کر رہے ہیں تو بس "اللہ دے اور بندہ لے"۔ Posada (سرائے یا ہوٹل) پہونچیے تو عین آپ کے سامنے شراب والے کی چھوٹی سی دوکان نظر آئیگی کہ اگر ناک نہ بند کی تو دردِ سر موجود - اُس میں بہت سے سخت وحشت و وحشت ناک دیہاتی بیٹھے ہوئے اپنی چمڑے کی صراحی سے شراب پیتے نظر آئیں گے -

اسپین کی ایک خصوصیت "مساوات" ہے - ایک بھکاری بھی یہ چاہے گا کہ آپ اسکو اپنے برابر سمجھیں - اب خواہ اسکو اسلامی تبرّک سمجھیے یا اہلِ اسپین کا سپاہیانہ بانکپن یا محض گنوارپن - انتہا ہے، کہ ایک گنوار یہ اُمید رکھے گا کہ آپ اُسے Senor (جناب) کہکر مخاطب کریں - حالانکہ اگر یہی لفظ خدا کے نام کے ساتھ بولا جائے تو خدا کو پکارنے والا سخت بے ادب اور بد تہذیب سمجھا جائیگا - جس سے آپ کی ذرا سی واقفیت ہوگی وہ آپ کو سلام کے بعد کچھ نہ کچھ دعا ضرور دے گا - یہ لوگ بہت جلد گھُل مِل جاتے ہیں - جس طرح زمانۂ حال میں ہر شخص اپنے آپ کو دُور کھینچتا ہے وہ بات یہاں بالکل مفقود ہے -

تجارت اور اُس سے نفع اُٹھانا یہاں نال زندگی نہیں سمجھا جاتا - وہ سپاہی ہیں اور سپاہی ہی رہنا چاہتے ہیں - اُنکی بڑی دولت تلوار ہے اور بڑا شغل جنگ و جدل - بظاہر وہ سُست اور ننگے ہیں، مگر بانکپن اُن کی رگ و پے میں پیوست ہے - یہ ضروری نہیں ہے کہ آپ اُنھیں روپیہ دیں اور اُسکے بدلے میں وہ آپ کو کام کر کے دیں - باشندۂ اسپین اپنے دل کو خوش کرنے کے لیے کام کرے گا، روپیہ کمانے کے لیے نہیں -

اسپین کو دیکھتے ہی یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ مُلک اُس زنجیر کی ایک کڑی ہے جو افریقیہ کو یورپ سے ملاتی ہے - طبعی شکل و شباہت اور اپنی خصوصیات میں ہر ایک باشندۂ اسپین شمالی افریقیہ کی خصوصیات رکھتا ہے - کسی نے بہت صحیح کہا ہے کہ "اسپین اصل میں یورپین باپ اور افریقی ماں کا فرزند ہے"۔ اُسکے ناک نقشے میں عربیت زیادہ ہے اور یورپ کا اثر کم - عورتوں کی شکل و صورت

تو صاف صاف عرب ہے۔ اکثر عورتیں ایسے سانولے رنگ کی ہیں کہ اگر کوئی مجنوں انکو لیلی کہدے تو بیجا نہ ہو گا۔ کپڑے پہنتی ہیں تو برخلاف تمام یورپ کے شوخ رنگوں کے۔ اس پر ایک قسم کا چھوٹا دوپٹہ سر پر ہوتا ہے یا شال اوڑھتی ہیں۔ یہ دونوں چیزیں فی الحقیقت نقاب و برقعے کا باقیات الصالحات ہیں۔ عورتوں میں اکثر خصوصیات عرب کی ہیں۔ بعض صوبوں میں مردوں کا لباس بھی ڈھیلا ڈھالا ہوتا ہے، خاص کر پاجامہ۔

مکانوں کی تعمیر میں اب تک مسلمانوں کی وضع و قطع قائم ہے۔ صحن ضرور ہوتا ہے اور اس کے اردگرد کمرے۔ بڑے مکانوں میں ایک حوض اور خانہ باغ کا ہونا ضروری ہے۔ طلیطلہ میں جتنے پائین باغ ہوتے ہیں، وہ اس طرح بنائے جاتے ہیں کہ غیروں کی نگاہ سے محفوظ رہیں یعنی پردہ دار ہوتے ہیں۔

کچھ اسی پر منحصر نہیں، تمدن میں قدم قدم پر مسلمانوں کا اثر نمایاں ہے۔ وجہ ظاہر ہے کہ آٹھ سو برس کی بہترین و مہذب ترین قوم کا اثر یہ پانچ سو برس زائل نہیں کر سکے۔ نہ باوجود کوشش کر سکتے ہیں۔ ایک انگریز کا قول ہے کہ "مسلمانوں کا قدم اسپین میں تہذیب و تمدن پھیلانے کے لیے آیا تھا۔ نہ کہ ایک وحشی سلطنت کو زیر کرنے کے لیے ...... فاتحین میں بڑا حصہ بربریوں کا تھا۔ یہ لوگ اپنے ملک میں تہذیب و تمدن کے لحاظ سے بالکل پیچھے تھے، مگر اسپین میں آکر انھوں نے حیرت انگیز طریق پر تھوڑے ہی سے زمانے میں وہ ترقی کی کہ اسپین کو اپنے ساتھ ہی مہذب و متمدن بنا دیا اور اس قوم کی زندگی میں بہترین جذبات داخل کر دیے جو دیرپا ہیں، اور ممکن ہے کہ کبھی نہ مٹیں۔ دو برس کے عرصے میں وہ تمام سرزمینِ اندلس کے مالک ہو گئے۔ .... وہ اپنے ساتھ مذہبی سماحت لیکر آئے تھے اور صحیح معنی میں مروّت کا جذبہ اُن ہی کا یورپ میں پیدا کیا ہوا ہے"۔ گیبنے وِٹے نے بہت صحیح کہا ہے کہ جو شخص یہ کہتا ہے کہ عرب مسلمانوں کا اثر اسپین سے مفقود ہو گیا ہے۔ وہ حقیقت میں اسپین کے جذبات و کردار کو نہیں سمجھتا۔ یہ صحیح کہ انکی سلطنت 'خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سُنا افسانہ تھا' کے مصداق ہوئی کہ آئی اور نکل گئی؛ لیکن انکی بہترین تہذیب کی روح یہاں باقی رہ گئی ہے۔ انکی تہذیب وہ تہذیب ہے کہ جس کا ثانی اب تک دنیا نے نہیں دیکھا۔ مٹتے مٹتے یہ اپنے مٹانے والوں کو اپنے رنگ میں رنگ گئی۔ اہلِ اسپین کے گفتار و کردار اور روزانہ مشاغل میں یہ اپنا گھر کیے ہوئے ہے۔ یہ کہنا کسی طرح بیجا نہ ہو گا کہ سرزمین اسپین کی نبض پر اگر ہاتھ رکھ کر دیکھیے تو یہ معلوم ہو گا کہ کسی مسلمان

---

سلطان ہارٹمے۔

کا خون اُس میں جاری ہے۔"

اسپین میں اب تک باغوں کا شوق چلا آتا ہے۔ مسلمانانِ اندلس کی ارواح چپتا کا اثر اگر سب سے زیادہ کہیں نظر آتا ہے تو باغوں کی وضع وقطع میں۔ مسلمانوں کے بنائے ہوئے باغ عیسائیوں کی آتشِ عناد کی نذر ہو چکے ہیں۔ اگر باقی ہیں تو مسجد قرطبہ کا صحن نارنج، قصر اشبیلیہ اور قصر الحمرا کے باغ۔ یہی ان مینوعش لوگوں کے لیے نمونہ ہیں۔ وہی روشیں ہیں، وہی خیاباں، وہی عربوں کے درخت اور پھول وغیرہ۔

میں پہلے کہہ آیا ہوں کہ تمام اسپین گویا ایک ناچ گھر ہے۔ ہر شہر اور صوبے کے ناچ الگ الگ ہیں۔ اگر غور سے دیکھا جائے تو یہ سب ناچ بادنیٰ تغیر عربوں ہی کے ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ مسلمانوں کے انحطاط کے زمانے میں ان کا وفور ہوا تھا، اور اس وقت تو تمام اندلس رقص سرود ہی کا ہو رہا ہے۔ انکے متعلق زیادہ تفصیل کی ضرورت نہیں ہے۔

اسپین کی سب سے بڑی خصوصیت سانڈوں کی لڑائی ہے۔ مانا کہ جرأت وہمت و استقلال کا یہ بہترین تماشا ہے، مگر اس میں بے زبانوں کے ساتھ جو بے رحمی ہوتی ہے وہ ایسی ہے کہ ہر شخص اُس سے متأثر ہوتا ہے۔ اہالی اسپین مجموعۂ اضداد ہیں اور یہ تماشا اسی کا ایک جلوہ ہے۔ کہتے ہیں کہ اسکے بانی بھی مسلمان ہی تھے۔ مگر مجھے اسکے ماننے میں تامل ہے۔ اسکی کسی قدر تفصیل سفرنامۂ اندلس میں موجود ہے۔ اب تو اس خونریز تماشے کے شوق میں کچھ کمی آ رہی ہے۔ ہمارے پرنس آف ویلز جو ابھی اسپین ہو کر آئے ہیں، اس تماشے میں شامل نہیں ہوئے۔ اسکا بہت بڑا اثر پڑا ہے۔ افسوس یہ ہو رہا ہے کہ شاید جلد ہی وہ وقت آنے والا ہے کہ یہ بالکل ختم ہو جائے۔ میں کہتا ہوں کہ خدا کرے کہ ہو جائے اور جلدی ہو جائے۔

میں نے یہ باتیں ذرا تفصیل سے اس لیے عرض کی ہیں کہ یہ معلوم ہو جائے کہ چار سو تیس برس گزر جانے پر بھی مسلمانوں کے اثرات ہر ہر قدم پر اُس ملک میں معلوم ہوتے ہیں۔ زبان میں جو عربی الفاظ داخل وشامل ہیں اُن کا میں تفصیل سے ذکر نہیں کروں گا۔ مختصر یہ کہ اگر یہ الفاظ کسی طرح نکال دیے جائیں تو زبان بالکل تلاش رہ جائے گی۔ اسپین مسلمانوں کے احسان سے کسی طرح سر نہیں اٹھا سکتا جو لوگ کہ ہندوستان کو مسلمانوں کے لیے اندلس بنا دینے کے مدعی ہیں وہ اگر اسکو نہ بھولیں تو اُن کا احسان ہے۔

اسپین کے لوگ عجیب مجموعۂ اضداد ہیں۔ سست، اپنے نفع ونقصان کی پروا نہ کرنے والے، عیش دوست، بے رحم اور اُس پر ذی مروت، معاملاتِ مذہبی میں تعصب کا بدترین نمونہ، بُت پرست،

تو وہ رنج اُس پر خلیق۔ غرض عجیب خصوصیات کے لوگ ہیں۔ کسی مفید و مضر کام میں لگا رہنا وہ اپنا مآل زندگی نہیں سمجھتے۔ یہی وجہ ہے کہ وقت کی اُنکے یہاں قدر نہیں۔ وہ اس مقولہ پر کاربند ہیں کہ "آج کا کام کل پر ضرور ڈالو"۔ جس کام کو کہیے اُس کا جواب ملے گا کہ "کل"۔ انتہا ہے کہ ریلیں بھی اپنے اوقات کی پابند نہیں۔ بسا اوقات وقت مقررہ سے گھنٹہ بھر پیشتر ریل پہونچ جاتی ہے۔ اور اکثر و بیشتر تین تین یا چار چار گھنٹے دیر میں پہونچتی ہے۔ یہ وہ بات ہے کہ یورپ کے مہذب ممالک کا تو کیا کہنا ہے ہندوستان والے بھی اسکو گوارا نہ کریں گے۔ مگر اسپین والوں کے لیے یہ کوئی قابل اعتراض بات نہیں ہے۔ اگر ریل وقت سے پہلے اگر نکل گئی تو دو ۲۴ گھنٹے آیندہ تک اُس کے انتظار میں اسٹیشن پر پڑے رہیں گے۔ اور تین چار گھنٹے انتظار کر لینا اُنکے لیے کوئی غیر معمولی بات نہیں ہے۔

بے رحمی اُنکے خمیر میں ہے۔ کسانوں کا دار و مدار بیلوں پر ہے۔ خچر، گدھے، گھوڑے سے بھی وہاں بڑا کام نکلتا ہے۔ وہ اپنے جانوروں کو اتنا مارتے ہیں کہ دیکھنے والے کانپ اُٹھتے ہیں۔ اُن سے کہا جائے کہ بے ضرورت کیوں مارتے ہو تو وہ مذاق اُڑاتے ہیں۔

خود تکلیف اُٹھانے کے عادی ہیں۔ شاید اُنکے جسم کی جلد ہی ایسی ہے کہ وہ تکلیف اٹھا سکتے ہیں، مگر اس پر غضب تو یہ ہے کہ مذہبی ہدایات نے اُنکو اس قابل بنا دیا ہے کہ اگر وہ دوزخ کا ایندھن بنا دیے جائیں تو اُنکو تکلیف نہ ہوگی۔

خوں ریزی اُن کا ایسا مشغلہ ہے کہ جو جاذبِ نظر نہیں رہا۔ جو جتنا زیادہ بے رحم اور خوں ریز ہو وہی زیادہ پسند کیا جاتا ہے۔ ایک انگریز[۱] جو بطور سیاحت اسپین گئی تھیں اور فی الحقیقت وہاں کے لوگوں کی مداح ہیں، لکھتی ہیں کہ "ایک روز میں نے دیکھا کہ چند لڑکوں نے ایک چڑیا پکڑ رکھی ہے اور اُسکے پاؤں میں دھاگا باندھ کر اُسکو بے طرح ستا رہے ہیں۔ میں نے چند پیسوں میں وہ چڑیا اُن سے لے کر اُڑا دی۔ تھوڑی دیر میں کیا دیکھتی ہوں کہ وہی لڑکے پندرہ بیس چڑیوں کے پیروں میں دھاگے باندھے لیے چلے آ رہے ہیں۔ اُنھوں نے وہ سب چڑیاں میری نذر کر دیں۔ میں نے معاوضہ میں اُنکو پیسے دینے چاہے تو سب نے انکار کر دیا اور کہا کہ ہم تو اس لیے لے کر آئے ہیں کہ ان چڑیوں کو اُڑا کر آپ خوش ہوتی ہیں!" یہ ہیں اُن لوگوں کے جذبات بے رحمی اور نفع سے بیزاری۔ یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ یہ اتفاقی بات تھی، بلکہ یہی اُن کا قریباً روزمرہ ہے!

ایسے لوگوں کو کج خلق ہونا چاہیے۔ برعکس اسکے وہ خلیق اور مہمان نواز ہیں۔ حتٰی ہوں کی

---

[۱] کونسٹن

دستگیری کرتے ہیں (اسکا ثبوت یہ ہے کہ وہاں گداگروں کا گروہ کا گروہ خیرات کے ٹکڑوں پر پلتا ہے) شفاخانے متعدد ہیں۔ کسی غریب پر کوئی مقدمہ بن جائے تو وکلاء بغیر محنتانہ کے پیروی کر دیتے ہیں۔ دوستوں کے لیے وہ اپنی جان نذر دینے کو تیار رہو جاتے ہیں۔ مجھے شاید حسنِ عقیدت کا ملزم قرار دیا جائے مگر میں اسکو بھی مسلمانانِ اندلس کا اثر سمجھتا ہوں۔ جو لوگ وحشیانِ آسٹریا کے نصائص سے واقف ہونگے وہ مجھ سے اتفاق کریں گے۔

خانگی جرائم انکے یہاں کم ہوتے ہیں۔ ولدالحرام اور اُس کی ماں سے سخت نفرت کیجاتی ہے۔ باوجود اس کے مسٹر ہوے لاک ایلس کا یہ فتویٰ ہے کہ "باشندگانِ اسپین ہمیشہ سے صحیح معنوں میں وحشی تھے اور اس وقت تک وحشی ہیں"۔

اہالی اسپین کو دیکھنا ہو تو شبیلیہ کے محفل رقص وسرود میں دیکھیے۔ مگر اس کا ذکر سفرنامۂ اندلس میں کافی آ گیا ہے، اس لیے میں قلم انداز کرتا ہوں۔ حقیقت یہ ہے کہ رقص وسرود بُت پرست قوم کے مذہب کا ایک جزو بن گیا ہے۔

انکے مذہبی جلوس کا حال بہت طویل ہے مگر تماشا قابلِ دید ہے۔ مختصر یہ ہے کہ بھینٹ، سجدے، بیگار، نذور، رقص وسرود، سب ہی کچھ ہے۔ عورت و مرد سب اس میں شامل ہوتے ہیں۔ مگر عورتوں کا حصہ بہت زیادہ ہوتا ہے۔ یہ بدبختیں گرجاؤں کے علاوہ جہاں کہیں کوئی صلیب گڑی دیکھتی ہیں وہیں سجدہ کر دیتی ہیں۔

پندرہ یا سولہ برس کی عمر ہی میں شادی بیاہ کے چرچے شروع ہو جاتے ہیں۔ اگر اس عمر میں کسی لڑکے کا تاتہ نہیں ہوتا تو وہ خاندان انگشت نما ہونے لگتا ہے۔ اگر شادی کے بعد کسی کا ذریعہ معاش نہیں ہوتا تو والدین دولہا دلہن دونوں کے کفیل ہوتے ہیں۔

کسی ملک کی اصل حالت شہر اور شہریوں کے دیکھ لینے سے نہیں معلوم ہوتی۔ اسکے لیے چھوٹے چھوٹے گانوؤں کو دیکھنا چاہیے۔ اسپین کے گانوؤں میں جائیے تو معلوم ہوگا کہ ملک میں کہیں کسی قسم کی تبدیلی نہیں ہوئی۔ مضافات کے باشندے بہت ہی مفلس ہیں۔ اور جتنے مفلس ہیں اُتنے ہی گندے۔ (میں یہ بات یورپ کے مقابلے میں کہہ رہا ہوں نہ کہ ہندوستان کے مقابلے میں) وہاں اکثر گانوؤں میں سرائیں (Posadas) ہوتی ہیں۔ اوپر کی منزل مسافروں کے ٹھہرنے کے لیے مخصوص ہوتی ہیں۔ نیچے کی منزل میں اصطبل ہوتا ہے اور شراب کی دوکانیں۔ لید، گوبر، پیشاب کی بُو بے طرح پریشان کرتی ہے۔ شراب کی دوکان میں گانوؤں کے لوگ جمع ہوتے ہیں۔ شراب تلخ وسیاہ و بدبو۔

دور اُڑتے ہیں اور وہ شور ہوتا ہے کہ معاذاللہ۔ مرغیاں الگ چیختی ہیں، بچے الگ شور مچاتے ہیں۔ نیند کی صورت دُور ہی سے نظر آتی ہے۔ یوں ہونے کو مسافروں کی کوٹھریاں صاف ہوتی ہیں مگر آرام کہاں۔ کھانا بہت اچھا نہیں ملتا، مگر با فراط ہوتا ہے۔

حسب معمول ہر اتوار کا دن گویا گانوٗں والوں کی عید ہوتی ہے۔ اسی دن انکی شانِ بُت پرستی اچھی طرح معلوم ہوتی ہے۔ رقص و سرود دیوانگی کی حد تک پہونچ جاتا ہے۔

قریبًا ہر گانوٗں میں ایک مقررہ دن مینپیو (بازار) لگتا ہے۔ آج یہاں ہے تو کل دوسرے قصبے میں۔ جہاں سایہ دار درخت دیکھے وہیں دوکاندار بیٹھ گئے۔ قرب و جوار کے مواضع کے گنوار خرید و فروخت کے لیے جمع ہو جاتے ہیں۔ بہیں ویسی لباس کی گویا نمائش ہو جاتی ہے۔ مرد گہرے نیلے رنگ کی لمبی سی ٹوپیاں، چھوٹے چھوٹے کوٹ، اُس پر سرخ صدریاں، اور چکدار نیلے رنگ کے پاجامے یا پتلون پہنے ہوتے ہیں۔ عورتیں، مختلف رنگوں کے ریشمیں رومال سر پر باندھے ہوتی ہیں۔ بھڑکیلے لہنگے (جو اونچے ہوتے ہیں مگر گھیردار) اور بہت چمکیلے کپڑے کی کُرتیاں پہنتی ہیں۔ خریدار اور دوکاندار آٹھ آٹھ دس دس، اور بعض وقت زیادہ، ایک جگہ کھڑے ہو جاتے ہیں۔ وہیں باتیں بھی ہوتی جاتی ہیں اور سودے بھی؛ اور وہ بھی اس طرح کہ دوکاندار زیادہ دام کہتا ہے خریدار کم کراتا ہے اور ایک شور ہوتا ہے۔ لیکن قابلِ ذکر بات یہ ہے، کہ لڑائی جھگڑا نہیں ہوتا۔ ہر شخص تہذیب سے بولتا ہے اور بہت خوشی سے سوال جواب کرتا ہے۔ پنجاب کے دوکاندار رائین کی کیفیت نہیں ہوتی کہ اول تو جواب ہی اُن سے بمشکل ملے گا؛ ملا تو سخت و کرخت، دام ذرا کم کیے اور "مہر (رائن) صاحب نے جھٹک کر ترکاری چھین لی اور اگر سودا طے ہوا اور گاہک بغیر لیے چلا گیا تو جناب رائین نے دو چار مغلظات نذر کیں۔

ہر بازار کے ایک کونے میں ایک محراب کے نیچے ایک سنگین اَن گھڑ بُت نصب ہوتا ہے، جسکی نہ کوئی صورت ہوتی ہے نہ شکل۔ فرض کر لیا جاتا ہے کہ یہ مسیح یا مریم عذرا کا بُت ہے۔ اس بت کے پیروں کے نیچے ایک چراغ جلتا رہتا ہے۔ مرد ہو یا عورت اُسکے سامنے سے گزرتے ہیں تو پہلے سینے پر اُنگلی کے اشارے سے صلیب بناتے ہیں اور پھر سجدے میں گر پڑتے ہیں (سجدے سے میرا مطلب Kneel down ہے) بت پرستی بھی گویا خرید و فروخت کا ایک جزو ہے۔

خچر بیل گاڑیاں ایک طرف کھڑی رہتی ہیں۔ خچروں کی صورت ہی سے معلوم ہوتا ہے کہ انکو دانہ پانی بھی مشکل سے نصیب ہوتا ہوگا۔ لیکن اُن کا یہ عیب ساز و یراق سے چھپا لیا جاتا ہے۔

بیل گاڑیاں قریباً ہندوستان کے چھکڑے ہوتے ہیں۔ انکے پہیوں میں تیل نہیں دیا جاتا اور جب یہ چلتی ہیں تو ان کی "چرخ چوں" سے کان بہرے ہوئے جاتے ہیں۔ گنواروں کا اعتقاد ہے کہ اس آواز سے جنگل کے بھوت بھاگ جاتے ہیں۔ کوئی شخص ایسی گاڑی نہیں لیتا جو آواز نہ دے۔

کھیتی باڑی کا کام عورت مرد دونوں مل کر کرتے ہیں۔ آلات زراعت قرون متوسطہ یا اُس سے بھی پہلے کے استعمال ہوتے ہیں۔ باوجود اس کے یہ لوگ اتنے مشاق ہوتے ہیں کہ کام بہت جلد ختم ہو جاتا ہے۔ نہ صرف اسی موقع پر بلکہ عام طور پر جوتے پہننے کا رواج کم ہے۔ بھیڑیں بہت پالی جاتی ہیں۔ ایک ایک آدمی کے پاس پچاس پچاس ہزار بھیڑوں کا گلہ ہوتا ہے اور گلہ بانیا ( Cabana ) کہلاتا ہے۔ کہتے ہیں کہ ہر سال ایک ایک آدمی کے یہاں دس لاکھ عسرا بہ ( Arrobe ) تک اُون ہو جاتا ہے ( ۱ عرابہ = ۲۵ پونڈ ) اسپین کا اون یورپ بھر میں زیادہ قیمتی سمجھا جاتا ہے۔ اس ملک میں اونی کپڑا بہت کم بنتا ہے؛ تمام ہی اُون یورپ میں چلا جاتا ہے۔ قابل ذکر امر یہ ہے کہ ہر عرابہ میں سے کچھ اُون مُردوں کو ثواب پہونچانے کی غرض سے الگ کر لیا جاتا ہے۔ بھیڑوں کا پالنا نئی بات نہیں ہے، مرحوم مسلمانوں کے زمانے میں بھی تھیں۔ انکے لیے خاص قانون تھا، اور چراگاہیں چھوڑی جاتی تھیں۔ اب تو سارا اسپین ہی افتادہ زمین ہے، اُس قانون کی ضرورت ہی نہیں رہی۔

مزدوری پیشہ لوگ عموماً بہت ہی غریب ہوتے ہیں۔ تعجب ہوتا ہے کہ جتنی مزدوری انھیں ملتی ہے اُس سے وہ اپنا اور اپنے بال بچوں کا پیٹ کیونکر پال لیتے ہیں۔ اپنے حال میں خوش ہیں اور اپنی کھال میں مست۔ اکثر کام جو انھوں نے اپنے ذمے لیے ہوئے ہیں وہ ایسے ہیں کہ اُنکے لیے کسی مکان میں بیٹھنے یا چھت کے نیچے کام کرنے کی چنداں ضرورت نہیں۔ مثلاً سڑک کے کنارے بیٹھے ہوئے وہ سینے کی مشین چلاتے نظر آتے ہیں، یا جوتے گانٹھتے، لوہار کا کام کرتے ہیں تو وہیں ایک بھٹی ہوتی ہے۔ مٹی کے برتن بناتے ہیں تو وہیں چاک لگا ہے۔ ان میں سے بعض ایسے بھی ہیں جو چھوٹے موٹے دوکاندار ہیں؛ اور گانوں کی دوکانداری ہی کیا۔ رسّے، برش، آلات کشاورزی، گھوڑے کے زین وغیرہ۔ بس یہی اُنکی کائنات ہے۔

شاید دنیا بھر میں، ورنہ کم از کم یقیناً ہندوستان بھر میں پنجاب ہی ایسا خوش نصیب ملک ہے، کہ جہاں عورتیں مردوں کے برابر مزدوری نہیں کرتیں[1]۔ اسپین اس معاملے میں ہندوستان کے ساتھ ہے

---

[1] چونکہ راقم کو سرزمین پنجاب سے انتساب تبنیت ہے اسلیے اپنے تجربہ سے کہہ سکتا ہے صرف یہی ایک خصوصیت پنجاب کو حاصل نہیں ہے بلکہ اس ملک کے لوگ اگر اسپر فخر کرتے ہیں تو بجا ہے کہ ہمارے غریب نہ ایک گاؤں کا تے ہیں جوتے پہننے اور چارپائی پر سوتے ہیں۔

کہ وہاں عورتیں اپنے مردوں کے ساتھ ہر محنت و مزدوری میں برابر کی شریک ہیں - یہ سب بہت چست و چالاک ہوتی ہیں، اور بوڑھی ہوکر بھی مردوں کے برابر محنت کرتی ہیں۔ کھیتی باڑی میں بڑا حصہ انکا ہوتا ہے ہل چلاتی ہیں، بوتی ہیں، زمین کو الٹتی پلٹتی ہیں، انگوروں کے باغوں میں مالی کا پورا کام کرتی ہیں، بڑے بڑے بوجھ اُٹھاتی ہیں، کشتیوں پر سے مال و اسباب اُتارتی چڑھاتی ہیں۔ بوڑھی بوڑھی عورتیں بھی بھاری بھاری الماریاں اور چارپائیاں اپنے سروں پر آسانی سے اُٹھا کر لے جاتی ہیں۔ عموماً ننگے پیر رہتی ہیں۔ ایک تعجب خیز امر یہ ہے کہ باوجود اس محنت و مشقت کے اُنکے حُسن پر کوئی بُرا اثر نہیں پڑتا - ہر حال میں خوش و خرم نظر آتی ہیں اور ایک قسم کی مسکراہٹ، جو اسپین کا خاصہ ہے، اُنکے چہروں پر رہتی ہے -

میں شاید ابھی کچھ اور عرض کرتا، مگر میں دیکھتا ہوں کہ یہ تمہید بہت طویل ہوگئی۔ میں معاف رکھا جاؤں کہ میرے لیے یہ حکایت لذیذ تھی - مولانا الحاج ظفر الملک صاحب کے حکم کی تعمیل ہے، ورنہ مجھے تو یہ بھی توقع نہیں کہ یہ دفتر لاطائل توجہ سے پڑھا بھی جائیگا - یہ جو کچھ عرض کر رہا ہوں اپنے سالہا سال کے تجربہ کی بنا پر عرض کر رہا ہوں کہ اندلس اور اُسکے ارواح طیبات سے لوگوں کے دل اگر سخت نہیں تو سرد تو ضرور ہوگئے ہیں - میرے پیر قاضی ولی محمد صاحب کے جیسے دُکھے ہوے دل شاید ہندوستان تو کیا غیر ملکوں میں بھی کم ہی ہونگے - یہ واقعہ اسکا شاہد ہے کہ ایک "ملاں خیر" ناک کا بادشاہ (خلد اللہ ملکہ وسلطنتہ) یورپ جاتا ہے، وہاں کا ہر ملک اُسکو آنکھوں پر بٹھاتا ہے، اور نہیں جاتا تو باوجود میرے توجہ دلانے کے اسپین! میں نے عرض کیا تھا کہ نئی روشنی سے یقیناً آنکھیں چوندھیا جائینگی، پرانی تہذیب کے مزار کو دیکھنے سے آنکھوں کو کچھ تو ٹھنڈک پہونچیگی۔ مانا کہ مسلمانوں کی قبریں تک وہاں نہ ملیں گی مگر انکی ارواح طیبات ایک ایک کلمہ گو کی دعاے مغفرت کی امیدوار ہیں - یہ صحیح ہے کہ ساڑھے چار سو برس ہوے کہ چراغ تہذیب بجھ چکا، مگر وہ ارواح ہیں کہ بندگان تثلیث کے کثیف جسم میں سانس بنکر موجود و نمودار ہیں۔

آج ہیں خاموش وہ دشت جنوں پرور جہاں — رقص میں لیلا رہی لیلا کے دیوانے رہے

یہ جو کچھ میں نے عرض کیا سب شنیدہ ہے، صحیح وہی ہے جو مخدومی قاضی ولی محمد صاحب نے لکھا ہے - شنیدہ کے بود مانند دیدہ - اگلی قسط میں یہ دکھلانے کی کوشش کرونگا کہ اگر اسپین عیسائی ملک اور جناب کا سایۂ عاطفت اُسکے سر پر نہ ہوتا تو اسکا انجام وہی ہوگیا ہوتا جو لکھنؤ یا کرناٹک وغیرہ کا ہوا - گو اس میں مجھے تو ذرا سا بھی شک نہیں کہ یہ سب کچھ کس بشنود یا نشنود من گفتگوے میکنم

پھول بے پروا ہیں تو گرم نوا ہو یا نہ ہو
کارواں بے حس ہے آواز درا ہو یا نہ ہو

# "کل کیا ہوگا"

جانبِ گور رواں کس کا جنازہ ہوگا
یہ کسی کو نہیں معلوم کہ کل کیا ہوگا

صبح کو پھول مقدر کے کھلیں گے کس کے
اور بچھڑے ہوئے احباب ملیں گے کس کے
کون خنداں نظر آئے گا یہاں گُل کی مثال
کون سبزے کی طرح ہوگا چمن میں پامال
ہوگا تاراج خزاں بخت کا گلشن کس کا
گُلِ مقصود سے بھر جائے گا دامن کس کا
حج ادا کر کے فرائض سے ادا ہوگا کون
ظلمتِ کفر میں پابندِ بلا ہوگا کون
کون رو جائے گا تربت پہ کسی کی آکر
کون سو جائے گا آغوشِ لحد میں جاکر
تاجِ شاہی پہ کسے ناز زیادہ ہوگا
کجکلاہی پہ کسے ناز زیادہ ہوگا
نہیں معلوم کہ نظروں سے گرائیں گے کسے
لوگ آنکھوں پہ بہ تعظیم بٹھائیں گے کسے
راستہ جادۂ قسمت کا یہاں بھولے کون
اس چمن میں نہیں معلوم پھلے پھولے کون
گلشنِ صنعت و حرفت سے ملیں پھل کس کو
شاخِ سرسبزِ تجارت سے ملیں پھل کس کو
دورِ کل کس کا ہو کل کس کا زمانہ ہو جائے
کس کا دل تیرِ حوادث کا نشانہ ہو جائے
کہہ سکے کون کہ اقبال بڑھے گا کس کا
دولت و عمر و زر و مال بڑھے گا کس کا
کس کو خوشحال کریں گے کسے ناتا ہوگا
یہ کسی کو نہیں معلوم ہے کل کیا ہوگا

آج سب جمع ہیں شادی کے ہیں ساماں کیا کیا
محفلِ عیش میں ہے رنگ نمایاں کیا کیا
سازِ عشرت ہے کہیں تو ہے کہیں رنگِ طرب
کہیں نغمہ ہے خوشی کا کہیں آہنگِ طرب
خوش جمالوں کے کہیں ہوش رُبا نغمے ہیں
حُسن والوں کے کہیں روح فزا جلسے ہیں
کہیں نوشاہ کے سہرے کے شگفتہ ہیں پھول
کہیں کھیل مراسم کی منڈیں ہیں معقول
کہیں کھانے ہیں چُنے اور ہے دعوت کی دھوم
جمگھٹے اہلِ نظر کے کہیں خوباں کا ہجوم
پھر مغنی بھی کہیں دون میں گاتا ہوگا
یہ کسی کو نہیں معلوم ہے کل کیا ہوگا

جو ہے حاضر در دولت پہ دل و جاں سے ہے
آج دربار بڑی دھوم بڑی شان سے ہے
بینوایانِ جگر ریش اڑے ہیں در پر
ہمہ ارانِ وفا کیش کھڑے ہیں در پر

## کل کیا ہوگا

ملتی ہے کوئی کرتا ہے خوشامد کوئی
ساز و سامانِ تکلف کی نہیں حد کوئی
کہہ رہا ہے کوئی دربار سے پائیں انعام
نذر دیتا ہے کوئی تو کوئی کرتا ہے سلام
مرتبہ جس کا ہے جیسا وہیں پایا ہے مقام
دست بستہ صفِ آخر میں کھڑے ہیں خدام
اک صدا آئے گی تو اور ہی نقشا ہوگا
یہ کسی کو نہیں معلوم ہے کل کیا ہوگا

اپنی تقدیر پہ نازاں ہے بہت آج کسان
کھیت گندم کے دکھاتے ہیں قیامت کی شان
بالیاں خوب نوپر ہیں کہ اصل اچھی ہے
لہلہاتے ہیں سبھی کھیت جو فصل اچھی ہے
چہچہے چڑیوں کے ہیں آج ہم آہنگ بہار
پھول سرسوں کے دکھاتے ہیں عجب رنگ بہار
دل میں دہقان کے ہے فصل تو اچھی ہوگی
ہاں اگر آفتِ ارضی و سماوی سے بچی
فائدہ ہوگا اگر فضل خدا کا ہوگا
یہ کسی کو نہیں معلوم ہے کل کیا ہوگا

کچھ خواتین مسلمان جو کہلاتی ہیں
بے تکلف ہمیں بے پردہ نظر آتی ہیں
نہ تو برقع ہے نہ چادر ہے نہ گھونگھٹ کا خیال
دھیان فیشن کا ہے تہذیب کی ہیں زندہ مثال
چشمِ مخمور میں شوخی کی جھلک غیرت سوز
سر پہ ہے شال تو ہے پاؤں میں دامن کا شوز
خوش کلامی بھی تبسم بھی اشارا بھی ہے
داغ اسلام کے دامن پہ گوارا بھی ہے
حسن کی جلوہ فروشی کا عجب عالم ہے
پاؤں پردے سے جو نکلے ہیں تو پھر کیا غم ہے
حوصلہ روز بروز اور زیادہ ہوگا
یہ کسی کو نہیں معلوم ہے کل کیا ہوگا

سامنے دیکھیے ویرانہ میں دم بھر آ کر
خشت کہنہ ہیں کسی جا کہیں کنکر پتھر
اس کی جو اینٹ ہے بنیاد ہے کاشانے کی
درس عبرت ہمیں ہر چیز ہے ویرانے کی
دور گردوں سے مٹا گلشن شداد کی طرح
کبھی آباد یہی تھا دل برباد کی طرح
لوگ پھولوں پہ بصد عیش و طرب سوتے تھے
لطف آتے تھے یہاں جشن یہاں ہوتے تھے
گھر کے مالک نہ رہے اور نہ ہیں گھر باقی
ہڈیاں بھی تو نہیں خاک کے اندر باقی
کچھ نشانات رہے اُنکے گزرنے کے بعد
دہنِ گور کا لقمہ ہوے مرنے کے بعد
پوچھتے کیا ہو جگر حال جو اپنا ہوگا
یہ کسی کو نہیں معلوم ہے کل کیا ہوگا

حکیم جگر صدیقی بسوانی

# فہرست کتبخانۂ انڈیا آفس

## مرتبۂ پروفیسر ہرمان ایتھے ایم اے پی ایچ ڈی سنہ ۱۹۰۳ء

یورپ کے کتبخانوں میں مغربی علوم والسنہ کے علاوہ مشرقی زبانوں کی کثرت نایاب اور قیمتی کتابیں ہیں جن میں سے بعض اہل یورپ کی علم دوستی کی بدولت شایع بھی ہوگئی ہیں۔ عرصہ سے خیال تھا کہ اُردو کی بابت اُسکے متعلق جو کتابیں یورپ کے کتبخانوں میں ہوں اُن کا پتہ چلے تو شاید اُن میں سے بعض کی اشاعت کا سامان ہوجائے۔ لاہور کے ایک علم دوست کرم فرما سے جو دس بارہ سال ہوے ولایت گئے اور بعض دیگر اصحاب سے جو وقتاً فوقتاً یورپ تشریف لیگئے یا وہاں کسی سلسلہ سے مقیم ہیں، اس بارہ میں تحریک کی گئی، مگر افسوس ہے کہ کسی صاحب نے توجہ نہ فرمائی۔ انڈیا آفس کے کتبخانہ کی فہرست ہماری نظر سے گزری تھی مگر اسکا موقع نہ تھا کہ کہ ساری فہرست پڑھ کر اُردو کتابوں کے نام علیحدہ کرلیے جاتے۔ مسٹر سید حسن نے یہ خدمت انجام دیدی ہے اور ناظرین اسکی اشاعت کی صرف یہ غرض ہے کہ یورپ میں جو بہی خواہان اُردو اسوقت موجود ہیں وہ توجہ فرماکر دوسرے کتبخانوں کی فہرستوں سے اسی قسم کی فہرستیں مرتب کرکے ارسال فرمائیں، تاکہ یہ فہرست مکمل ہوجائے۔ اُمید ہے کہ جامعہ عثمانیہ کے لائق نمائندہ مولوی غلام محی الدین زور جو اسی قسم کے کاموں کے لیے لندن گئے ہوے ہیں، اس طرف ضرور توجہ فرمائیں گے۔ ایڈیٹر

| شمار | نمبر فہرست | نام کتاب | مصنف | مضمون | | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۳۲۰ | تذکرۂ علی حسینی (ذاہد تا گرد) | علی حسین | تذکرۂ شعراے اردو | سنہ ۱۱۹۵ء | فارسی میں تھا |
| ۲ | ۲۹۹ | ایضاً | " | " | سنہ ۱۲۱۶ھ | ٹیپو سلطان کے کتبخانہ میں تھی۔ فارسی میں۔ |
| ۳ | ۵۰۳ | ایضاً | " | " | سنہ ۱۲۰۳ بنگالی | فارسی میں۔ ۱۰۸ شعراء کے حالات درج ہیں |
| | ۷۰۱ | مخزن نکات (سعدی تا قائم) | محمد قیام الدین قائم چاندپوری | " | سنہ ۱۱۶۸ھ | فارسی میں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | [illegible] | فارسی، ہندوستانی، عربی اور سنسکرت عہدنامے | ؟ | تاریخ | ؟ | |
| ۲۵ | ۲۷۹۹ | ایک مختصر صوفیانہ ہندوستانی مثنوی | ؟ | نظم | ۱۱۳۶ھ | |
| ۲۶ | ۲۸۰۳ | قصہ نا نداٰئی قصہ بندگان علی وغیرہ | سید محمد شریب قادری | " | ۱۲۰۶ھ | |
| ۲۷ | ۲۸۴۹ | مجموعہ نغز | میر قدرت اللہ قادری | تذکرہ شعرای اردو | ۱۲۳۱ھ | فارسی میں |
| ۲۸ | ۲۸۵۰ | تذکرہ سرور | میر محمد خاں | " | ۱۲۲۲ھ | فارسی میں |

سید حسن - بی اے (لک)

# "جامِ سفال"

(ندرت) آہ سے کیا فائدہ نالہ سے کیا حاصل ہمیں — اُنکے لانے کے لیے کافی ہے جذبِ دل ہمیں
(") پھر تمہیں دیں عمر بھر کی بیوفائی کا جواب — چاہیے دن کو خدا دیدے تمہارا دل ہمیں
(") پھر کلیجہ ہم نے تھاما پھر اُٹھا پہلو میں درد — پھر غشی طاری ہوئی، پھر یاد آیا دل ہمیں
(نکہت) غم رسیدہ، خوں شدہ، حسرت نصیب، آفت زدہ — واہ ری تقدیر کیا اچھا ملا ہے دل ہمیں
(اعجاز) اب بہت آکر ستاتا ہے ہمیں اُن کا خیال — اب بہت کرتی ہے مضطر آرزوِ دل ہمیں
(نشتر) غیر سے ایفائے وعدہ ہم سے باتیں پیار کی — وہ دلی نے تیری ظالم کر دیا بد دل ہمیں
(وحید) چپکے چپکے مطلب اپنا کہتے ہیں اُن سے مجاب — دل ہی دل میں کہہ رہے ہیں آپ دیں اپنا دل ہمیں
(وحید) کیا کہیں دل ہی نہیں ورنہ دعا یہ مانگتے — دے ہمارا دل خدا اُنکو اور اُن کا دل ہمیں
(نامعلوم) نازکی اتنی کہ خنجر ہاتھ سے اُٹھتا محال — شوق اُنکو یہ کہ اک عالم کے قاتل ہمیں
(") ہم نہ ہوں تو آپ کس کی خستہ حالی پر ہنسیں — اپنی محفل میں سمجھیے رونقِ محفل ہمیں
(حمید) آج تو یہ ہے کہ ہے قاتل کو حمید — آج تو شاید لگادے گا ٹھکانے دل ہمیں

مشیر احمد علوی قادری کاکوروی (بی اے علیگ)

# نظرے خوش گزرے

مسلم یونیورسٹی کے سلسلہ میں علیا حضرت نواب سلطان جہاں بیگم صاحبہ چانسلر نے جو تحقیقاتی مجلس گذشتہ سال مقرر فرمائی تھی اُسکے نتائج کار منظر عام پر آگئے ہیں۔ اور ہمیں یہ دیکھ کر مسرت ہوئی کہ یونیورسٹی کی تمام ابتریوں کی تہ میں جو اصلی بنا د فساد تھی یعنی فرقہ بندی، اُس کا اعلان نہایت صاف اور واضح الفاظ میں کر دیا گیا ہے۔ تحقیقاتی مجلس نے تقریباً اُن تمام شکایتوں کو تسلیم کیا ہے جنکا ذکر اجمالاً صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب کی اس یادداشت میں کیا گیا تھا جس پر النا ظر میں تفصیلی تبصرہ کیا جا چکا ہے۔ اور ڈاکٹر ضیاء الدین صاحب اور اُنکے ہم نواؤں نے صاحبزادہ صاحب کے خلاف جو غبار پھیلانے کی کوشش کی تھی الحمد للہ کہ وہ بیکار ثابت ہوئیں اور صداقت و اخلاص کو بالآخر فتح حاصل ہوئی۔

ڈاکٹر ضیاء الدین صاحب کو مسلم یونیورسٹی سے علیٰحدہ ہو جانے کا مشورہ دیکر اراکین مجلس نے اس خیال کی تصدیق کر دی کہ یونیورسٹی کی اصلاح کے لیے بہت بڑے جراحی عمل کی ضرورت ہے۔ اور اگرچہ دوسرے اصحاب کی نشاندہی نام لیکر نہیں کی گئی تاہم تحقیقات کنندگان کا منشا صاف ظاہر ہے کہ وہ یونیورسٹی سے ایسے تمام افراد کو الگ کر دینا چاہتے ہیں جو یونیورسٹی کے تنخواہ دار ملازم ہونیکے باوجود اپنے فرائض منصبی کی ادائی اور یونیورسٹی کی خدمت کے بجائے تمامتر فرقہ بندی میں مصروف رہتے ہیں

بے شبہ یونیورسٹی کے ارباب حل و عقد کے سامنے یہ نہایت اہم و دشوار کام ہے۔ کیونکہ بدنصیبی سے خود اس جماعت کے اندر فرقہ بندی کی روح سرایت کیے ہوئے ہے تاہم اگر یونیورسٹی کو اُس مطمح نظر کے مطابق چلانا ہے جسکا گذشتہ پچاس سال کے عرصہ میں بار بار اعلان کیا جا رہا ہے اور واقعۃً اُسے ایک ایسا ادارہ بنانا ہے جسکا وجود مسلمانوں کے لیے مفید و کارآمد ہونے کے ساتھ انکی دیرینہ علمی روایات کو برقرار رکھنے میں معین ہو تو اس اہم اور نازک موقع پر پورے تدبر و خلوص سے کام کرنا ہوگا۔ کیونکہ حالات اتنے ابتر ہو چکے ہیں اور مزاج قومی اس حد تک بگڑ چکا ہے کہ دفع فساد کی کوششوں سے نئی خرابیوں کے پیدا ہو جانے کا اندیشہ بھی لگا ہوا ہے۔

یہ نہایت درجہ افسوس کی بات ہے کہ ایسے اہم موقع پر صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب فالج جیسی شدید بیماری میں مبتلا ہو کر یونیورسٹی کے لیے ایک مدت تک بیکار ہو گئے ہیں اور یا دش بخیر ہمارے

محترم عالیجناب سرراجہ صاحب محمود آباد اپنی تمام مقناطیسی وکہربائی قوتوں کے ساتھ یونیورسٹی کے معاملات میں مصروف نہیں ہو گئے ہیں۔ نفی واثبات کے یہ دونوں پہلو بہت کچھ تشویش کا باعث ہیں، اور خدا سے دعا ہے کہ مسلمانوں کی پنجاہ سالہ جدوجہد کے ثمرات برباد ہونے سے محفوظ رہیں

مسلم یونیورسٹی ہی کی طرح ہماری دینی تعلیم کا سب سے بڑا مرکز دیوبند بھی فرقہ بندیوں کی بدولت خطرناک دشواریوں میں گھرا ہوا ہے۔ اور اگرچہ اسکی امید نہیں کہ اصلاح طلب فرقہ اور جماعت منتظمین کے درمیان زمانۂ قریب میں کوئی مفاہمت ہوسکے اور یہ آپس کی توتو میں میں ختم ہو تاہم یقینی ہے کہ اس کشمکش کی بدولت دینی تعلیم اور طبقۂ علماء دونوں کو ناقابل تلافی نقصان پہونچکر رہے گا۔

دینی تعلیم کے لیے زمانہ کی مقتضیات اور ملکی فضا دونوں پہلے سے ناسازوار ہیں اور روز بروز نت نئے فتنے اور مفسدات اسکے نظام کو درہم برہم کرنے کے لیے نمودار ہورہے اور بیدینیوں کی طرف سے پیدا کیے جارہے ہیں مگر اساتذہ وطلبائے دیوبند کی باہمی آویزش اور مہاجر وانصار کی تبلیغ و اشاعت کے بعد اب کسی نئے مفسدہ یا فتنہ کی ضرورت ہی کیا ہے۔

سنتے ہیں کبھی ندوۃ العلماء کے قیام کی بنیادی غرض یہ تھی کہ علماء کی باہمی آویزشوں کا سدباب کیا جائے۔ کیا اساتذۂ دیوبند کے اختلافات ابھی اس حد تک نہیں پہونچے کہ علماء ندوہ اصلاح حال کیلیے سعی وجہد کی ضرورت محسوس فرمائیں۔

اخبار نویسوں اور اسمبلی یا کونسل کے ممبروں کے مقابلہ میں کیا یہ زیادہ قرین مصلحت نہ ہوگا کہ علماء کی کوئی جماعت اصلاحِ حال کے لیے ساعی ہو، اور کچھ نہ بن پڑے تو کم سے کم ایک معینہ مدت تک التوائے جنگ پر دونوں فریق کو آمادہ کرکے اُنکے نشر و اشاعت کے اداروں کو بند کرادے کہ اُنکی وجہ سے علمِ دین اور علماء ربانی دونوں کی ناقابلِ برداشت توہین ہورہی ہے۔

---

فروری نمبر میں جو معروضات ایڈیٹر صاحب کشانت کی خدمت میں پیش کیے گئے تھے اُنکی بنا پر بعض احباب کی خواہش ہے، کہ مسلمانوں کے ساتھ جو سلوک برطانوی حکومت اور انگریزی قوم نے کیا ہے اس پر تفصیل سے الناظر میں لکھا جائے۔ خدا کرے کہ اس فرمائیش کی تعمیل کے لیے وقت نکالا جا سکے۔ اسی سلسلے میں مولوی عبدالماجد صاحب نے ۲۰ مارچ کے سچ میں "بڑی غلطی" کے عنوان سے جو مقالہ لکھا ہے اُسکے ضروری اقتباسات یہاں درج کیے جاتے ہیں:-

"ذرا اس قوم کی پچھلی اور موجودہ تاریخ پر ایک نظر ڈالا جائے، جسکی وفاداری اور بہی خواہی کا ڈھنڈورا آج کن کن ترکیبوں اور تدبیروں سے خدا معلوم کتنے مسلمانوں ہی کے زبان و قلم سے کرایا جا رہا ہے! خلافت اسلامیہ پر بار بار حملے کس نے کیے اور کرائے؟ خلیفۃ المسلمین کے مقابلہ میں فوج کشی کس نے کی؟ ترکوں کے سینے پر گولیاں خود مسلمانوں ہی کے ہاتھ سے کس نے چلوائیں؟ ترکوں کے بدنام کرنے میں سب سے زیادہ حصہ کس قوم نے لیا؟ ترکوں کے یورپ سے بوریا بستر سمیٹ کر بھاگنے کے خواب کس سلطنت کے وزراء دیکھتے رہے؟ اتحاد اسلامی (پین اسلامزم) کو ہوا بنا کر کس نے دنیا کے سامنے پیش کیا؟ گلیڈ اسٹن اور لائڈ جارج کس قوم کے مشاہیر میں ہیں؟ ترکوں کی خلافتِ اسلامیہ کے خلاف ہندوستان اور ساری دنیائے اسلام میں زبردست پروپیگنڈا کس نے کرایا؟ عربوں کو ترکوں کے خلاف کس نے کھڑا کیا؟ شریف حسین کی بغاوت کس کے اشاروں پر ہوئی؟ ایران آج کس کی نوازشوں اور عنایتوں کا زیر بار منت ہے؟ افغانستان کو ۱۹۱۹ء میں مجبور ہو کر کس کے خلاف اعلان جنگ کرنا پڑا؟ عراق، مصر، سوڈان، آج کس کے حق میں دعا گو ہیں؟ عقبہ و معان کو دیکھتے ہی دیکھتے کس نے اپنا لیا؟ ڈائر اور ڈائر کی عزت کرنے والی آج دنیا کے پردہ پر کون قوم ہے؟ مہدی سوڈانی کی لاش کو قبر سے کھود کر بے حرمت کرنے والے کچنر کا شمار آج کس قوم کے مشاہیر میں ہے؟ ہندوستان میں اسلامی سلطنت کا ٹمٹماتا ہوا چراغ بالآخر کس نے بجھایا؟ سلطنت مغلیہ کی آخری یادگار بہادر شاہ ظفر کو اپنا باغی قرار دینے کی جسارت کس نے کی؟ رنگون کے زندان میں انھیں زندہ درگور رکھنے کا کارنامہ کس کے نامہ اعمال میں درج ہوگا؟ دہلی کے تخت و تاج کے جوان جوان وارثوں کو کس نے موت کے گھاٹ اتارا؟ بنگالہ میں سراج الدولہ کی ہستی کو کس نے مٹایا؟ مرشد آباد کے نوابوں کے خاندان کو کس نے مٹایا؟ میر جعفر اور میر قاسم دونوں کو اپنی ساری چاپلوسی کے باوجود بالآخر کس کی "حکمت عملیوں" کا شکار ہو جانا پڑا؟ میسور کی اسلامی سلطنت کی کس نے اینٹ سے اینٹ بجا کر رکھی؟ حیدر علی اور سلطان ٹیپو کا خونچکاں کفن آج کس کا فریادی ہے؟ روہیلکھنڈ کی اسلامی حکومت کا چراغ کس نے گل کیا؟ حافظ رحمت خاں اور نجیب الدولہ کے خاندانوں کا خون کس کی گردن پر ہے؟ اودھ کی اسلامی سلطنت سے معاہدے کر کر کے ہر بار کس نے توڑے؟ شجاع الدولہ و آصف الدولہ کی نسل کو تخت شاہی سے اتار کر در بدر کی ٹھوکریں آج کون

کھلا رہا ہے؟ نظام الملک آصف جاہ دکن کو اپنی ضرورت کے وقت آقا اور یار کا تسلیم کرنے کے بعد، آج کس حکومت کا کارندہ (لارڈ ریڈنگ) اپنا ایک ادنیٰ ماتحت بنائے ہوئے ہے؟ وہ کابل، وزیری، آفریدی، مہمند، مسعودی، سرحد کے تمام مسلمان جرگوں اور قبیلوں کی آزادی کا آج کون دشمن ہے؟ اور کون اپنے طیاروں اور بم کے گولوں سے، اور اپنے خزانے کی تھیلیوں اور اپنی تعلیم گاہوں کے دام و دانہ سے اُنھیں اپنی غلامی میں پھانس رہا ہے؟"

---

رسالہ زمانہ کانپور نے جو ۱۹۰۳ء سے مسلسل جاری ہے، ۱۹۲۸ء میں زندگی کے پچیس سال پورے کرلیے، اور اس تقریب مسرت کے موقع پر جوبلی نمبر شائع کیا ہے۔ اُردو رسائل کی زود میری کا یہ عالم ہے کہ گذشتہ پچاس سال میں ہزاروں نہیں تو سیکڑوں رسالے ضرور جاری ہوئے، مگر دلگداز کے سوا شاید اُنیسویں صدی کی کوئی دوسری یادگار اب موجود نہیں۔ اور دلگداز بھی ایک زائد مرتبہ چلتے چلتے بند ہوچکا ہے۔ زمانہ کی یہ کامیابی اُردو زبان کی تاریخ میں خاص اہمیت رکھتی ہے۔ زمانہ کے لایق، مستعد، زمانہ شناس اور دُھن کے پکے ایڈیٹر منشی دیا نرائن نگم تمام ہی خواہان اُردو کے دلی شکریہ کے مستحق ہیں۔ صوبۂ متحدہ، اُردو کا گہوارہ ہے مگر یہاں کے باشندوں میں اہل پنجاب کی سی زندہ دلی اور اولوالعزمی نہیں جسکی بدولت اخباروں، رسالوں اور کتابوں کی رفتار یہاں نسبتاً بہت سُست ہے۔ غنیمت ہے ابھی تک علمی و ادبی جد و جہد میں صرف کمیت و مقداری کے لحاظ سے پنجاب کو تفوق حاصل ہوسکا ہے، کیفیت اور خوبی کی بنا پر افضلیت کے استحقاق سے یہ صوبہ ابھی محروم نہیں ہوا ہے۔

لاہور کے اکثر رسائل ہر سال اور بعض اوقات سال میں متعدد خاص نمبر نکال کر اہل ملک سے خراج تحسین حاصل کرتے ہیں۔ رسالہ زمانہ بھی ایسے نمبر ابتداء سے شائع کرتا رہا ہے، مگر اسکا جوبلی نمبر خاص امتیاز رکھتا ہے۔ الناظر مصوری کے محاسن و معائب کا نقاد نہیں، بلکہ اُسکا ایڈیٹر اتنا دقیانوسی واقع ہوا ہے، کہ اس بیسویں صدی میں بھی اُسے آرٹ کی یہ صنف خصوصاً پیکر انسانی کے مرقعے پسند نہیں آتے، بلکہ مسلمانوں کے لیے تو وہ اسے معصیت کبیرہ تصور کرتا ہے، لیکن تصاویر سے قطع نظر کرنے کے بعد بھی زمانہ کے جوبلی نمبر میں کافی سامان دلکشی موجود ہے۔ الّا یہ کہ ایڈیٹر کی لاعلمی یا ناواقفیت کی بنا پر اسمیں ایک مضمون ایسے صاحب کے نام سے شائع ہوگیا ہے جو اسکاٹ، تھیکرے، وکٹر ہیوگو، ڈیوما، جارج الیٹ، ٹالسٹائے، مارک ٹوئن، اسٹیونسن اور انگریزی کے دوسرے مشہور افسانہ نویسوں سے بیگانہ ہونے کے باوجود حیرت انگیز دلیری و جسارت سے زمانہ کے اوراق میں اُنکے کارناموں کا ذکر اس انداز میں فرماتے ہیں کہ گویا آپ انگریزی ادب کے ماہر خصوصی ہیں۔ دوسروں سے لکھوا کر نظم و نثر مضامین اپنے نام سے شائع کرنے کی بد اخلاقی کبھی اہل ثروت کے لیے مخصوص تھی، لیکن اب یہ بات عام ہوتی جاتی ہے۔ غالب نے اسی دن کیلیے کہا تھا ؎

ہر بوالہوس نے حسن پرستی شعار کی — اب آبروے شیوۂ اہل نظر گئی۔

جنرل پالک لکھنو کی رزیڈنسی سے گورنر جنرل کی کونسل مین بھرتی ہو گئے اور وہان کپتان شکسپیر
قایم مقام رزیڈنٹ مقرر ہوے۔ ایسے وقت مین سرہربرٹ ماڈک کچھ عارضہ جسمانی کے سبب سے رخصت
لیکے چلے گئے کوئی شخص میرا مربی نہ کونسل مین رہا نہ دفتر مین بلکہ دفتر مین مسٹر اڈورڈ نام ایک صاحب
نائب سکرٹر تھے اونکو بھی بعضے ایسے امور سے جن کا ذکر مصلحت نہین ہے میری طرف سے دل مین کینہ
تھا ایسی حالت مین جو کچھ مجھکو ضرر نہ پہونچتا وہی تعجب تھا مگر محض عنایت الٰہی سے راقم او رمضرات محتملہ سے محفوظ
رہا صرف اتنا ضرر پہونچا کہ عہدہ سے علیحدگی ہوئی اور حقیقت یہ ہے کہ بقا اور قیام اوس عہدہ کا اون
اختیارات کے ساتھ جو راقم کو حاصل تھے بدون با اقتدار مربیون کے محالات سے تھا جہان بڑے
بڑے رزیڈنٹ اور گورنر جنرل کے ایجنٹ اور گورنر جنرل کی کونسل کا ایک آدہ ممبر کسی شخص ہندوستانی
کے حاسد ہون اوس کی عزت اور آبرو کا باقی رہنا بھی موجب تعجب ہے نوکری کی کیا حقیقت ہے اون
سب محاسدات کا نتیجہ ہوا کہ بمجرد راقم کی برخاست کے میرمنشی کے عہدہ کو بالکل خراب کردیا درماہہ
بھی گھٹ گیا اور مطلق اختیارات اوس عہدہ کے جو قدیم سے تھے وہ باقی نہ رکھے اور اصل یہ ہے کہ
اہل قلم کے عہدون پر دیانت اور امانت اور لیاقت و متانت اور وضعداری کو کسی سلطنت مین
کوئی نہین پوچھتا تعلق اور ترقی اہل قلم کی ہرجگہ رسائی پر اور توجہ خاص ارباب اقتدار پر جن سے وہ متعلق
ہین موقوف اور منحصر ہے قدیم سے یہی دستور چلا آیا ہے کچھ نئی بات نہین ہے یہ سلطنت حکیمانہ برطانیہ
اعظم کے جہان سیکڑون قاعدے امتحان لیاقت کے جاری ہین اور جاری ہوتے جاتے ہین اور خاص
اپنی قوم مین استحقاق کی بھی رعایت مختص ہندوستان مین ہوا کرتی ہے اسی کے ساتھ سیکڑون مثالین راقم
کو یاد ہین کہ انگلستان مین بہ کثرت اور ہندوستان مین اوس کی نسبت سے بقلت صرف رسائی سے اور
توجہ خاص ارباب اقتدار سے محض نالایق اور خاین بددیانت نہایت لایق اور دیانتدار مشہور
ہوتے ہین اور روز بروز اون کی ترقی ہوتی ہے اور رسائی اور توجہ نہ ہونے سے بڑے عالی خاندان
اور بالیاقت و دیانت دارون کو کوئی نہین پوچھتا یا وہ محض بددیانت اور نالایق ٹھہر جاتے ہین راقم کے
گمان مین یہ امور محض تقدیری ہین کسی کو کسی سے شکایت نہین چاہیے مگر اسی کے ساتھ جبلت سے

محسن اور مسیئی کا شکر اور شکایت انسان کی عادت مین ہے الغرض راقم جب تلک اوس منصب پر رہا نہایت آسایش اور ناموری سے بسر ہوئی لیکن جس طرح سے پچھلے میر منشیون کو تمول حاصل ہوا اور اتنا اندوختہ اونھون نے جمع کیا کہ پھر مدت العمر اون کو نوکری کی حاجت نہ ہوئی راقم اس نعمت سے محروم رہا اور اس قدر بے بضاعتی کی نوبت پہونچی کہ برس چھ مہینے بھی خانہ نشینی دشوار تھی جس طرح سے ہوا اثاث البیت کو بیچ پانچ کے تین چار برس بسر ہوئے علاوہ بسبب اوس کا یہ تھا کہ بڑا بیٹا میرا مولوی فرید الدین خان سلمہ اللہ تعالی کم سنی سے بسبب استحقاق آبائی کے بادشاہ کی سرکار مین متعلق تھا اوس کے سبب سے ایک گونہ گھر کے مصارف کی فکر سے مین فارغ تھا اور اون دنون مین یہ تصور ہوا کہ نوکری کرنا غلامی سے بدتر ہے معیشت اپنی تجارت وغیرہ کے ذریعہ سے حاصل کرنا چاہیے چنانچہ اس فکر مین تین چار ہزار روپیہ چھاپہ خانہ مین اور کاغذ کی تیاری مین لگائے لیکن اوس مین کچھ انتفاع نہ ہوا اور ساری رقم ضائع ہوئی اور چونکہ اوس وقت تک تدابیر تجارت کے خوب ذہن مین نہ تھے اور سررشتہ بسر دشوار ہوئی مجبوری سے پھر تلاش روزگار کی ہمت ہوئی تین جگہہ پر درخواست کی۔ ایک جنرل فریزر حیدرآباد دکن کے رزیڈنٹ کی معرفت اوس ریاست مین درخواست بھیجی۔ ایک اپنے قدیم مربی مسٹر ہنری طامس جو گورنر جنرل کے ایجنٹ مرشدآباد مین تھے اون سے درخواست کی کہ نظامت مین کوئی شغل میرے واسطے پیدا کرین اور جنرل فریزر سے اور مجھ سے ملاقات نہ تھی اون کے پاس بھی درخواست اونھین مسٹر ہنری طامس کے ذریعہ سے بھیجی تھی اور چونکہ اوس عرصہ مین سر ہربرٹ مادک بنگالہ کے ڈپٹی گورنر تھے اون سے بھی مستدعی ہوا کہ کوئی عہدہ عدالت یا مال کا مجھے عنایت فرمائیے چونکہ اللہ تعالے کی عنایت اور شفقت ہمیشہ سے اس سیہ کار کے اوپر رہی ہے ایک مہینا بھی ان امیدواریون مین نہین گذرا تھا کہ پہلے جنرل فریزر حیدرآباد دکن کے رزیڈنٹ کا خط مسٹر ہنری طامس کے نام پر آیا اس مضمون کا کہ اونھون نے میری درخواست نواب سراج الملک مرحوم کو دی نواب صاحب ممدوح نے نہایت خوشی خاطر سے قبول فرمایا کہ اگر مین وہان جاؤن تو کوئی عہدہ معزز موافق میری زی اور لیاقت کے عطا فرمائین گے اور قبل اون کے خط کے پہونچنے کے مسٹر ہنری طامس اور سر ہربرٹ مادک نے باہم یہ بندوبست

گیا تھا کہ نواب ناظم مرشدآباد کی طرف سے ایک خط بدرخواست میرے تقرر کے نواب امیر النسا بیگم عرف
دولھن بیگم کی ڈیوڑھی کی دیوانی پر منگوا کے بنگالے کی گورنمنٹ مین بھجوایا اور وہان سے منظوری منگوا
کے مجھے مقرر کیا اور قبل ظہور اس بند و بست کے سر ہنری ٹارنس نے مجھ سے کہا یہ منصب بھی موجود ہے
اور حیدرآباد دکن سے بھی تمھاری طلبی ہے جو امر مرجح سمجھو اوس کو اختیار کرو اوس وقت بنظر قرب اپنے
مربی قدیم کے اور حیدرآباد دکن کا سفر دور و دراز سمجھ کے اور وہان کے کوائف مفصلہ نہ معلوم ہونے سے
مرشدآباد کے تعلق کی راقم نے تقدیم کی اور اوس کو قبول کیا اور نواب ناظم نے خلعت فاخرہ عطا
فرما کے مجھکو اوس ڈیوڑھی پر مامور کیا یہ نواب امیر النسا بیگم نواب عالی جاہ نواب مبارک الدولہ
کے بیٹے کی بی بی تھین جو اپنے وقت مین نواب ناظم تھے اور بعد اوس کے وہ گدی نشین نواب منی بیگم
کی مقرر ہوئین جو کمپنی انگریزی کی مان کہلاتی تھین اون کی کہانی ارباب تواریخ کو معلوم ہوگی بیان ذکر
اوس کا فضول ہے اس سبب سے یہ عہدہ نہایت معزز تھا اوس کا اعزاز و امتیاز گورنر جنرل کے دفتر کے
میر منشی سے بمراتب زائد تھا ایک لاکھ روپیہ سال اوس ڈیوڑھی کے واسطے نظامت فنڈ سے نقد مقرر تھا
اور بہت سی ریاست زمینداری وغیرہ کی تھی لیکن اون کی ڈیوڑھی مین چند بدمعاش ایسے گھسے تھے
کہ وہان سخت ابتری اور بدنظمی تھی بے انتہا قرضداری تھی بر سون کی تنخواہ نوکرون کی چڑھی ہوئی
تھی اوسی کے ساتھ جعل اور تلبیس اور بعضے حرکات ناگفتہ بہ کی نسبت اوس ڈیوڑھی مین ہوتی تھی
اجنٹ گورنر جنرل نے باتفاق نواب ناظم کے کچھ بدمعاشون کو نکالا تھا اور مجھے حکم اوس ڈیوڑھی کے
انتظام کا اس طرح سے ہوا تھا کہ مطلق بیگم صاحبہ کی راے مصارف کے باب مین نہ سنون اور اوس پر
عمل نہ کرون اور جیسا مناسب سمجھون اپنی راے اور تجویز سے انتظام کرون اور وہ راہ نکالون کہ خبرین
جو اوس ڈیوڑھی کی مشہور ہوتی ہین وہ نہ ہونے پاوین اور اگرچہ وقوع بعضے مفاسدین وہان کچھ شبہ
نہ تھا لیکن ایک امر بھی باعث زیادہ تر رسوائی اور بدنامی اوس ڈیوڑھی کا تھا وہ یہ تھا چونکہ نواب امیر النسا بیگم
نواب منی بیگم کی گدی نشین تھین اس سبب سے نواب ناظم کو حکم اون کی تبعیت کا تھا اور یہ حکم تھا کہ
تقریبات عیدین وغیرہ مین وہ بیگم صاحبہ کو نذر دیا کرین اس سبب سے تین پشت سے برابر نواب ناظم کو

بیگم صاحبہ پر بہت حسد رہا کرتا تھا اور چونکہ نواب والاجاہ اور نواب ہمایون جاہ بعضے مظالم بیگم صاحبہ پر اور اون کی ڈیوڑھی پر کیا کرتے تھے اس سبب سے اجنٹ گورنر جنرل بیگم صاحبہ کے معین رہتے تھے اور اون کے مظالم سے بچایا کرتے تھے اور بہت سے امور مین اوس ڈیوڑھی کو ایک ریاست مستقلہ نظامت سے جداگانہ بہ لحاظ عظمت شان نواب منی بیگم کے کر دی تھی۔ انھین وجوہ سے نواب ناظم کو اور ساری نظامت کے اہلکارون کو شدت سے اوس ڈیوڑھی کے اہلکارون سے بغض اور حسد رہا کرتا تھا ساری نظامت کے لوگ اون کے عیب جو تھے اور ڈیوڑھی مین معاملہ عورات کا اور مداخلت جہال خواجہ سرا ان کی اوتھون نے جو شہ پائی یعنی گورنر جنرل کے اجنٹ اور اون کے ذریعہ سے ارباب گورنمنٹ اوس ڈیوڑھی کے معین اور حافظ ہوگئے بوم اور کھل کھیلے اس عرصہ مین جب نواب ہمایون جاہ قضا کر گئے اور نواب فریدون جاہ کم سنی مین مسند نشین نظامت کے ہوے اور بند و بست نظامت کا گورنر جنرل کے اجنٹ کے ہاتھ مین آیا بہ تدریج اوس ڈیوڑھی کی بہت سی سبکیان ہوئین نواب ناظم نے نذر دینا موقوف کر دیا خواجہ سرا اپنی طرف سے مقرر کیے اونھون نے گویا بیگم صاحبہ کو بطور مقید کے کیا۔ اس حالت مین وہان کا انتظام راقم کو سپرد ہوا جہان تک کوشش ممکن تھی راقم نے درستی کی تنخواہین برسون کی لوگونکی پچھلی چڑھی ہوئی بیباق کی بند مہینے مہینے تقسیم ہونے لگی قرضہ ادا ہوگیا اجنٹ گورنر جنرل کی طرف سے تاکید کروا کے نواب ناظم کو لیجا کے بیگم صاحبہ کو نذر دلوائی بیگم صاحبہ کو بھی اپنی طرف سے راضی رکھا غرض ڈیوڑھی سے باہر دیوانخانہ سے جو متعلق تھا اوس کا انتظام بخوبی ہوگیا محل کے انتظام کے واسطے بھی خود منتخب کر کے ایک حبشی خواجہ سرا کو نواب ناظر مقرر کروایا ان سب امور سے نظامت کے اہلکارون نے نواب ناظم کو میری طرف سے برہم کر دیا مگر مشہور ہے لَا يُصْلِحُ الْعَطَّارُ مَا أَفْسَدَهُ الدَّهْرُ - غلام کی ذات بے وفا
خوشبو ساز درست نہین کرسکتا جس چیز کو زمانہ نے بگاڑ ڈالا
ہوتی ہے جس خواجہ سرا کو مین نے مقرر کروایا تو وہ میرے قدمون پر سر رکھا کرتا تھا اور کہتا تھا کہ مین حقیقت مین آپ کا نوکر ہون نہ مین نواب ناظم کو جانتا ہون نہ بیگم صاحبہ کو۔ دو ایک مہینے کے بعد ڈیوڑھی مین پہونچ کے وہ آسمان پر چڑھ گیا اور جو انتظام محل کا مین سوچا تھا وہ اوس نے نہ ہونے دیا ہر امر مین میری مخالفت کرتا رہا اور نظامت کے لوگ میرے حسد سے اوس کے معین ہوگئے اسی کے ساتھ

جس طرح سے ہو سکا چار برس تک برابرین سب کو دبائے رہا صرف اتنا فتور رہا کہ محل کے اندر کا انتظام جیسا مین چاہتا تھا سب بدمعاشون نے نہ ہونے دیا۔ الغرض سیکڑون میری شکایتین روز نظامت کی طرف سے اجنٹ گورنر جنرل کے پاس پہونچا کین مگر جب تک مسٹر ہنری طارنس وہان رہے کچھ اونھون نے نہ سنا اس عرصہ مین اونھون نے چھ مہینے کی رخصت لیکے سفر دریا شور کا اختیار کیا مصر کے ممالک تک گئے اور جو صاحب اون کے قائم مقام اجنٹ گورنر جنرل مقرر ہوے اون سے خاص میرے باب مین بہت سمجھا گئے کہ ساری نظامت کے لوگ ان کے دشمن ہین جب تلک مین پھر کے آؤن ان کی حفاظت بخوبی کرنا اس نظر سے اون کی غیبت مین بہت سے فتورات مجھپر اوٹھے مگر قایم مقام اجنٹ گورنر جنرل برابر میرا معین رہا شرح اور تفصیل اوس کی محض بے سود ہے جب نظامت کے حمقا نے جو نواب ناظم کے پاس پیش تھے اون مین سرنکالے ہوے دو حبشی خواجہ سرا تھے یہ دیکھا کہ اون کی کوئی تدبیر میرے گرانے کی پیش رفت نہوئی اب قائم مقام اجنٹ گورنر جنرل سے مسٹر ہنری طارنس کی شکایت شروع کی یعنی ظاہر کیا کہ بہت سا روپیہ نظامت کا اونھون نے ضایع کر دیا اور کئی لاکھ روپیہ پر وہ خود متصرف ہوگئے قائم مقام اجنٹ نے اوس کی اطلاع گورنمنٹ مین بھی ظاہر کی اور جب مسٹر ہنری طارنس پھر کے اپنے عہدہ پر آئے اون سے یہ تفصیل وہ داستان نقل کر دی مسٹر ہنری طارنس اون دونون خواجہ سراؤن کے دشمن ہو گئے اور تدبیر اون کے قلع اور قمع کی شروع کی وہ دونون خواجہ سرا جس مین ایک کا نام امان علی اور ایک کا نام نذیر علی تھا یہی دونون بڑے کارپرداز نظامت کے تھے اون دونون کو کارپردازی سے موقوف کروا کے اون کی ساری جایداد لاکھون روپیہ کی قرق اور ضبط کی اور نظامت کے انتظام کے واسطے ایک مجلس بطور پنچایت کے پانچ آدمیون کی مقرر کروائی اون پانچون مین ایک راقم کو بھی داخل کیا اور اوس مجلس انتظام کی تجویز سے راقم کو عہدہ عرض بیگی یعنی داروغۂ دیوان خانہ نواب ناظم کا بھی مقرر کروایا جو حقیقت مین مدار المہامی نظامت کی تھی اور پچھلا عہدہ بھی میرا بدستور قایم رکھوایا۔ اب چونکہ مجھکو حضوری دایمی نواب ناظم کی

ہوگئی وہ نہایت میرے حال پر شفیق ہوگئے اور جو لوگوں نے اون کو میری طرف سے متنفر کر دیا تھا وہ تنفر اونکا بالکل جاتا رہا۔ اب ایک معاملہ عجیب پیش آیا کہ بموجب نظامت کے قوانین اور دستورات کے نواب ناظم کو قلعہ کے اندر اختیار دار و گیر کا جو تھا وہی حاصل تھا قلعہ سے باہر انگریزی عدالت کے تحت ہے۔ اور اون دونوں خواجہ سراؤن مین جن کا اسباب قرق اور ضبط ہوا ایک خواجہ سرا نذیر علی جس کا نام تھا وہ قلعہ سے باہر رہتا تھا اوس کو واقعہ طلب لوگوں نے بہکا کے عدالت فوجداری مین قرقی بیجا کی درخواست دلوائی اور مسٹر ہنری طارنس کو اور راقم کو اور جو لوگ قرقی اور ضبطی مین دخیل تھے سب کو مدعا علیہ مقرر کیا مختارون کے ذریعہ سے جوابدہی ہونے لگی۔ مسٹر ہنری طارنس چونکہ اہل یورپ سے تھے بموجب قانون کے مجسٹریٹ اون کو تو ماخوذ نہ کر سکا مگر ہم لوگون پر فی الجملہ تشدد کیا اور مقدمہ طول ہوا مگر بعد اپیل کے صاحب مجسٹریٹ کے حکم سے مواخذہ جو راقم سے اور نظامت کے لوگون سے اوس نے قرقی بیجا کا تجویز کیا تھا وہ منسوخ ہوگیا مگر قرقی سب واگذاشت ہوگئی۔ اور اس حکم سے مسٹر ہنری طارنس کی اور نظامت کی بہت سبکی ہوئی۔ غرض جو امور شفقت اور عنایت نواب ناظم کے اوس تھوڑے سے عرصہ مین میری نسبت پیش آئے اور بعد اوس کے دفعتہ معاملہ پلٹ گیا ساری شرح اوس کی بہت طولانی ہے اور ایسے امور خلاف طبیعت کے پیش آئے کہ اب بھی اوس کے یاد کرنے سے ملال خاطر ہوتا ہے حالانکہ اب کسی تیج کا نہ وہان سے تعلق ہے اور نہ آیندہ امید تعلق کی ہے اس نظر سے جی نہین چاہتا کہ اون وقایع کی مفصل شرح کیجیے اسی کے ساتھ بنظر انتظام وقائع نگاری کے جہان تک ممکن ہے باجمال ساری کہانی وہان کی لکھی جاتی ہے۔ غرض عجیب اتفاق ہوا کہ دفعتہ نواب ناظم کا مزاج میری طرف سے برہم ہوگیا اور فی الجملہ مسٹر ہنری طارنس میرے مربی قدیم بھی مجھ سے ناراض ہوگئے۔ اگرچہ یہ دونون امر سحر سے میرے عقیدہ مین واقع ہوے جس کی شرح بین آیندہ کرونگا مگر مگر اس عالم اسباب مین کیونکر اثر سحر کا ہوا پہلے اوس کا نقل کرنا ضرور ہے بعد اوس کے کوایف مفصل اوس سحر کے ہم لکھینگے۔ مسٹر ہنری طارنس نے یہ تجویز کی کہ نظامت کا ایک دیوان مقرر کرانا چاہیے

اس امر کو نواب ناظم سے بیان کیا اور اوسپر اصرار کیا نواب ناظم نے تقرر دیوان کا قبول نہ کیا اسمین
کچھ شبہہ نہین ہے کہ اونھون نے جو نہ قبول کیا تو ساری پنچایت کی صلاح سے نہ قبول کیا جسمین
راقم بھی داخل تھا لیکن راقم نے نواب ناظم سے یہ عرض کیا تھا کہ میری دانست مین آپ ہرگز صاحب
اجنٹ کی صلاح سے انکار نہ کرین جیسا وہ کہتے ہین دیوان مقرر کر دیجیے اس واسطے کہ آپ متحمل
مخالفت کے اون کی صلاح سے نہین ہو سکتے آخرش حضور کو ماننا پڑیگا پھر کیا ضرور ہے اب
انکار کرنا پہلے ہی سے قبول کر لیجیے۔ اسپر نواب ناظم نے مجھ سے پوچھا کہ اگر مین نہ قبول کرون تو
خلاف میری رائے کے سررشتہ کے بموجب صاحب اجنٹ میرے اوپر جبر کر سکتے ہین اس امر مین یا
نہین۔ اوسکے جواب مین راقم نے عرض کیا کہ سررشتہ کے بموجب تو وہ جبر نہین کر سکتے لیکن نظامت
مین کون سے پچھلے سررشتہ کی رعایت ہوتی ہے آخرش آپ کو قبول ہی کرنا پڑیگا۔ جس شخص کو
صاحب اجنٹ دیوان مقرر کرایا چاہتے تھے اوس نے اور جو لوگ اوس کے معین اور مددگار تھے
سبھون نے مسٹر ہنری طارنس پر یہ امر ثابت کیا کہ نواب ناظم نے صرف راقم کی صلاح سے اوس
امر کو نہ قبول کیا اور قرینہ قوی اس امر پر یہ تھا کہ عرض بیگی کا کچھ اختیار مدار المہامی مین نظامت کے
دیوان کے مقرر ہونے سے گھٹ جاتا اس نظر سے مسٹر ہنری طارنس میری طرف سے کچھ برہم ہو رہے اور
جس شخص کو عہدۂ دیوانی کے واسطے مسٹر ہنری طارنس نے طلب کیا تھا اوس نے معزول خواجہ سرا اون
سے ساز و آمیز کر کے یہ وعدہ کیا کہ اگر نواب اوس کو دیوان مقرر کر دین تو اون کو وہ بحال کر دیگا۔
نواب ناظم نے شیر کے شکار کے واسطے سفر کیا تھا راقم بھی اون کے ہمراہ تھا دفعتہً اون کے انقلاب
مزاج سے چند اسباب لغو سے جن کا ذکر فضول و طول ہے راقم بیماری کا عذر کر کے مرشداباد مین
چلا آیا۔ یہان مسٹر ہنری طارنس نے اپنی بدمزگی طبیعت کا عذر کر کے مجھ سے ملاقات نہ کی اور نواب
ناظم نے اون کو ایک خط لکھ بھیجا کہ عرض بیگی بدون ہماری اجازت کے یہان سے اوٹھ گیا۔ اس
واسطے مین نے اوس کو معزول کر کے دوسرے شخص کو اوس کی جگہ پر مقرر کیا۔ مسٹر ہنری طارنس نے
اس خط کا جواب لا و نعم کا کچھ نہ لکھا بعضے کہتے ہین کہ عرض بیگی کے عہدہ سے صاحب اجنٹ کی

ایسا کہ بموجب نواب ناظم نے مجھکو معزول کیا مگر بہر صورت وہ ہرگز راضی نہ تھے کہ مین اپنے قدیم عہدہ سے معزول ہون۔ اگرچہ اب اس واقعہ سے مین خود وہان نہ رہا لیکن اس مین بھی کچھ شبہہ نہین ہے کہ مسٹر ہنری طارنس سے جب مجھ سے ملاقات ہوتی تو مین اپنی طرف سے اونکا مزاج بہت صاف کردیتا اور وہ ہرگز مجھکو مرشدآباد سے اوٹھنے نہ دیتے لیکن بہ نظر اون بدخیرون کے جن سے میرے مخالف لوگون نے اون کے کان بھر رکھے تھے وہ چاہتے تھے کہ چند روز اظہار اون کی بدمزگی مزاج کا میری طرف سے رہے چنانچہ اپنی کچہری کے سررشتہ دار سے جب اوس نے میری معزولی کے خطوط جو نواب ناظم نے پہلے عرض بیگی کے عہدہ سے اور بعد اوس کے ڈیوڑھی کی دیوانی سے بھیجے تھے پیش کیے اور جواب پوچھا کہ کیا لکھا جائے اونھون نے کہا اگرچہ فلانے شخص سے خلاف توقع کے نواب ناظم کو مشورہ دینا میرے مشورہ کے خلاف ظہور مین آیا لیکن مین ہرگز راضی اونکی معزولی سے خصوص اون کے قدیم عہدہ سے نہین ہون۔ خیر ان خطون کو رکھو سمجھ کے جواب لکھا جائے گا۔

کوائف سحر کے جو اوپر مرشدآباد میں میرے اور مسٹر ہنری طارنس کے کیے گئے

اب کوائف سحر کے جو میرے اوپر اور مسٹر ہنری طارنس پر ہوے مین نقل کرتا ہون حقیقت یہ ہے کہ قبل مرشدآباد مین جانے کے سحر کی طرف سے میرے دل مین یہ عقیدہ تھا کہ اس زمانہ مین چونکہ جمیع علوم ظاہری اور باطنی مین کمی ہے کہین اس کا وجود نہین ہے جو کچھ اس زمانہ مین لوگ کہتے ہین اور کرتے ہین بر اٹھکوسلہ ہے اور شعبدے مین کچھ اثر اوس مین نہین ہے۔ یہ امر مرشدآباد مین میرے دل سے نکل گیا اور اب مجھے یقین کلی ہے کہ سحر مین اب بھی اوسی طرح کا اثر ہے جیسا پچھلے زمانہ مین سنتے تھے۔ کوائف توجہ اور عنایت اور شفقت مسٹر ہنری طارنس کے میرے اوپر جو تھے پچھلے حکایات جو مین ذکر کرچکا ہون اوس سے ہر ایک کو معلوم ہوگا کہ کس قدر شفقت اور عنایت تھی اور تھوڑی ہی سی صحبت مین جو نواب ناظم کو عنایت و شفقت شروع ہوئی اوس کی شرح کرنا فضول ہے۔ مجھے خوب عقیدہ واثق ہے کہ دونون کی طبیعت دفعۃً میری طرف سے صرف جادو کے زور سے پھر گئی۔ پہلے مدت تک مجھکو اس کا تصور نہ تھا حالانکہ یہ چار برس برابر ایام قیام مرشدآباد مین انواع اقسام طرح سے میرے اوپر جادو ہوئے مگر میرے پلنگ کے نیچے کبھی تکیون مین کبھی مسند کے نیچے کبھی

آمد و رفت کے راستہ مین عجیب عجیب چیزین پائی گئین۔ لونگین اور سیندور اور الائچی و سوئیان
اور کالی مرچین اور نئی نئی چیزین بنی ہوئین لوہے وغیرہ کی نکلین اور پھینک دی گئین۔ ایک دفعہ
پاخانہ مین جس زینہ پر مین اکثر بیٹھتا تھا دیکھا کہ ایک مٹی کا برتن ہے اوسپر دوسرا مٹی کا برتن
بند ہے یہ دیکھ کے مین نے رفع حاجت نہ کی اوٹھ کھڑا ہوا اوس کو اوٹھوا کے جو دیکھا تو اوس مین
ایک چراغ کسی چیز کے برادہ کا بنایا ہے اور اوس مین کسی جانور کی چربی بھر کے چراغ جلایا ہے
اوس کے گرد سیندور اور کچھ اور چیزین ہین اور جس مٹی کے برتن مین وہ رکھا تھا اوس مین اور
جو برتن بند تھا دونون مین کسی قسم کے حروف غیر متعارف لکھے ہوے تھے اوس کو اوٹھا کے
پھنکوا دیا چونکہ بہت سے لوگ شاگرد پیشہ کے قریب تیس چالیس آدمی بلکہ کچھ زائد نظامت کی
طرف سے میری ڈیوڑھی پر متعین رہتے تھے اور پچھلے عہدہ مین بھی چوبدار اور ہرکارے اور پہرہ
تلنگون کا متعین تھا اور صبح اور شام ہر کارخانہ سے وردی پہونچانے کو بہت سے لوگ آیا کرتے
تھے۔ سیکڑون آدمی سلام کرنے کو اور ملاقات کے واسطے آتے تھے کچھ اس کا بند و بست نہ ہوسکا
اور یہ بھی نہ کھلا کہ کون شخص ایسی حرکت کیا کرتا تھا اور مجھے یقین تھا کہ اسما اور اوراد اور تلاوت
کلام اللہ کی اور حزب البحر وغیرہ جو مین پڑھتا تھا اوس سے میری حفاظت تھی کسی طرح کا ضرر نہ
پہونچ سکا چنانچہ ایک شخص نے میرے ہوا خواہون مین مجھکو یہ بھی خبر پہونچائی کہ ایک بہت بڑا جادوگر مشہور
یہ کہتا تھا کہ اگر کوئی [1] ............ تھا خدا جانے کیا سبب ہے کہ جو جادو اوپر
ہوتا ہے وہ [2] اور جب دفعۃً جناب عالی نواب ناظم اور صاحب اجنٹ کے مزاج میری جانب سے
بدل گئے خوب یقین ہوا کہ سحر نے اثر کیا اس کے ساتھ یہ بھی خوب یقین تھا کہ صاحب اجنٹ ہرگز
میری برخاست جایز نہین رکھین گے۔ اب ایک طرفہ معاملہ پیش آیا جس سے اثر سحر کا آفتاب
نیمروز کی طرح سے ظاہر ہوگیا۔ مسٹر ہنری طارنس ہفتہ عشرہ کے واسطے کلکتہ کے عازم ہوے ایک
دھنوے کا جہاز نظامت کا تھا وہ آمادہ اون کے لیجانے کے واسطے ہوا جس دن صبح کو وہ سوار
ہونگے اُس کے قبل شام کو ایک شخص نے مجھکو آکے خبر دی کہ آپ اسی وقت جا کے صاحب اجنٹ کو

[1] یہان کاغذ پھٹا ہے اس لیے کچھ عبارت رہ گئی۔ [2] ایضاً۔

ذکر تاثیر عمل علوی کا جو راقم نے کیا

منع کیجیے کہ اس جہاز پر نہ سوا ہون دو آدمی ساحر اوس جہاز پر بٹھلائے گئے ہین اور اونھون نے وعدہ مصمم کیا ہے کہ صاحب اجنٹ کلکتہ مین پہونچ نہین سکین گے راستہ مین ہم اون کو تمام کر دینگے۔ اگرچہ اب سحر کی تاثیر کا یعنی زمانہ مین اون کے عامل موجود ہونے کا مجھکو یقین ہوگیا تھا لیکن اسکے ساتھ اتنی تاثیر سریع کا مجھے مبالغہ معلوم ہوا اور اوس وقت کبھی عادت صاحب جنٹ کے پاس جانے کی نہ تھی اور وہ میری ملاقات سے انکار بھی کر چکے تھے کچھ وہان جانا اور اون سے اسکی اطلاع کرنا بیہودہ معلوم ہوئی مین نہ گیا صبح کو وہ سوار ہوے جہاز اوسی دن شام کو یا دوسرے دن کلکتہ مین پہونچا جو نہین مسٹر طارنس نے ارادہ جہاز پر سے اوترنے کا کیا دفعتہً مصروع ہو کے گر پڑے اور مجنون ہو گئے دو تین دن کے عرصہ مین قضا کر گئے کسی دوسرے شخص کو یقین ہو یا نہ ہو مجھکو اوس وقت سے عقیدہ واثق ہوگیا کہ زمانہ مین ساحر کامل اب تک موجود ہین۔ اسی مقام کے مناسب ذکر تاثیر اعمال علوی کا ہے چونکہ راقم کو مرشدآباد مین ایسے امور پیش آنے سے نہایت رنج تھا اوسی حالت مین مین نے ایک عمل نہایت تضرع اور زاری کے ساتھ پڑھا اور یہ دعا کی کہ اسد تعالی سب میرے دشمنون کو جو باعث میرے ایذا کے ہوے ہین ہلاک اور خراب کرے عجیب اتفاق ہوا کہ جناب عالی نواب ناظم ہنوز سفر مین تھے کہ وہان ایک شخص متہم چوری کا کیا گیا یا حقیقت مین کسی خواجہ سرا کی کوئی چیز اوس نے چرائی تھی اوس شخص پر ناظم اور ستم ہوا کہ وہ شخص مرگیا۔ ہر روز ظاہرا بھی کے پاون مین باندھ کے سفر مین اوس کو لیجاتے تھے جب لشکر فرودگاہ پر پہونچتا تھا تو اوس پر ضرب اور شلاق ہوتی تھی آخرش وہ شخص متحمل نہ ہوا مرگیا۔ صاحب مجسٹریٹ نے مرشدآباد کے سارے رفقا اور مصاحبین نواب ناظم کی دار و گیر کی۔ خود نواب ناظم چونکہ محکوم عدالت نہین ہین محفوظ رہے اور سب خواجہ سرا اور رفقا ماخوذ ہوے سب پر جرم اوس شخص کے ہلاک کا ثابت ہوا خصوص وہ ذات شریف جو میری جگہ پر عرض بیگی مقرر ہوے تھے سشن کی عدالت سے سب کے واسطے چودہ چودہ برس کی قید ہوئی عرض بیگی جو ظاہر امر د شریف تھا کہ اپنے تئین

سید کہتا تھا وہ کسی قسم کا زہر اپنے پاس رکھتا تھا۔ جب حکم اوس کے محبس مین لیجانے کا ہوا وہ تو
زہر کھا کے مرگیا اور سب دس بارہ آدمی خواجہ سرا وغیرہ پابجولانہ اور مشقت کے ساتھ مقید ہوے
بعد مرافعہ کے صدر عدالت مین صرف دو خواجہ سراؤن کی رہائی ہوئی کہتے ہین کہ گواہون کی
ہمرسانی مین اور تدابیر مین قریب ایک لاکھ روپیہ کے اونھون نے خرچ کیا اس سبب سے اون کی
رہائی ہوئی مگر جب تک صدر عدالت سے حکم اون کی رہائی کا ہو وہ دونون بھی پابجولانہ اور
بامشقت مقید رہے اور جب اون کی رہائی ہوئی تب گورنر جنرل کے حکم سے اون کا جناب عالی
کی رفاقت سے بلکہ مرشداباد سے اخراج ہوا اور خود جناب عالی اس امر مین نہایت بدنام
ہوے چنانچہ اب پندرہ برس کے بعد جب جناب عالی کچھ اپنے طلب مقاصد کے واسطے ولایت
مین گئے ہین وزیر ہندوستان نے بعضے اون کے مطالب کی نامنظوری کے واسطے وہی بدنامی
جناب عالی کی پیش کی غرض مجھکو خوب عقیدہ واثق ہے کہ وہ سب کچھ جو واقع ہوا صرف میرے
عمل کی تاثیر سے ہوا اس واسطے کہ اوس عمل کی تاثیر مین لکھتے ہین کہ وہ کبریت احمر ہے نالائقون
کو اوسے مت سکھاؤ۔ اب یہان ایک اور عنایت اور شفقت ایزدی کو جو ہمیشہ اس نالایق پر
مصروف رہی ہے بیان کرنا ضرور ہوا یعنی وہ میری علیحدگی جناب عالی کے پاس سے
پھر باقتضاے عَسٰی اَنْ تَکْرَہُوا شَیْئًا وَّهُوَ خَیْرٌ لَّکُمْ ہوئی اگرچہ مجھکو یقین ہے
کہ اگر مین بدستور اپنے عہدے پر جناب عالی کے ہمراہ ہوتا تو ایسی سخافت واقع نہ ہونے
پاتی باایں ہمہ اگر سب حمقا اور نالایق لوگ میری ممانعت نہ مانتے اوس صورت مین
خدانخواستہ راقم بھی اوس بلا مین مبتلا ہو جاتا۔ اس واسطے جناب اقدس الٰہی نے مجھکو
اوس سے نجات دی الغرض بعد ان حوادث اور سوانح کے خصوص مسٹر ہنری طارنس کی وفات کے بعد
اگر مین ہنوز اپنے عہدون پر بحال ہوتا تب بھی بالضرور استعفا دیتا لیکن مجھے ایک بڑا کھٹکا تھا
کہ چار برس تک مین نواب امیر النسا بیگم کی ڈیوڑھی پر رہا لاکھون روپیہ میرے ہاتھ سے خرچ ہوا اور
عرض بیگی کے اور مدار المہامی نظامت کے عہدے پر اگرچہ تھوڑے دن قیام ہوا وہان بھی بہت

بڑی بدرفاقت رفقا سے عسیٰ ان تکرھوا شیئا وھو خیر لکم

روپیہ میرے ہاتھ سے اوٹھا ہے واصلات کے بکھیڑے مین سب حمقا مدت تک مجھے جھلاوینگے
اگرچہ مین اس قدر بے لوث تھا کہ اگر عاقلانہ مجھ سے حساب سمجھتے تو دس بیس دن مین فراغت
ہوجاتی لیکن اس کا ہرگز گمان نہ تھا خصوص بعد مسٹر ہنری طامس کے قضا کرنے کے ایک
صاحب مرشد اباد کے جج تھے وہ قائم مقام اجنٹ گورنر جنرل ہو گئے اور بعضے وجوہ سے جس کی
شرح یہان عبث اور طول ہے وہ مجھ سے کچھ ناراض تھے اونھون نے بجرو احلا اس کے جو خطوط
میری معزولی کے باب مین دونون عہدون سے نظامت سے آئے تھے اور مسٹر ہنری طامس نے جواب
اوس کا نہین لکھا تھا منظوری کا جواب لکھ کے بھیجدیا اس سبب سے مجھکو نہایت دغدغہ پیدا
ہوا کہ واصلات کے بکھیڑے مین مجھکو لوگ بہت زحمت دینگے اس عرصہ مین کپتان مگر گیر نام
ایک صاحب مستقل گورنر جنرل کے اجنٹ مقرر ہوے یہ صاحب پچھلے دنون مین لارڈ اکلنڈ کے
مصاحب تھے جب راقم فارسی دفتر کا میر منشی تھا مجھکو خوب جانتے تھے راقم چھ مہینے سے زیادہ
واصلات سمجھانے کے انتظار مین وہان مقیم رہا اور باوصف دن کی تاکید کے کسی نے واصلات
نہ سمجھی اور اونھون نے اہالی دفتر سے بالا بالا تحقیقات کر کے میری بے لوثی پر یقین کیا اور مجھے اجازت
دی کہ تم جہان جی چاہے چلے جاؤ ساری کیفیت اس کی بھی بہت طول ہے کچھ اوس کے ذکر کرنے
سے فائدہ نہین ہے۔ اسی عرصہ مین لکھنؤ سے میری بتاکید طلب ہوئی اور درصورت
تاخیر کے احتمال ضرر کا تھا چنانچہ بنظر نہایت تاکید کے ایک ہزار روپیہ میرے مصارف
راہ کے واسطے گیا مگر اوسی واصلات سمجھانے مین مجھکو اس قدر تاخیر ہوئی کہ موجب
ناراضمندی وہان کے ارباب اقتدار کا ہوا اور وہ ہزار روپیہ پھیر دینا پڑا اور اگر مین
فوراً طلب کے وقت یہان پہونچ جاتا تو ظن غالب بہت ترقی کا تھا بسبب تاخیر
کے کچھ ظہور مین نہ آیا۔ قریب دو برس کے مین خانہ نشین رہا کہ اتنے مین اودھ کی
سلطنت سرکار انگریزیہ نے ضبط کرلی جس دن ضبطی کا حکم بادشاہ کو سنایا گیا راقم اپنے گھر مین بیٹھا
.... بتاکید میری طلب ہوئی اور بادشاہ نے اپنے پاس مجھے بلا کے نہایت تاکید سے دوسرے یا تیسرے دن

راقم کی لکھنؤ سے طلب ہوئی اور ایک ہزار روپیہ راہ کے مصارف کا ... وہان ... سے مین طلب ہو گیا

ضبطی کے مجھے کلکتہ کی روانگی کا حکم دیا یہانتک تاکید تھی کہ اوسی طرف سے مین روانہ ہوجاؤن اور پھر گھر مین نہ جاؤن ایسے اضطراب مین مجھکو روانہ کیا کہ طبیعت نہایت منتشر ہوئی مین مخفی ایک شب کے واسطے اپنے عزیزون سے رخصت ہونے کے لیے گھر مین آیا اوس کی صبح کو کلکتہ کی طرف روانہ ہوا اور بادشاہ کو اون کے خیر طلبون نے صلاح دی تھی کہ بذات خود انگلستان کی طرف روانہ ہون اور مرافعہ اپنی مظلومی کا ملکۂ معظمہ کے حضور مین اور پارلیمنٹ مین بذات خود اصالتاً پیش کرین حقیقت مین یہ راے بادشاہ کے واسطے بہت بہتر تھی اگر ایسا کرتے دو برس جو اونھون نے قلعہ مین رہنے سے مصیبت جھیلی اوس سے محفوظ رہتے اور غالب گمان قریب بیقین کے ہے کہ جو مآل اب بادشاہ کے واسطے ہوا اوس سے براتب بہتر ہوتا۔ الغرض پہلے تو بادشاہ نے اسی عزیمت پر کلکتہ کی روانگی کا قصد کیا چنانچہ اسی کے بند وبست کے واسطے پہلے راقم کو روانہ کیا اور تھوڑے دنون کے بعد خود بھی روانہ ہوے مگر چونکہ جبلت سے ضعیف القلب ہین اور دریا کے سفر سے اون کو نہایت خوف وخطر تھا کلکتہ مین پہونچ کے راے بدل گئی اپنی عزیمت موقوف کی ملکہ کشور اپنی والدہ ماجدہ کو اور مرزا حامد علی بہادر ولیعہد کو اور مرزا جواد علی سکندر حشمت اپنے بھائی کو جو اپنے باپ کے وقت مین جنرل کہلاتے تھے ولایت کی روانگی کے واسطے تجویز کیا اور راقم کو سفیر مقرر کیا اور حضرت ملکۂ معظمہ دام اقبالہا کے نام پر جو عریضہ لکھا تھا اوس مین یہ لکھا کہ مین نے اپنی والدہ اور اپنے بیٹے اور اپنے بھائی کو صرف حضور کی دربار داری کے واسطے روانہ کیا ہے اور مولوی محمد مسیح الدین خان بہادر کو جو اس سیہ کار کا نام ہے اپنا مختار اور وکیل استغاثہ پیش کرنے کے واسطے مقرر کیا ہے اون تینون آدمیون کو مطلق کچھ میرے مقدمہ سے اور دعوے سے علاقہ نہین ہے اوس کا انجام اور انفصال صرف میرا وکیل بذات خود کریگا فقط۔ اور قبیل روانگی کے راقم نے بادشاہ کے حضور مین عرض کیا کہ جس امر کے واسطے قبلۂ عالم فدوی کو اور اپنے عزیزون اس سفر دور دراز مین بھیجتے ہین بہت صعب امر ہے اور انجام اوس کا

سلطنت اودھ کی ضبطی کے بعد راقم کو بادشاہ نے سفارت پر مقرر کر کے پہلے کلکتہ کی طرف روانہ کیا

ملکہ اور ولیعہد اور جنرل سکندر حشمت ولایت جانے کے واسطے تجویز ہوے اور راقم سفیر مقرر کیا اور ملکۂ معظمہ کے حضور مین بادشاہ نے لکھوایا کہ اون تینون کو مقدمہ سے کچھ علاقہ نہین وہ صرف [illegible]

موقوف نہایت صبر اور تحمل اور محنت اور مشقت اور مصارف کثیرہ پر ہے اگر پیچھے سے گھبرا کے نقدی قبول کرلینا منظور رہے تو ناحق اس امر کو آپ اختیار فرماتے ہین مجھے حکم ہو راقم یہین بہت اچھا بندوبست سلطان عالم کے واسطے کروا دیوے - اسپر ارشاد ہوا کہ مین بھیک مانگون گا اور دریوزہ گری کرون گا مگر زنہار ایک حبہ نقدی مین نہین قبول کرون گا - زنہار تم اس طرح کی گفتگو کبھی نہ کیجیو - غرض راقم معہ سارے قافلے کے اٹھارویں جون ۱۸۵۶ء کو بنگال نام جہاز پر سوار ہوا اور جہاز نے کلکتہ سے لنگر اوٹھایا - اب چونکہ وہی سب نالایق لوگ جو سلطنت کی ضبطی کے باعث ہوئے تھے سب بادشاہ کے ہمراہ تھے اور وہی دراندازیان اور سازشین اور جوڑ بندیان بدستور تھین ملکہ کشور کے ساتھ بعضے مفسد جن کی کرنیل سلیمن نے شکایتین لکھی تھین اور وہ چھپ کے بلو بک مین ارباب پارلیمنٹ کے پاس پیش تھین کہ وجوہ ضبطی سلطنت مین ایک وجہ مفسدہ پردازی اون لوگون کی لکھی گئی تھی اون ایک سو چالیس آدمی کے زمرہ مین جو ہمارے ساتھ روانہ ہوئے شریک ہو گئے - بعضے لوگ جو لکھنؤ مین قدیم سے جعل ساز مشہور تھے اون کو اون مفسدون نے پیچھے بلا لیا کہ دوسرے جہاز پر سوار ہو کے اسکندریہ مین شامل ہو گئے اور بعضے خواجہ سرا جہلا او بعضے دو دو پیسے کے آدمی تینون صاحبون کے ہمراہ گئے کہ وہی سب ون تینون سرکارون مین بیش بیش اور با اقتدار تھے چنانچہ بعد لندن مین پہونچنے کے کرنیل سیکس جو اوس عرصہ مین ایسٹ انڈیا کمپنی کے چیرمین تھے ایک دن وہ راقم سے کہنے لگے کہ مولوی صاحب ہم آپ کے بڑے شکر گزار ہین کہ آپ ہمارے دعوون کے سب گواہ ہمراہ لیکے آئے ہین پہلا فساد جو مرزا ولیعہد بہادر کے ہمراہیون سے ہوا وہ یہ تھا کہ بعضے رقوم جواہرات گران بہا کہ جو بادشاہ نے حضرت ملکہ معظمہ کی نذر کے واسطے ہمراہ کیے تھے وہ مرزا ولیعہد بہادر کے مفوض ہوئے تھے اور ایک خواجہ سرا حبشی اون کی طرف سے خزینہ دار تھا جب بندر سویس مین جہاز کا لنگان ہوا چونکہ وہ بڑا بھاری جہاز گھاٹ تک نہین جا سکتا تھا اس واسطے ایک اور چھوٹے جہاز پر سب مال و اسباب اوتار کے گھاٹ پر لیجاتے تھے رستہ مین اون خواجہ سرا صاحب نے جو خزینہ دار تھے ظاہر کیا کہ وہ

[illegible]

رقوم جواہرات گران بہا جس کی قیمت واقعی مجھے نہین معلوم تھی مگر میری تخمین مین دو تین لاکھ روپیہ سے زیادہ کے نہ تھے کم کا احتمال ہے اونھون نے بڑے جہاز سے چھوٹے جہاز پر آنے کے وقت اون کو ایک خاصدان مین رکھ کے اپنے ایک خدمتگار کی تحویل مین سپرد کیا تھا جو ڈیڑھ دو روپیہ مہینے کا اون کے پاس نوکر تھا اوس کے ہاتھ سے وہ خاصدان بحر زخار مین گر پڑا۔ اب اس قضیہ مین غوض کرنا چاہیے اول تو وہ رقوم گران بہا صندوق سے نکال کے خاصدان مین بدون کسی صلاح مشورہ پوچھنے کے رکھ لینا۔ بعد اوس کے خزانہ دار صاحب خود اس چھوٹے سے خاصدان کے بوجھ کے کاہے کو متحمل ہوتے اپنے دو پیسے کے خدمتگار کو سپرد کر دیا اور اوس کو بھی اپنی آنکھ کے سامنے نہ رکھا اجازت دی جہاز پر جہان چاہے بیٹھے۔ غرض واقعی حقیقت اس معاملہ کی خدا کو معلوم ہے بعضے کہتے ہین کہ وہ امر ابتدا سے بادشاہ کے ایک محل کے بندوبست کے بموجب ظہور مین آیا اور وہ خاصدان بجنس اوس محل کے پاس داخل ہو گیا۔ یا کلکتہ سے وہ مال گیا ہی نہ تھا العلم عند اللہ

لندن مین آٹھوین دن ملکہ کشور کا دربار ہوا تھا سکرمون بیان بادشاہ کی مستورات ملاقات کے واسطے آئی تھین

غرض لندن مین پہونچ کے بادشاہ کے مقدمہ کا بہت عمدہ بندوبست ہوا۔ اول ملکہ کشور کا آٹھوین دن دربار مقرر کیا کہ پنجشنبہ کو سیکرمون بیان تشریف لاتی تھین اور شرف اون کی ملاقات سے ہوتی تھین متوسطین سے لیکے اونچے طبقہ تک کتر انگلستان وغیرہ کی عورتون مین کوئی باقی ہوگی جو اون کی ملاقات کے واسطے نہین آئی۔ ملکہ معظمہ کی مصاحبین بھی تشریف لائین یہان تک خود ملکہ معظمہ دام اقبالہا و دولتہا کی خواہش ملاقات کی ہوئی اور ایک خوبصورتی سے ملکہ معظمہ سے ملاقات ہوئی کہ جب سے انگلستان کی سلطنت قائم ہوئی ہے کبھی وہان ایسا امر ظہور مین نہین آیا تھا یعنی زنانہ دربار ہوا کہ کوئی مرد وہان نہ تھا اور دربار خاص مین صرف ملکہ کشور اور دونون شہزادے اور راقم گئے ملکہ کشور سے تو ملکہ معظمہ نے ہاتھ ملایا اور خود بیٹھین اور محاذات مین ایک اوسی نہج کی کرسی پر ملکہ کشور بیٹھین اور مرزا ولیعہد بہادر ایک پہلو مین ملکہ کشور کے اور ایک پہلو مین مرزا اسکندر حشمت کھڑے ہوئے اور پشت پر ملکہ کشور کے راقم کھڑا ہوا اوس وقت ملکہ کشور نے اپنے چہرہ سے

برقع اوٹھایا اور میری پشت پر سرجارج کلارک کھڑے ہوے اس واسطے کہ اوس
وقت تک مین بخوبی انگریزی مین گفتگو نہین کرسکتا تھا تاکہ میرے ذریعہ سے
ترجمہ ملکۂ کشور کی اور ملکۂ معظمہ کی گفتگو کا کرین اور جب گاڑی سواری ملکۂ کشور
کی قصر سلطانی کے برامدے مین پہونچی مجھے حکم ہوا کہ تم اپنے طور پر بند وبست
زنانہ کا کرکے ملکۂ کشور کو اوتار کے لیجاؤ اس مین ملکۂ معظمہ نے تین چار بڑی بڑی
لیڈیون کو بھیجا وہ ملکۂ کشور کو اوتار کے لے گئین اور جب دونون ملکہ آمنے سامنے
بیٹھین اوس وقت راقم نے خریطہ بادشاہ کا گذرانا۔ اوس کو ملکۂ معظمہ نے اپنے ہاتھ مین لے لیا اور
جب تک بیٹھی رہین وہ ہاتھ مین رہا۔ قریب پچیس تیس بڑی بڑی لیڈیان اور سب شاہزادیان
اور چھوٹے چھوٹے شاہزادے ملکۂ معظمہ کے بائین پہلو پر کھڑے رہے۔ اس مین ملکۂ معظمہ نے بعد
گفتگو ذوق شوق ارشاد کیا کہ میرا بڑا بیٹا یعنی پرنس آف ویلیز جو ولیعہد سلطنت برطانیہ اعظم ہین چونکہ
پندرہ سولہ برس عمر کے ہین اس واسطے اون کو اجازت یہان آنے کی نہین ہوئی اگر آپ اجازت
دیوین تو وہ بھی آوین۔ ملکۂ کشور نے فرمایا آپ کا بیٹا میرا بیٹا ہے آپ بے تکلف اون کو بلا دین
بعد اوس کے ملکۂ معظمہ نے دونون شاہزادون کو اور راقم کو حکم دیا کہ اوس کے تیسرے دن ہم تینون
آدمی کھانے کی میز پر حاضر ہون اور یہ ایما کی گئی کہ ہر تقریب مین جو ملکۂ معظمہ کے یہان ہوگی ہم
تینون شخصون کی طلب ہوا کریگی لیکن تقدیر نے مجاز نہ کیا یعنی دوسرے دن کلکتہ
سے تار برقی پر خبر آئی کہ بادشاہ کو قلعہ مین مقید کیا ہے وہ سارا بند وبست جو
وہان ہوا تھا سب ملتوی ہوگیا اور قبل حضوری کے ملکۂ معظمہ کے دربار مین ایک
اور فتور پیدا ہوا کہ کلکتہ مین مفسدون نے بادشاہ کو ورغلایا کہ راقم کو عہدۂ سفارت
سے معزول کرین اور کپتان اوزلی نام ایک شخص جو کسی سخت قصور کے سبب
سے ہندوستان مین معزول ہوگیا تھا اوس کو سفیر مقرر کرین بادشاہ نے میری
معزولی تو قبول نہ کی مگر کپتان اوزلی کو لقب ایجنٹ ان چیف اور خطاب کرنیل کا عطا کرکے

رجسٹرڈ نمبر ہندوستان ل ۴۷۰۱

# الناظر

ایڈیٹر — ظفر الملک علوی

الناظر پریس لکھنؤ میں باہتمام اسحاق علی علوی چھپا

قیمت سالانہ　　　　قیمت فی پرچہ

بسم اللہ

# فہرست مضامین بابت ماہ اپریل سنہ ۱۹۲۸ء

جلد ۳۴



ظ

# نئی کتابیں

ترجمۂ تاریخ ابن خلدون کی گیارہ جلدیں عرصہ ہوا مکمل ہو گئی تھیں اور سالہا سال سے فراہم کی جارہی ہیں۔ حال میں دو جلدیں اور شایع ہوئی ہیں۔ بارہویں جلد میں علاوہ دیگر حکمرانان اسلام کے یمین الدولہ سلطان محمود بن امیر سبکتگین کے حالات، جے پال، انند پال، بجے راؤ، رکالی چند، برم دیو، اور چند پال جیسے سورما راجاؤں کی جان توڑ کوشش مقاومت اور بھٹنیر، ملتان، گوالیار، کالنجر، نگر کوٹ، تھانیسر، کشمیر، قنوج، متھرا، مہابن، نہر والہ اور سومنات کی لڑائیوں کا تذکرہ ہے۔ قیمت سے ر

تیرہویں جلد میں سلاطین غوریہ کے انساب و حالات، دہلی، اجمیر، بنارس، گوالیار، میرٹھ، علیگڈھ، کالپی اور بدایوں وغیرہ کی فتوحات، کھانڈے راو، پتھورا، بھیم دیو، جے چند، اور ہیمراج جیسے سورما راجاؤں کی جان توڑ کوششیں، سلطان شہاب الدین غوری کے مجاہدات، اور سپہ سالاران دیلم، آل بویہ، حکمرانان آذربائیجان، فرمانروایان بطیحا اور شاہان دینور و سامانیان کے سچے واقعات ہیں قیمت سے ر ذکر ہے۔ خواجہ محمد عبد الحی فاروقی اُستاذِ تفسیر جامعہ ملیہ کی مشہور تفسیر "الفرقان فی معارف القرآن" کی تازہ ترین جلد جس میں پارۂ عم کی تفسیر ہے۔ قیمت سے ر

عربوں کا تمدن۔ ڈاکٹر جوزف ہیل، ایک قابل جرمن مستشرق نے عربوں کے تمدنی حالات کے متعلق جسقدر معلومات مغربی زبانوں میں مہیا ہے، سب کو اس رسالہ میں جمع کر دیا ہے۔ جسکا ترجمہ سید نذیر نیازی بی اے (جامعی) نے کیا ہے۔ قیمت ۱۲ر

صلاح کار۔ چودھری محمد علی صاحب تعلقہ دار ردولوی نے، جسکا انداز تحریر بالکل مخصوص ہے، یہ کتاب اس غرض سے لکھی ہے کہ زن و شو کے تعلقات پر اب سنجیدگی کے ساتھ نئی روشنی کے ماتحت غور و خوض ہونے لگا ہے اور لوگ اس بارے میں نیک مشورہ کے محتاج ہیں۔ صلاح کار کے مشورے ممکن ہے کہ ہر تعلیم یافتہ شخص کے لیے لایق پذیرائی نہ ہوں، لیکن اگر اس مسئلہ پر کسی قسم کی رائے قائم کرنا منظور ہے، تو اس کتاب سے ہر شخص کو بڑی مدد مل سکتی ہے۔ جن لوگوں کو اس کی فکر نہیں کہ بی بی کیسی ہو، کب ملے، اور اُسکے ساتھ کیسا برتاؤ کرنا یا اُس سے کیا توقعات رکھنا چاہیے۔ وہ اس کتاب کے مطالعہ کی زحمت نہ گوارا فرمائیں۔ قیمت ۱۲ر

**منیجر الناظر بک ایجنسی۔ لکھنؤ**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# الناظر

نمبر ۴ جلد ۳۴ اپریل سنہ ۱۹۲۸ء

## مستشرقین انگلستان کی سب سے پہلی انجمن

(از مولوی حامد حسن قادری لکچرار فارسی سینٹ جانس کالج - آگرہ)

انگلستان کا تعلق ممالک مشرقی سے بہت قدیم ہے۔ لیکن حکومتِ ہندوستان نے اس تعلق کو جتنا قریب و وسیع کر دیا وہ پہلے میسر نہ تھا۔ ہندوستان نے نہ صرف انگریزوں کے جیبوں کے لیے اپنے خزانے کھول دیے بلکہ اُنکے تشنہ دلوں کی بھی اپنے علوم و فنون کے چشموں کی طرف رہنمائی کی۔ البتہ جس ذوق و شوق اور ہمت و مردانگی سے اُن تشنگان علم و ادب نے آبحیات تک راستہ پایا اور ظلمات سے نکال کر پیاس بجھائی وہ لائقِ صد آفریں ہے۔

انھیں کوششوں کا ایک قدم یہ تھا جو غالباً اپنی نوع کا قدم اولیں بھی تھا کہ انگلستان میں سنہ ۱۸۲۸ء میں ایک سوسائٹی بنام "اورنیٹل ٹرانسلیشن فنڈ" قائم کی گئی۔ جس کا مقصد تمام ممالک مشرقی کے علم و حکمت کے موتی رول لینا تھا۔ اسکے مربی و سرپرست انگلستان کے بادشاہ ولیم چہارم تھے۔ نائبان مربی میں بائیس علما و امرا کے نام ہیں جن میں چند یہ ہیں:-

هز مجسٹی بادشاہ بلجیم
هز رائل ہائنس ڈیوک آف سسکس
هز رائل ہائنس ڈیوک آف کیمبرج

ہز رائل ہائینس ڈیوک آف گلاسسٹر
ہز گریس لارڈ آرچ بشپ آف کینٹر بری
ہز گریس ڈیوک آف ولینگٹن
لارڈ ولیم بنٹینک گورنر جنرل ہندوستان
سر رابرٹ پیل ممبر پارلیمنٹ
سر جان مالکم گورنر بمبئی۔

اس انجمن کے صدر مشہور مستشرق سر گور اوزلے تھے۔ نائبان صدر پانچ اشخاص تھے جن میں پہلا نام ارل آف منسٹر کا ہے۔ آنریری سکرٹری جے۔ سی۔ ہائٹن اسکوائر ایم اے تھے۔
اس "فنڈ" کے ممبر بنانے اور چندہ وصول کرنے کے لیے کلکتہ، مدراس، اور روم (اٹلی) میں شاخیں قائم کی گئیں۔

---

ہمارے سامنے اورینٹل ٹرانسلیشن فنڈ کی جو فہرست مطبوعات ہے وہ صرف چار سال ۱۸۲۸ء تا ۱۸۳۲ء) کا کارنامہ ہے۔ اس میں ۳۰ کتابیں طبع ہو کر شایع ہو چکی ہیں۔ سات کتابیں زیر طبع ہیں، اور ۲۷ کتابیں زیر ترجمہ و تدوین ہیں۔ چار سالہ کارروائی کا خلاصہ یہ ہے کہ

۱۔ عربی، فارسی، ترکی، سنسکرت، چینی، سنگالی (سیلونی)، جاپانی، تامل، بنگالی، اتھیوپین، سیریک (شامی) زبانوں سے ترجمے کیے گئے۔

۲۔ اصلی کتابوں اور نایاب قلمی نسخوں کی تدوین و تصحیح کر کے شایع کیا گیا۔

۳۔ علم ادب، تاریخ، فلسفہ، ریاضی، سیرت، سفرنامہ، جغرافیہ، شاعری، فسانہ وغیرہ سب قسم کے مضامین کی کتابیں ترجمہ و تالیف کے لیے انتخاب کی گئیں۔

۴۔ بلحاظ السنہ منتخب کتابوں کی تعداد یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | عربی | ۱۴ |
| (۲) | فارسی | ۲۱ |
| (۳) | ترکی | ۷ |
| (۴) | سنسکرت | ۴ |
| (۵) | چینی و جاپانی | ۱۰ |

(۶) باقی سب زبانیں ۱۰

۶۴

۶- بعض نادر مطبوعات مندرجہ ذیل ہیں :-

(۱) سفرنامۂ ابن بطوطہ - عربی مسودہ سے ترجمہ کیا گیا جو کیمبرج پبلک لائبریری میں موجود ہے اور جس پر تاریخ، جغرافیہ، نباتات، اثریات کے متعلق تشریحی حواشی درج ہیں - مترجمہ ریورنڈ ایس لی بی - ڈی پروفیسر زبان عبرانی کیمبرج یونیورسٹی -

(۲) سفرنامۂ میکریس پادری انطاکیہ جو اس کے رفیق سفر آرچ ڈیکن پال حلبی نے عربی میں لکھا حصہ اول سفرنامہ اناطولیہ، رومیلیا، والدیویا - حصہ دوم سفر ویلیشیا، والدیویا - و ممالک کاسک - مترجمۂ ایس - سی - بیلفور -

(۳) ہن کو تگ سو - ایک چینی افسانۂ غم - اصلی زبان سے ترجمہ کیا گیا - مع حواشی و نمونۂ اصل کتاب مترجمہ جان فرانسس ڈیوس، ایف آر ایس -

(۴) ملفوظات تیموری - یعنی تیمور بادشاہ کے خود نوشت حالات - جو اصل چغتائی ترکی زبان سے ابو طالب حسینی نے فارسی زبان میں ترجمہ کیے - مترجمۂ میجر چارلس اسٹیوارٹ سابق پروفیسر السنۂ مشرقیہ ایسٹ انڈیا کمپنی کالج

(۵) سیرت حافظ الملک حافظ رحمت خاں موسوم بہ "گلستان رحمت" نوشتۂ نواب مستجاب خان بہادر ابن حافظ رحمت خاں - مترجمۂ چارلس الیمیٹ -

(۶) جبر و مقابلۂ محمد بن موسیٰ - مرتبۂ و مترجمۂ فریڈرک روزن -

(۷) تذکرۃ الواقعات - یعنی حالات شہنشاہ ہمایوں - نوشتۂ جوہر آفتابچی خادم شاہی - مترجمۂ چارلس اسٹیوارٹ موصوف الصدر -

(۸) جغرافیۂ ادریسی - مترجمۂ ریورنڈ جی - سی - رینوارڈ - یہ کتاب عربی میں ۱۱۵۳ء میں لکھی گئی تھی - جس میں ایک نقرئی کرۂ ارض (جو روجر شاہ صقلیہ کے لیے بنایا گیا تھا) کی جغرافیائی تشریح کی گئی ہے، اور یونانی جغرافیہ دانوں کی مجوزہ ہفت اقلیم بیاں کی گئی ہیں -

(۹) سانکھیا کاریکا - سنسکرت نظم کے ۷۰ بند جن میں سانکھیا فلسفہ ما بعد الطبیعات کے اصول نظم کیے گئے ہیں - مترجمۂ ہنری طامس کول بروک -

(۱۰) لی کی - ایک قدیم چینی تصنیف جو کنفوشس کی طرف منسوب ہے، اور ملک چین کے اخلاقی

و رسوم کی بنیاد ہے اور اب تک اس ملک میں سب سے مستند کتاب مانی جاتی ہے۔
(۱۱) تاریخ ابو الفتح ابن ابو الحسن السامری۔ یہ نادر عربی تصنیف جس کا واحد مکمل نسخہ یورپ میں موجود ہے۔ سامریہ فلسطین کی ابتدائے آفرینش سے وسط صدی چہاردہم تک کی تاریخ ہے
(۱۲) تاریخ بربری۔ مصنفۂ ابن خلدون۔ مترجمۂ ریورنڈ پروفیسرلی۔ یہ نہایت نادر و قیمتی کتاب ہے۔ جس میں ان شاہی خاندانوں کے حالات عروج و زوال درج ہیں جنھوں نے افریقہ کے مشرقی ساحل پر حکومت کی۔

---

اورنیٹل ٹرانسلیشن فنڈ کی ترجمات مطبوعہ میں سے ایک کتاب "تذکرۃ الواقعات (۲ مندرجۂ فہرست بالا) اسوقت میرے سامنے ہے۔ اسکا ذکر کسی قدر تفصیل سے کرتا ہوں۔ اسکے متعلق مترجم انگریزی میجر چارلس اسٹیوارٹ نے لکھا ہے کہ اسکا صرف ایک ہی نسخہ دریافت ہوا ہے اور وہ انگلستان میں موجود ہے۔ لیکن میری خوش قسمتی سے اس کا دوسرا نسخہ ہندوستان کے ایک قدیم کتب خانہ میں مل گیا۔ میں اُس زمانہ میں علامہ شبلی کے مشورہ سے تذکرۃ الوقعات کے انگریزی ترجمہ کا اُردو میں ترجمہ کر رہا تھا۔ اصل قلمی فارسی نسخہ کو دیکھا۔ اُس سے مقابلہ کیا۔ ضروری نوٹ لیے۔
ٹرانسلیشن فنڈ کے مطبوعہ ترجمۂ تذکرۃ الواقعات میں ٹائٹل پیج سے پہلے ایک اور سرورق لگایا گیا ہے۔ جس پر فنڈ کا نام، سنہ تاسیس، نام سرپرست درج ہے۔ اور لکھا ہے کہ "یہ کاپی مارکوس کو لمنڈی ممبر اورنیٹل ٹرانسلیشن فنڈ کے لیے طبع کی گئی"۔ اس سرورق پر نہایت خوبصورت مشرقی وضع کی چوڑی بیل چھاپی گئی ہے۔ سرورق کے بعد شہنشاہ ہمایوں کی تصویر ہے جو معمولی مطبوعہ تصویروں سے کسی قدر غیر ہے۔ اگرچہ مشابہت وہی ہے۔ پورے قد کی تصویر ہے۔ تصویر کے مقابل دوسرا صفحہ ٹائیٹل پیج ہے۔ جس پر نام کتاب و مصنف کے علاوہ سنہ طباعت ۱۸۳۲ء درج ہے۔ اسکے بعد پہلے صفحہ پر انتساب ہے جس کا ترجمہ یہ ہے:

بجناب
رائٹ آنریبل ارل آف منٹو

مائی لارڈ
میں نہایت فخر و اعزاز کے ساتھ ہمایوں شہنشاہ ہندوستان کے حالات جسکے انقلابات سلطنت ہمارے شاہی اسٹوارٹ خاندان اور سابق بوربن خاندان

کے انقلابات سے مشابہت تام رکھتے ہیں، جناب والا کے نام پر معنون کرتا ہوں۔
مجھے نہایت مسرت ہے کہ ان اوراق کا ایسی مقتدر ہستی سے انتساب کرنے کا موقع حاصل ہوا ہے جو السنۂ مشرقیہ سے واقف ہونے کی وجہ سے ان دشواریوں کا صحیح اندازہ کرسکتی ہے جو ایران وہندوستان کے خیالات و محاورات کو یورپین زبانوں کا جامہ پہنانے میں پیش آتی ہیں۔

میں خلوص قلب کے ساتھ دست بدعا ہوں کہ جناب والا اس قابل قدر محکمۂ تراجم (جسکے حضور والا بانی ہیں) کی سرپرستی ہمیشہ فرماتے ہیں۔

رائل کرسینٹ باتھ جناب والا کا نہایت مطیع وادنی خادم
یکم مارچ ۱۸۳۲ء چارلس اسٹوارٹ

ڈیڈیکیشن کے بعد مترجم کا دیباچہ درج ہے۔ جسکا ترجمہ یہ ہے۔

دیباچہ مترجم انگریزی

میں جس زمانہ میں شہنشاہ تیمور کے حالات کا ترجمہ کرنے میں مصروف تھا میرے دوست میجر ولیم پرائس نے مجھے ایک فارسی قلمی کتاب بھیجی جس میں شہنشاہ ہمایوں کے حالات درج تھے۔ ہمایوں مشہور بادشاہ بابر کا بیٹا اور اس سے زیادہ مشہور شہنشاہ اکبر کا باپ تھا۔ میرے دوست نے اس کتاب کے ترجمہ کی فرمایش کی۔ چنانچہ اپنے دوست کی فرمایش اور اورنٹیل ٹرنسلیشن فنڈ کمیٹی کی درخواست پر میں نے یہ خدمت اپنے ذمہ لی۔

چونکہ اس کتاب کا مصنف کوئی عالم آدمی نہیں ہے اس لیے یہ عالمانہ رنگ کی تصنیف نہیں ہوسکتی۔ اسی لیے میں نے اصل فارسی کتاب کا نمونہ شامل کرنے کی ضرورت نہیں سمجھی۔ مصنف نے اپنے زمانہ کے دستور کے موافق کتاب کو جابجا آیات قرآنی، اشعار فارسی اور تمثیلات تاریخی سے آراستہ کیا ہے۔ لیکن میں نے ترجمہ میں ان طویل اضافات کے اتباع کی تکلیف گوارا کرنا غیرضروری سمجھا۔

یہ کتاب اس قدر خلوص وصداقت اور فطری سادگی و بے تکلفی سے لکھی گئی ہے کہ بعض ایسے واقعات بھی درج کردیے ہیں جس سے بادشاہ کی کسرشان ہوتی ہے۔ اسلیے مجھے اس کتاب کے مستند وصحیح ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔ کتاب کا قلمی نسخہ لکھنؤ دارالسلطنت اودھ میں خریدا گیا تھا۔ اور مجھے یقین ہے کہ اس کتاب کی یہی ایک کاپی دنیا میں ہے، جو اسوقت انگلستان میں ... موجود ہے۔ بڑی تقطیع کی کتاب ہے۔ خط معمولی ہے۔ اور تقریباً ایک صدی قبل کی لکھی ہوئی ہے۔

اس موقع پر میں یہ اعلان کرنا چاہتا ہوں کہ مجھے کسی یورپین شاعر کا کوئی خیال اور کسی مورخ کا کوئی مضمون ایسا نہیں ملا جسکا متقابل و مترادف مشرقی مصنفوں کے ہاں نہ ملا ہو - میں اُن ناظرین سے جو اس کتاب یا میرے دوسرے تراجم پر جرح و قدح کرنا چاہیں درخواست کرتا ہوں کہ وہ اول اُن تراجم کا اُسی زمانی انگریزی تصنیفات سے مقابلہ کرلیں - زمانہ حال کی مصنفات سے مقابلہ نہ کریں"۔

---

اسکے بعد مترجم نے مختصر مقدمہ لکھا ہے - جسکا ترجمہ پیش کرتا ہوں ؛-

مقدمہ مترجم انگریزی

" ہمایوں شہنشاہ ہندوستان کا سلسلۂ نسب تیمور تک یہ ہے - ہمایوں بن بابر بن عمر شیخ بن ابو سعید بن محمد مرزا بن میران حسین بن تیمور -

ہمایوں کی اولاد اور جانشین یہ تھے - اکبر - جہانگیر - شاہجہان - عالمگیر اورنگ زیب - بہادر شاہ فرخ سیر - محمد - احمد - عالمگیر ثانی - شاہ عالم - اکبر ثانی -

ہمایوں کابل میں ۹۱۳ھ ۱۵۰۸ء میں پیدا ہوا - اسی سال اسکے باپ بابر نے بادشاہ کا لقب اختیار کیا تھا - ہمایوں کا دوسرا بھائی کامران تھا تیسرا ہندال چوتھا عسکری - ان سب کے ساتھ میرزا کا لقب ہے -

جس وقت بابر نے ۹۳۲ھ ۱۵۲۵ء میں ہندوستان پر حملہ کیا ، تو اپنی فوج کے میمنہ کا افسر ہمایوں کو بنایا - افغانوں کے مقابلہ میں بھی پہلا جنرل ہمایوں ہی بنایا گیا تھا - جنگ پانی پت کے بعد ہمایوں شہر آگرہ اور خزائن سلطان ابراہیم پر قبضہ کرنے کے لیے بھیجا گیا - جو فوج ممالک مشرقی دریائے گنگ کے امرا کی متحدہ فوج کے مقابلہ کے لیے بھیجی گئی اُس کا سپہ سالار بھی ہمایوں ہی تھا - ان تمام معرکوں میں ہمایوں نے نمایاں کامیابی حاصل کی ، اور باپ نے صلہ میں ایک کرور ستر لاکھ دام[۱] اور آگرہ میں ایک محل مع ساز و سامان عنایت کیا - اس کے بعد ہمایوں نے شہر جون پور فتح کیا - اور وہاں سے واپس ہوکر قبل اسکے کہ بیانہ کے قریب ہندو راجاؤں کے ساتھ جنگ شروع ہو ، شاہی فوج سے آکر مل گیا - اور اس میدان میں بھی بڑی شہرت و کامیابی حاصل کی -

ان واقعات کا بیان کرنا اس لیے ضروری تھا کہ اس کتاب (تذکرۃ الواقعات) میں ہمایوں کو تخت نشینی کے بعد کے حالات درج ہیں - اور اُس پر یہ الزام لگایا جاتا ہے کہ وہ بحیثیت بادشاہ کے

---

[۱] چالیس دام کا ایک روپیہ -

نہایت سست و جاہ طلبیت کا انسان واقع ہوا تھا۔ بلکہ یہاں تک کہا گیا ہے کہ اگر وہ بحیثیت انسان کے بدتر ہوتا، تو بہتر بادشاہ ثابت ہوتا۔

چونکہ مصنف تذکرۃ الواقعات (جوہر آفتابچی) نے کتاب میں واقعات کے سنہ درج نہیں کیے ہیں اس لیے میں نے مختلف کتابوں سے تلاش کرکے اس کمی کو پورا کیا ہے

ہندوستان میں خاندان تیموریہ "مغل" کہلاتا ہے۔ لیکن یہ خاندان خود اپنے آپ کو مغل نہیں کہتا۔ یہ لوگ غالباً چغتائی ترک تھے جو مغلوں یا تاتاریوں سے زیادہ معزز قبیلہ ہے۔ لیکن ترکانِ قسطنطنیہ سے تمائز کرنے کے خیال سے اس کتاب میں اور "حالات تیمور" میں خاندان تیمور کے لیے مغل کا لقب قائم رکھا گیا ہے۔"

اسکے بعد کتاب کا ترجمہ شروع ہوتا ہے اور سب سے پہلے مصنف کا یہ مختصر دیباچہ ہے:-

## دیباچہ مصنف

"بعد حمد و نعت وجہ انتساب کتاب بنام شہنشاہ ہمایوں خادم شاہی جوہر عرض کرتا ہے کہ مجھے خوش قسمتی سے آغاز شباب ہی میں خدمت شاہی کا فخر حاصل ہوا۔ بادشاہ کی وفات تک خدمت کی سعادت نصیب رہی۔ اور ہر وقت و ہر حالت میں بادشاہ کی ہمرکابی کا شرف حاصل رہا۔ اسلیے مجھے خیال آیا کہ اُن تمام واقعات کو ضبط تحریر میں لے آؤں جن کا میں عینی شاہد ہوں۔ تاکہ ان دلچسپ کوائف کی یادباقی رہ جائے۔ میں نے اپنی لیاقت کے موافق انکو لکھنے کی کوشش کی ہے اگرچہ میری تحریر ان حالات کی عظمت و شان سے فروتر ہے۔ میں نے یہ کتاب ۹۹۵ھ (۱۵۸۷ء) میں شروع کی اور تذکرۃ الواقعات نام رکھا۔

میرا یہ مدعا نہیں کہ میں ہمایوں کے تمام حالات لکھوں بلکہ صرف وہی واقعات لکھوں گا جنکا تعلق بادشاہ کی ذات سے ہے۔ اس لیے بادشاہ کی تخت نشینی کے زمانہ سے شروع کروں گا اور بادشاہ کی ایران سے مراجعت اور دوبارہ حصول سلطنت ہند پر ختم کردوں گا۔ میں اس تحریر میں دکھاؤں گا کہ بادشاہ نے کس ہمت و استقلال سے گوناگوں شدائد و مصائب کا مقابلہ کیا۔ اور خدائے عزوجل کے

---

۱؎ اگرچہ اس جگہ مصنف اپنے عہدہ کا نام نہیں لکھتا، لیکن آگے چل کر اس نے بتایا ہے کہ وہ شاہی آفتابچی تھا۔ یہ آفتابہ برداری کا عہدہ قدیم زمانہ میں تمام یورپ میں رائج و متعارف تھا۔ اور اب بھی ہمارے بادشاہ کے محکمہ خانگی میں قائم ہے۔ (مترجم انگریزی)

فضل وکرم سے دوبارہ سلطنت حاصل کی۔ امید ہے کہ یہ کتاب خاکسار مصنف کا نام زندہ اور ان عجیب واقعات کی یاد کو تازہ رکھے گی۔"

میجر اسٹیوارٹ مترجم انگریزی نے کاتب نسخۂ فارسی کا نام نذیر بن طالب حسینی اور تاریخ کتابت ۱۹ جمادی الاول ۸ سنہ جلوس لکھی ہے۔ اس سنہ کا مطلب سمجھ میں نہیں آتا جبکہ میجر نے دیباچے میں لکھا ہے کہ یہ نسخہ ایک صدی پرانا ہے۔ یہ نسخہ مصنف کتاب جوہر کے ہاتھ کا لکھا ہوا نہیں ہو سکتا۔ اٹھارہویں صدی کے آغاز میں کسی نے نقل کیا ہوگا اور وہ زمانہ اورنگ زیب کے بعد کا ہونا چاہیے میں نے جو فارسی نسخہ دیکھا ہے اُس میں کاتب کا نام نہیں ہے۔ لیکن آخر میں لکھا ہے:

" در سلخ شہر رجب المرجب ۱۱۸۲ھ از مقابلۂ ایں کتاب کہ آن ہم غلط بود فراغ حاصل شد"

یہ نسخہ میجر کے نسخہ سے بہت بعد کا اور اب سے صرف ستر سال قبل کا لکھا ہوا ہے۔ اس نسخہ کے دیباچہ میں جوہر نے سنہ تصنیف وہی بتایا ہے جو میجر نے لکھا ہے۔ جوہر کا فقرہ یہ ہے:

" شروع ایں قصہ در ابتدائے سنہ خمس وتسعین وتسعمائۃ افتاد"

جوہر نے ۹۳۷ھ ۱۵۳۰ء (سال تخت نشینی ہمایوں) سے ۹۶۳ھ ۱۵۵۶ء (سال وفات ہمایوں) تک کے واقعات لکھے ہیں، اور تذکرہ کے آخری واقعہ سے ۳۲ برس بعد ۹۹۵ھ تصنیف شروع کی ہے۔

میجر نے ترجمہ کتاب کے دو حصے کر دیے ہیں۔ ہمایوں کے ایران پہونچنے پر ایک حصہ ختم کر دیا ہے اور قیام ایران و مابعد کے حالات دوسرے حصہ میں رکھے ہیں۔ حصہ اول کے آخر میں تاریخ عالم آرائے عباسی کے اس حصہ کا ترجمہ شامل کر دیا ہے جس میں شاہ طہماسپ (جسکے عہد میں ہمایوں ایران پہونچا تھا) کے حالات درج ہیں۔

تذکرۃ الواقعات کی فارسی زبان نہایت معمولی لیکن صاف اور مطلب خیز ہے۔ ملکہ گلبدن بیگم کے ہمایوں نامہ کی عبارت اسکے مقابلہ میں کہیں کہیں پیچیدہ و کاواک ہو جاتی ہے تاہم تذکرۃ الواقعات اغلاط سے پاک نہیں۔ ایک جگہ عنوان فصل یوں درج ہے:

" فصل پانزدہم در مذمت کردن ہمایوں بادشاہ را ملازمان میرزا کامران نزد شاہ عالم پناہ "

یہ عبارت اس طرح ہونا چاہیے تھی " در مذمت کردن ملازمانِ میرزا کامراں ہمایوں بادشاہ را" لیکن چونکہ کتاب غلط در غلط نقل ہوتی چلی آئی ہے، اس لیے اس طرح کی اغلاط کا ذمہ دار ناقل کو بھی قرار دیا جاسکتا ہے۔

مصنف نے اپنی کتاب میں جو آیاتِ قرآنی اور اشعار فارسی درج کیے ہیں وہ سب کے سب مترجم انگریزی نے چھوڑ دیے ہیں، اُن میں سے عام تمثیلی اشعار کے ترک کا تو کچھ مضائقہ نہ تھا لیکن بعض موقعوں پر جوہر نے ہمایوں کے اشعار بھی درج کیے ہیں، ان کا لکھنا یا کم سے کم انکا ترجمہ کرنا ضروری تھا۔ میں نے اس کمی کو اپنے دریافت کردہ نسخہ سے پورا کر دیا ہے۔

مثلاً جب ہمایوں بادشاہ سیستان علاقۂ ایران میں پہونچا تو خدام شاہی نے عرض کیا کہ چونکہ ہم اس ملک میں حکمراں کی بغیر اجازت آئے ہیں، ممکن ہے شاہِ ایران کو یہ امر ناگوار ہو، اس لیے آگے بڑھنے سے پہلے اجازت منگا لی جائے۔ چنانچہ ہمایوں نے شاہ طہماسپ کو خط لکھا اور اُس میں یہ قطعہ بھی لکھ کر شامل کیا

خسروا عمریست تا عنقائے عالی ہمتم | قُلّۂ قافِ قناعت را نشیمن کردہ است
روزگار سفلۂ گندم نمائے جو فروش | طوطیِ طبعِ مرا قانع بہ ارزن کردہ است
دشمنم شیر است و عمرے پشت بامن کردہ بود | ایں دم از روئے عداوت رو بامن کردہ است
التماسِ ایں زشہ دارم کہ بامن آں کند | آنچہ با سلماں علیؑ در دشت ارزن کردہ است

جب ہمایوں شاہِ ایران کا مہمان ہو گیا تو میرزا کامراں برادر ہمایوں نے شاہ ایران کے پاس اپنے آدمی بھیجے اور یہ کہہ کر کہ ہمایوں آپ کے مذہب (تشیع) کا مخالف ہے، شاہ ایران کے دل کو ہمایوں کی طرف سے مکدر کرنا چاہا۔ بادشاہ کی بہن ہمایوں کی طرفدار تھی، اُس نے ہمایوں کی طرف سے شاہ کا دل صاف کرنے کی غرض سے ایک موقع پر ہمایوں کی یہ رباعی سنائی

مائیم ز جاں بندۂ اولادِ علی | ہستیم ہمیشہ شاد با یادِ علی
چوں سرِّ ولایت ز علی ظاہر شد | کردیم ہمیشہ وردِ خود نادِ علی

میجر اسٹیوارٹ نے ہمایوں کی وفات کے متعلق لکھا ہے کہ "یہ واقعہ دہلی میں ۱۱- ماہ ربیع الاول ۹۶۳ھ مطابق ۲۱ر جنوری ۱۵۵۶ء کو پیش آیا" اور فٹ نوٹ میں تاریخ ہندوستان مصنفہ ڈوے سے مفصل واقعہ لکھا ہے۔ جوہر نے تاریخ نہیں بتائی بلکہ کاہی کا قطعہ تاریخ لکھ دیا ہے جس سے ۹۶۲ھ نکلتا ہے۔ اور یہی صحیح ہونا چاہیے۔

لکھتا ہے "تاریخ وفاتِ ہمایوں بادشاہ کاہی گفتہ :-

ہمایوں بادشاہ آں آفتابے | کہ فیضِ شاملِ او عام افتاد
بنائے دولتش چوں یافت رفعت | اساسِ عمرش از انجام افتاد

چو خورشید جہانتاب بلندی — بپایاں در نماز شام افتاد
جہاں تاریک شد در چشم مردم — خلل در کار خاص و عام افتاد
پے تاریخ او کاہی رقم زد
ہمایوں بادشاہ از بام افتاد

۹۶۲ھ

انشاء اللہ آئندہ کسی فرصت میں تذکرۃ الواقعات کی تاریخی خصوصیتیں اور دلچسپیاں اور ایک دو باب کا ترجمہ پیش کروں گا -

# زاہدہ

(اپنی ہفت سالہ بھتیجی کی نذر)

زاہدہ! تو سراسر اک پیکر اخلاص ہے — گود میں آ بیٹھنا تیری ادا سے خاص ہے
تو ہنساتی ہے مجھے مغموم و تنہا دیکھ کر — بھول جاتا ہوں غم دل تجھ کو ہنستا دیکھ کر
وہ ترا رہ رہ کے مجھ سے پوچھنا ہر بات کا — اور بتانے میں وہ اسرار دلی جذبات کا
چپکے چپکے مجھ سے کچھ کہکر وہ زیر لب ہنسی — سچ بتا، سیکھی ہے کس سے یہ ادائے دلبری؟
کس چمن کا روپ ہے کس دیس کا یہ آب رنگ؟ — دیکھ کر صورت کو تیری عقل انسانی ہے دنگ!
سادگی ہے تیری نظروں میں مروت دل میں ہے — اس دل مایوس کی تسکیں اسی منزل میں ہے

---

اشک غم سے دور، درد ہجر کے نالوں سے دور — اپنے پیاروں، اپنے سارے چاہنے والوں سے دور
دور سب احباب سے اس شہر غم آباد میں — ایک گوشہ میں پڑا ہوں، محو تیری یاد میں
تو کلی ہے گر تو میں اک بلبل مہجور ہوں — جس چمن میں کھل رہی ہے تو میں اس سے دور ہوں
دور رہ کر مجھ سے کتنا مجھکو تڑپاتی ہے تو — تجھکو مدت سے نہیں دیکھا ہے یاد آتی ہے تو
خوب ہیں یہ بھی ادائیں دل لبھانے کے لیے — مضطرب ہوں تجھکو سینے سے لگانے کے لیے
نو شگفتہ پھول! آ، آنکھوں میں میری کھب کے بیٹھ — پردۂ دل میں نہاں ہو، درد دل میں چھپ کے بیٹھ

ہاں، مری تخئیل تیری یاد سے معمور ہے
میرے دل سے تو بہت نزدیک ہے، گو دور ہے!

جلیل قدوائی بی اے
(علیگ)

# تنظیم الحیوٰۃ

## ترجمۂ اکانومی آف ہیومن لائف

اس نام سے ایک مثنوی میری نظر سے گزری، جو جناب صفیؔ لکھنوی رکن رکین شیعہ کانفرنس کی نتیجۂ فکر ہے - اس مثنوی کے اکثر مقامات پڑھے - مضامین کے متعلق کچھ لکھنے کی ضرورت نہیں، اس لیے کہ وہ حرف بحرف ترجمہ ہیں - جیسا کہ مترجم صاحب خود فرماتے ہیں :-

اس ترجمہ کو بطرز نیکو — شائع کرنے لکھا بطرز اردو
بتا رہا تھا صاحب سلیقہ — ترتیب دیا نیا حدیقہ

اسکے بعد فرماتے ہیں

میں نے وہ گلِ فرنگ چن کے — بہرِ احباب ہار گوندھے

پھر یہ بھی اعتراف فرماتے ہیں

یہ نظم نہیں ہے شاعرانہ — دلکش ہو جس کا ہر ترانہ
تھا اصل کتاب کا جو مطلب — چھوٹا نہیں نظم ہو گیا سب

مثنوی میں پہلے مخاطبہ و مناجات ہے، اسکے بعد حمد و منقبت اُسی فرسودہ رنگ پر جیسے قدما کا دستور تھا - مگر ایک پختہ کار شاعر سے جس قدر توقع ہو سکتی تھی وہ ان مضامین کے بیشتر اشعار میں ہے - اسکے بعد اتحادِ مذہب و اخلاق اور موجودہ زمانہ کی حالت کا اظہار ہے، جس میں اس ترجمہ کا سبب اور ارکینِ اکاڈمی کی مدح سرائی ہے جو صفیؔ صاحب کا خاص رنگ ہے - اسکے بعد یہ کتاب صفحہ ۴۹ پر ختم ہوئی ہے - اور اس میں فقط ترجمہ ہے - کہیں کہیں مصنف صاحب نے بھی ضرورتِ شعری کی وجہ سے کچھ اضافہ فرمادیا ہے - اس مثنوی کے جا بجا مطالعہ کرنے کے بعد اس نتیجہ پر پہونچا کہ ایک قابل شاعر سے جس قدر توقعات تھے اُسکے خلاف بعض سی باتیں مجھکو نظر آئیں - چونکہ میں جناب صفیؔ کی شاعری کا پایہ بلند سمجھتا ہوں، اس لیے اکثر وہ مقامات جو اس نظم میں کھٹکتے ہیں بطور استفسار دریافت کرتا ہوں -

جناب صفیؔ فرماتے ہیں

---

له نثر میں جو ترجمہ ہوا ہے اُس کا نام حدیقۃ الاخلاق ہے -

گو نظم میں کی ہے ترجمانی    کچھ نثر سے کم نہیں روانی

(۱) اشعار ذیل کی سلاست و روانی کے متعلق کیا ارشاد ہوتا ہے

اک جذبہ بہیمیت سے ملحق    اک جذبہ فرشتگی سے ملصق
اقرار کو زعم کبریائی    انکار کو دعوے خدائی
یونہیں تن تیرہ بخت میں روح    رہتی ہے ہمیشہ غیر مقبوح
آساں اسکی تلاش اسکو    اور اس میں اک انتعاش اسکو
ضائع جو کرے نقود موجود    کرتا ہے وہ راہ خیر مسدود
ہے وجہ مسرت اسکو تدقیق    یہ تشنۂ علم ہے بہ تحقیق
ہے جسکے مزاج میں تلوّن    گہ اسکو خوشی گہے تحزّن
ڈال اس پہ کاوش پژوہ میں    بیٹھا نہ کھینچ کر دوہ دو نمیں
خوف و شرم و حجاب یہ سب    گویا کہ میں اسکی شہ کے ادب
پیمانہ انتقاد اعمال    اندازۂ حسن و قبح اعمال

اسی طرح سے بہت سے اشعار ہیں۔ ممکن ہے سلاست و روانی کی تعریف اُن اشعار پر صادق آتی ہو۔

(۲) افریقہ و ایشیا و یورپ    ہر خطہ سیاہ و کفر سے گھپ

گھپ۔ نہایت تاریکی کی تعریف میں یہ لفظ مستعمل ہے۔ مگر اہل زبان تنہا اس لفظ کا استعمال نہیں کرتے۔ ہمیشہ اندھیرا گھُپ کہتے ہیں۔

(۳) صفحہ ۴۲ پر نہایت جلی عنوان سے "چھٹواں باب" لکھا ہوا ہے۔ واں۔ ہندی کلمہ نسبت ہے۔ پانچواں، ساتواں، آٹھواں، نواں وغیرہ یہ سب تو درست ہیں مگر یہ "چھٹواں" کہاں کی زبان ہے؟ اور اگر انھیں الفاظ پر قیاس کیا جائے تو لغت میں قیاس درست نہیں۔ کیا چوتھے کو چوتھواں اور تیسرے کو تینواں کہہ سکتے ہیں۔

(۴) مکھی کو شہد گدھ کو مردار    جس طرح سے ہے پسند لے یار

ہندی میں گِدھ۔ ھ۔ کے ساتھ بولتے ہوں مگر اُردو میں تو صرف گِد کہتے ہیں۔ جلال لکھنوی نے اپنے لغت میں اسی طرح لکھا ہے۔ "جس طرح سے" میں "سے" حشو ہے اور "لے یار" بھی آپ کی زبان نہ ہونا چاہیے۔

(۵) مچھلی کھاتی کبھی نہ آٹا    گر جانتی چارے میں ہے کانٹا

اہل زباں کا اتفاق ہے کہ آشنا نون کے ساتھ نہیں۔ لغاتِ اُردو میں بھی دیکھا گیا۔ ممکن ہے جناب مصنف لسان القوم کے نزدیک صحیح ہو۔ مگر چونکہ زبان پر جمہور کا اتفاق ضروری ہے، اسلیے محتاج سند ہے۔

(۶) کیوں اپنے عدو پہ خندہ زن ہو — خود اپنے ہی حق میں زہر کیوں ہو

لکھنؤ کے حضرات تو ایسے موقع پر کانٹے بونا بولتے ہیں۔

(۷) ثابت قدم اس طرح کا انسان — بحر قلزم میں جیسے چٹان

چٹان مشدد نہیں۔ جناب لسان القوم اُردو لغات کی طرف توجہ کریں۔

(۸) اُگتی نہیں جب چری چریں کیا — رہتا ہے مواشیوں کو فاقہ

چری لکھنؤ کی زبان میں چرنے کے معنی میں مستعمل ہے۔ جیسے آتش نے کہا

سبزہ مری تربت کا ہرا خوب ہوا ہے — ایسے میں ہرن آئیں تو موقع ہے چری کا

گنوارا البتہ جوار یا جرے یا مکئی کے ہرے درخت کو کہتے ہیں۔ جناب لسان القوم دہقانیوں کی زبان کبھی نہ نظم فرمائیں گے۔ بلکہ اس میں کوئی خاص رمز ہوگا۔

(۹) وہ خواہشِ انتقام سے دُور — نقصان رساں ہو تیرا شکور

کیا شکور اس معنی میں صحیح ہے؟

(۱۰) اس میں نہیں دوسرے کا کچھ بس — ناکس اُنھیں خواہ تو بنا کس

کیا "کس" بنانا اُردو کا کوئی محاورہ ہے؟ علاوہ اسکے ایک خواہ کی اس مصرعہ میں ضرورت ہے یا نہیں؟

(۱۱) ہوگا وہ اسی قدر کا شایق — جس طرح وہ تنا کے خود ہے لائق

کیا شایق فاعل کے معنی میں آیا ہے۔ صاحب صراح و قاموس لکھتے ہیں الشائق ھو المشوق یعنے یہ فاعل مفعول کے معنی میں ہے۔ یہ لفظ عوام میں بمعنی مشتاق مشہور ہے۔ ثقات شعرا کا عوام کی پیروی کرنا کیا ہے۔ اسکے علاوہ "ہوگا وہ اسی قدر کا شایق" یہ مصرعہ بھی مجھے آپ کی شان سے بعید معلوم ہوتا ہے۔

(۱۲) بدیاں تیری عیوب تیرے — مرجائیں تمام تجھ سے پہلے

بدیاں مرنا عیوب مرنا کیا زبانِ اُردو میں مستعمل ہے۔

(۱۳) صنعتِ تالیف و ایطا بھی اکثر اشعار میں ہے۔ مثلاً

اُس دوست کو جسمیں راستی ہو — فوق اُسپہ ہے جو خوشامدی ہو

پیشانے جلی ہے۔ مگر اسکی نسبت استفسار مطلوب نہیں۔ اسلیے کہ اس خامی اور عاجزی کا خود مترجم صاحب نے اظہار فرما دیا ہے:۔

لفظاً ہو چکا ہے ضعفِ تالیف　　معناً نہیں اک ذرا بھی تحریف
کچھ لفظ برائے بیت بھی ہیں　　کیا کیجیے بر محل وہی ہیں

کیا برائے بیت الفاظ بھی برمحل ہو سکتے ہیں۔ یہ وقت جناب صفی کے لیے نہیں ہے بلکہ تمام اساتذہ کے واسطے ہے۔ عیب ہر حالت میں عیب ہے۔ یہ لازم نہیں کہ بغیر غلطی کے کوئی اشعار کہہ ہی نہ سکے۔ خیر ایسے تمام اشعار سے قطع نظر کی جاتی ہے۔

(۱۴) ہیم بشریت آب و گل میں　　مانند ملک رجائیں دل میں

" رجائیں" کیا۔ یہ جمع اردو میں صحیح ہے؟ اسی طرح ہمیں بھی کہیے۔

(۱۵) ہر نوش کے ساتھ ہے بیانِ نیش　　قہر درویش و جانِ درویش

ارسال المثل میں ادنیٰ تصرف بھی جائز نہیں۔ مثل تو یوں ہے "قہر درویش بجانِ درویش"۔ خیر جب وقتِ نظم مسلّم ہے تو یہ اعتراض بھی بیکار ہے۔

(۱۶) بہت سے متروکات استعمال کیے ہیں جو اتفاقِ جمہور کے خلاف ہیں۔ "اے کاشکہ دس ہزار مجرم" صرف اے کاش مستعمل ہے۔

سچائی سے جب... واقفیت　　تب عدل کی ہوگی قابلیت

تب متروک۔

لیکن پاؤ گے سب سے بڑھکر　　اس کو بے رحم اپنے اوپر

اوپر متروک۔

(۱۷) حشو و زوائد کی مثالیں ملاحظہ ہوں:

میں طرح سے بال تیرے سر کے　　یا چرخ زمرد میں پہ تارے
ہر شخص کو خلق میں سراسر　　اک روح ملی ہے اور اک چشم
باتیں ایسی جو ہوں ضروری　　پھر کون سکھائے تجھکو پوری
پھر اس نے خود لے بے تماشا　　سامان آرائشِ مکاں کا

(۱۸) تعقید لفظی:—

پا تجربہ کاریوں میں کامل　　جنکو۔ کر پند اُن سے حاصل

تجربہ کاریوں میں جنکو کامل پا اُن سے پند حاصل کر۔

ہے باپ کا نام خوف اسکے　　وحشت ماں اسکی خوب سُن لے

اس کے باپ کا نام خوف ہے۔

جو شخص اپنے سکون دل کو　　دیتا ہے تلاش مال میں کھو

(۱۹) قافیہ :-

کم ہے اعلیٰ صفات میں یوں　　در پردہ ہے ورنہ کمالات میں کیوں

کیا تلفظ کے اعتبار سے دونوں قافیے صحیح ہیں

جس سے پہلے ہے گڑگڑانا　　ہے بعد میں اُس پہ بڑبڑانا

(۲۰) زبان کے پہلوؤں پر نظر کرتے ہوئے اشعار ملاحظہ ہوں :-

دے اُسکے خلاف کیوں گواہی　　لا اُسکے چلن پہ کیوں تباہی

رنجِ خلق و نیتِ تیرا　　عشرت کا کبھی کبھار پھیرا

کیا کبھی کبھار ثقات اور فصحا کی زبان ہے ؟

جس کے اعزاز سے کہ ہر دم　　اُمڈے ترے دل پہ غصہ و غم

یہاں کاف بیانیہ کا کیا محل ہے ؟

دنیا کی لبا کے ستیوں کو　　کرنے لگے..... پرستیوں کو

واجب باتوں میں کر نہ اہمال　　ہو موت کا خوف بھی تو کر ڈال

(۲۱) خوش طعم بُھنا ہوا وہ قیمہ　　کھالے تو ہو حاملہ عقیمہ

بُھنا ہوا قیمہ کھا لینے سے عقیمہ حاملہ بھی ہو سکتی ہے ؟

(۲۲) پیاری دلکش وہ مسکراہٹ　　شرمائے لجائے پاکے آہٹ

شیریں وہ اُن لبوں کے بوسے　　زنبور عسل بھی دل مسوسے

سینے پہ ادبھا ہلکے ہلکے　　دو پھول دھرے ہوئے کنول کے

حسینہ کے صفات حسن بیان فرماتے ہوئے یہ شعر بھی ارشاد ہوئے ہیں۔ کسی عشقیہ مثنوی میں یہ اشعار شاید بے محل نہ ہوتے، مگر ایک اخلاقی کتاب میں جسکی نسبت ارکان اکیڈمی سے یہ خواہش بھی کی گئی ہے کہ

بن کر جزوِ نصابِ تعلیم　　کار آمد خلق ہوں مفاہیم

بیشک سب بچے پڑھیں گے اور لطف اندوز ہونگے - اور مدرسین بھی نہایت بیباکی اور وضاحت سے سمجھائیں گے - کاش عفت و حیا کی تعریف پہ اکتفا کی گئی ہوتی -

(۲۳) اُردو کے حروف تقطیع سے گرنا جائز ہیں، مگر ایک کہنہ مشق شاعر ہمیشہ اپنی نظم کو سلاست کا

کا لباس پہنانے کے لیے اس سے پرہیز کرتا ہے۔ مگر اس مثنوی میں بکثرت یہ خامی پائی جاتی ہے۔ بیشتر اشعار سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ بتکلف ترجمہ کیا گیا ہے۔ تعقید، ایطا، حشو، ضعف تالیف، استعمال متروکات، یہ سب اس میں کثرت سے موجود ہیں۔

جناب صفی کا کلام اسوقت تک نقد و تبصرہ کی کسوٹی پر نہیں کسا گیا، دیوان وغیرہ شایع ہو تو حقیقت کا انکشاف ہو۔ اسوقت تک کانفرنس کے پنڈال کی آواز مع صوت کے دل و دماغ میں گونج رہی ہیں۔

یہ مثنوی ایک دوست سے عاریۃً لی تھی۔ چنانچہ اُنکی طلب پر اُنھیں واپس کردی۔ اب پھر مل جائے تو اول سے آخر تک پڑھ کر اپنی ناچیز رائے ہدیۂ ناظرین کروں۔

سید مجتبیٰ حسن موسوی فاضل غازیپوری

---

## غزل حکیم جگر صدیقی بسوانی

روکے ہم گورِ غریباں کا سماں دیکھا کیے
دیدۂ تک یارانِ رفتہ کے مکاں دیکھا کیے

دُور سے اے قاتلِ نامہرباں دیکھا کیے
قتل سب ہوتے رہے ہم ناتواں دیکھا کیے

باغباں تونے جلایا آشیاں جلتا رہا
اور ہم حسرت سے سوئے آشیاں دیکھا کیے

دم نکلنے کا تماشا دیکھنا منظور تھا
دم نکلتا تھا ہمارے مہرباں دیکھا کیے

قیدیِ کنجِ قفس ہیں کیا رہائی کی اُمید
حسرتِ گلشن میں خوابِ آشیاں دیکھا کیے

حشر میں پھر کچھ اشارہ اپنی رحمت سے کیا
پہلے وہ فردِ گناہ عاصیاں دیکھا کیے

لاکھ پردوں میں چھپایا تونے اپنے حسن کو
دیکھنے والے تجھے لے جانِ جاں دیکھا کیے

دل نہیں زخمی ہوا ناوک کلیجے پر پڑا
دیکھنا لازم کدھر تھا ہم کہاں دیکھا کیے

نزع کا عالم رہا ہم کروٹیں لیتے رہے
اور بالیں پر مسیح مہربان دیکھا کیے

رفتہ رفتہ ہو چلا پیدا نشیمن کا خیال
پہلے کچھ دن ہم نگاہِ باغباں دیکھا کیے

شمعِ جاں افروز ہوکر چارہ سازی کیوں نہ کی
آپ گل ہوتے چراغِ بزمِ جاں دیکھا کیے

دل کے ٹکڑے ہم تو رو رو کر جگر چنتے رہے
اور ہنس ہنس کر ہمارے مہرباں دیکھا کیے

# سفرنامۂ اندلس

## نمبر (۳)

اصل مضمون کو ہاتھ لگانے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ مختصر طور پر چند ابتدائی باتیں ایسی بیان کر دی جائیں کہ وہ اُس کو سمجھنے میں کچھ مؤید ہوں۔

مالک الملک حقیقی نے اسپین کو کچھ ایسی خصوصیات عطا فرمائی ہیں کہ اور ملک اُس سے محروم ہیں۔ الّا ماشاء اللہ۔ قرنہا قرن گزر گئے کہ اس مُلک کے حدود اربعہ وہی ہیں جو شاید ازل سے مقرر ہو چکے ہیں۔ اسکو قدرت کاملہ نے وہ فوائد عطا فرمائے ہیں جنکی شمال اور ملکوں میں کم ملتی ہے۔ ایشیا اور یورپ کے تمام مال تجارت کو اس ملک سے ہوکر جانا ناگزیر ہے۔ چونکہ اسکو تین طرف سے سمندر نے گھیر رکھا ہے اس لیے یہاں کے باشندوں کو صرف ملاح بننا بلکہ سپاہی رہنا پڑتا ہے۔ اراضی سیر حاصل ہیں اور آب و ہوا بمقابلہ یورپ کے گرم۔

سنہ ۱۹۲۰ء کی مردم شماری کے اعداد و شمار نہیں ملے۔ سنہ ۱۹۱۰ء میں یہاں کی آبادی ایک کروڑ ننانوے لاکھ پچاس ہزار (یا دو کروڑ) تھی۔

پنجاب کے مقابلہ میں کم اور اور ممالکِ ارض کے مقابلہ میں یہاں دریا زیادہ ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ اور ممالک کی تعداد پر بھی اپنے دریاؤں سے زیادہ فائدہ اٹھاتے ہیں اور اہل اسپین بہت ہی کم کام لیتے ہیں۔ یہی حالت یہاں کے بنادرگی ہے کہ باوجود ضرورت انکو تجارت بحری کے کام کا نہیں بنا سکے ہیں۔

پہاڑ بھی بہت ہیں اور بڑے کام کے۔ اُن سے فینیقیہ والوں اور مسلمانوں نے جو کچھ کام لیا وہ لیا۔ آج کل تو وہ بیکار پڑے ہیں۔ یہی حال سطح زمین کا ہے کہ بقول مولوی حالی مرحوم کے

"خدا کی زمیں بن جُتی سر بسر ہے"

وحشی اقوام کا تو حال معلوم نہیں کہ اُنکی کیا حالت تھی؛ گر مہذب اقوام میں سے سب پہلے حضرت مسیحؑ سے ایک ہزار برس پیشتر فینیقیہ والوں نے اس سرزمین پر قبضہ کیا اور یہاں کی قدرتی دولت سے خوب ہاتھ رنگے۔ ایک وقت آیا کہ انکو یونانیوں سے لڑنا پڑا۔ گریہ ہو ہی رہا تھا، کہ رومیوں کی بڑھتی طاقت کے مقابلہ میں "نہ نادر بجا ماندنے نادری" نہ فینیقی رہے نہ یونانی، رومی

اس ملک پر مسلط ہو گئے۔ لیکن حقیقی معنوں میں وہ پوری طور سے اس ملک سے بہرہ اندوز نہ ہو سکے تھے کہ شمال کی طرف سے وحشی گاتھوں نے آکر انکو نکال باہر کیا۔ گاتھوں کو بہت کچھ لڑنا بھڑنا پڑا۔ اور اس میں اب تک جتنی صنعت و حرفت ملک میں پیدا ہو گئی تھی وہ بھی ختم ہو گئی تین سو برس تک گاتھ سپین کے لیے بلائے بے درماں بنے رہے۔ اس طویل عرصے میں ملک نے صرف کچھ اُٹھا رہی لیا۔ گاتھوں نے جو کچھ بھی کیا وہ صرف اتنا تھا کہ اسپین کی عورتوں سے شادیاں کر لیں جس سے ملک کا کچھ کایا پلٹ ہو گیا

ایک مثل مشہور ہے کہ بارہ برس کے بعد گھورے کے بھی نصیب کھُلتے ہیں، یکا یک غیرت حق کو جوش آیا اور اس سرزمین پر وہ رحمتِ الٰہی نازل ہوئی کہ جس کے نشان نہ صرف اس زمین سے بلکہ تمام یورپ بلکہ تمام دنیا سے نہ مٹنے والے ہیں نہ مٹیں گے۔ یعنی ۷۱۱ء میں مسلمان یہاں پہونچے اور انھوں نے جو کچھ کیا، یہ مجھ سے نہ پوچھیے مبصرین سے دریافت کیجیے۔ نہ معلوم وہ کیا گناہ تھے کہ آخر ۱۴۹۲ء میں اُنھوں نے کوس رحلت بجایا۔ عیسائی قوم کو پھر عنانِ حکومت عطا فرما دی گئی۔ یہ بدبخت آئے تو اذا بطشتم بطشتم جبارین کے پورے مصداق بنے ہوئے۔ انھوں نے اپنی مفتوح قوم کے ساتھ وہ سلوک کیا کہ آج وہی لوگ کہہ رہے ہیں کہ انچہ اکردیم برخود بیچ نابینا نہ کرد۔ اس کا شمہ اگر معلوم ہو سکتا ہے تو میری کتاب "مولدین" سے۔

جس سلطنت کی بنیاد ظلم وستم پر رکھی گئی ہو وہ کتنے دن زندہ رہ سکتی ہے! جبار و قہار احکم الحاکمین نے انکو ڈھیل دی، علم الٰہی نے عجیب وغریب اسباب تباہی پیدا کیے۔ ایک منسوخ و مسوخ دین کا غلو ہوا۔ امریکہ دریافت ہوا۔ صنعت و حرفت و تجارت سے غفلت اور محض سپاہیانہ شیخی پیدا ہوئی۔ بادشاہ کے دل میں اپنی عظمت کا غرور پیدا ہوا۔ اسکی کسی کو خبر نہ تھی کہ دیر گیر د سخت گیر د مر ترا۔ اسپین نے ملکہ ایلزبتھ کے زمانے میں ایک بیڑہ انگلستان کے خلاف روانہ کیا، جو ایسا تباہ ہوا کہ اسپین ہی کو لے ڈوبا۔ یہ تاریخ مورخ اسم ملک کیلیے خونیں حروف میں لکھنے کے قابل ہے کہ وہ دن اور آج کا دن کہ سلطنت نہ اُبھر سکی ہے نہ اُبھر سکے گی؛ اب چاہے اس میں پریمو ڈی ریویرا پیدا ہوں فرانس سے اتحاد ہو یا غازی عبدالکریم کو بے دست و پا کرکے بٹھا دیا جائے (انشاءالله تعالٰی) بندگان اسباب و سبب اور حلقہ بگوشان علت و معلول اس ادبار کی کچھ ہی توجیہ کریں؛ لیکن اصلیت سے تو صرف یہ کہ یہ سب کچھ ردعمل اور رجعت ہے۔ بیگناہوں کا خون رنگ لاکر رہتا ہے اور مظلوموں کی آہیں رد صدا کی طرح بطش الٰہی کو ساتھ لاتی ہیں اور ظاہر ہے کہ ان بطش ربک لشدید۔

